ما شاء الله لا قوة الا بالله

بعون عنایت یزدانی از افادات جناب حکیم احسان علی صاحب بار دوم بعد نظر ثانی جناب ممدوح

# قرابادین احسانی مع ضمیمه

باہتمام اخی غفران مآب محمد عبدالرحمن بن حاجی محمد روشن خان مغفور تربیت یافتۂ خدمت برادر معظم محمد مصطفی خان ممدوح

در مطبع نظامی واقع کانپور ۱۲۸۸ھ مطبوع گردید

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد و سپاس اوس حکیم نعیم کے جسنے ارکان مختلف الکوائف سے نسخۂ ایجاد و تکوین کو بترکیب گوناگون مرکب کیا
اور اجساد انسان کو مجمع قوتہاے متنوعہ و مظہر صنائع متلونہ فرمایا و نعت سرور کائنات باعث ظہور موجودات کے
کہ معجون ملت حقیقی کو اجزاے اربعہ شریعت و طریقت و حقیقت و معرفت سے ترکیب دیکر شربت ہدایت کو مقالات
اصحاب خلت مآب و ائمہ کریمہ سے ترتیب دیا صلی اللہ علیہ علی آلہ و اصحابہ و اتباعہ وسلم واضح ہو کہ جب قول مستقیم
و ہدایت عمیم حکیم حاذق مخبر صادق یعنی لِکُلِّ دَاءٍ دَوَاءٌ کی مولوی روم نے بہ شرح کی شعر گفت پیغمبر
کہ یزدان مجید ؛ از پی ہر درد درمان آفرید ؛ تب مفروض و مسنون ہونا معالجے کا باحسن الوجوہ ثابت
و اعانت و امداد ایسے امر صواب کی خالی از ثواب نہیں معہذا باوجود کثرت مشاغل حصول معاش بتوسل حکام
عالیمقام و تقرب عمائد ذوی الاحترام کہ اقصی ترین اسباب انتشار طبیعت سے ہی بعد تالیف طب احسانی و اوراد احسانی
بخواہش اصحاب کریم و ترغیب احباب صمیم ہمت بے بضاعت مائل اسکی ہوئی کہ کوئی تحریر ایسی کیجاوے جس سے نفع عام
و یادگار مستہام رہے لہذا اتفاق تحریر اس قرابادین احسانی کا متضمن بمقدمہ و تین مقالہ و خاتمہ کے ہوتا ہو
اللہ تعالی الشانہ مفید عام و نافع انام فرماوے وَاللّٰہُ مُجِیْبُ الدُّعَآءِ وَمُعْطِی الْمَرَامِ ؛ اور چونکہ تعرف
مفردات کا مقدم ہو مرکبات پر لہذا دستورات اخذ و تدابیر اصلاح و تحفظ مفردات کے مقدم لکھے گئے

## مقدمہ مشتمل اوپر تین فصلون کے

**فصل اول** تمہید و ضرورت ترکیب دواؤن مین خالق تعالیٰ شانہ نے چارون کیفیت مین ایسی ضد بنائی ہو
کہ حرارت ساتھ برودت کے اور رطوبت ساتھ یبوست کے جمع نہین ہو سکتی اور ان چارون کیفیت مین ایک ایک قوت
عطا فرمائی ہو حرارت و برودت مین فاعلہ رطوبت و یبوست مین منفعلہ اور بدون جمع ہونے دونو قوت فاعلہ و منفعلہ کے
کسی ایک قوت کا ظہور نہین ہو سکتا یعنی جب تک قوت منفعلہ موجود نہو قوت فاعلہ کا فعل کسکے ذریعے سے ظاہر ہو سکے
پس ہر دوا مین دو کیفیت کا موجود ہونا یقینی ہی حرارت ساتھ رطوبت خواہ یبوست کے برودت ساتھ
رطوبت خواہ یبوست کے اور استعمال دوا سے ان چارون کیفیت مین چار درجے نکلتے ہین یعنی استعمال سے اگر کسی کیفیت کا
اثر ظاہر نہو مگر بکثرت یا بتکرار تو درجہ اول ہو اور اگر ظاہر ہو مگر مضر افعال نہو تو درجہ دوم ہی اور اگر مضر ہو مگر حد
قتل تک نہ پہونچاوے تو درجہ سوم ہی لیکن اگر مضرات افعال تا بحد قتل پہونچاوے تو درجہ چہارم ہی پس یہ بات بخوبی ثابت
ہو گئی کہ ہر دوا مین دو کیفیت کسی درجے مین موجود ہین اور یہ بات عقلاً و نقلاً ثابت ہی کہ ہر مرض ایسی دوا سے جو اوسکی
ضد ہووے دفع ہوتا ہی مثلاً مرض حار رطب دوا بارد یابس سے و مرض بارد یابس دوا حار رطب سے پس لازم ہوا کہ ایک مرض
ایک ہی دوا سے دفع ہوا کرے ضرورت مرکب کرنے دوا کی باسباب چند ہوتی ہی اول یہ کہ ایسی دوا مفرد جو بمقابلہ
مرض کے کافی ہووے میسر نہو دوسرے دوا کی بو یا مزہ [illegible] کی تیزی کو کم کرنا یا دفع کرنا ضرور ہو تیسرے دوا کی بو
یا مزہ متغیر کرنے کو چوتھے دوا کی قوت کو کم یا زیادہ کرنا ضرور ہو پانچوین نفوذ دوا کو تیز یا سست کرنا مناسب ہو
چھٹوین عضو خاص مین دوا کی تاثیر پہونچانا بدون ملانے دوسری دوا کے ممکن نہووے ساتوین مرض چند عضوون مین
اور ہر عضو کے لیے خاص خاص دوا ایک جا کرنا ضرور ہو آٹھوین خود مرض مرکب ہووے اور ہر جزو مرض کے واسطے ادویہ
مفردہ کو مرکب کرنا ضرور ہووے نوین واسطے زیادہ کرنے ایام بقاے قوت دوا کے دسوین بغرض آسانی استعمال کے

سفوف

**فصل دوسری** بیان اختراعات ابتدا مرکبات مین سفوف یعنی چورن و پھنکی سب ترکیبون سے مقدم ہی
کتاب الصناعات مین حکیم دیوریدوس کا قول اسطرح پر منقول ہی کہ مخترع اوسکا بقراط شاگرد اسقلیبوس کا ہی وہ
بقراط متاخر جو ہم عصر سکندر ذو القرنین کا مشہور ہی اوسکے بعد اسماے جداگانہ مقرر ہو گئے باعتبار استعمال جیسا
حمول و ذرور و نفوخ یا باعتبار افعال جیسا عطوس اور پوتھی سرب سنگرہ مولفہ پرسرام بید مین منقول ہی کہ بشراج
نامے بید ملک اوترا کھنڈ مین پیدا ہوا تھا اوسنے ہندوستان مین اختراع چورن یعنی سفوف کا کیا تھا اوسکے بعد
جگرناتھہ نامے ملک کشمیر مین پیدا ہوا اوسنے فلزات یعنی دھات کو کشتہ کرکے سفوف بنایا حب یعنی گولی کتاب الصناعات مین

حب

لکھا ہی کہ مخترع حب کے اسما مین بہت اختلاف ہی بعض نے سولون جد مادری افلاطون کو لکھا ہی اور بعض نے لقمان کو

اور بعض نے جالینوس نے اوسکے شاگردونکو لکھا ہی اولا اجزاے تر و تازہ سے خرد و مدور بنتی تھی اون بعد اور ترکیبون سے
اور صورتون پر مثل بنادق و شیاف و مثلث کے بربان مختلف اختراع ہوا اور کتب ہندیہ مین مرقوم ہی کہ دہانتر بید نے جسنے
ابتدا علم بیدک کی ہی اولا پارے کی گولی بنائی اوسکا نام گٹکار کھا و فوائد عظیم شنے لکھے اوسکے بعد اور چیزون کی گولیان بنائین
**معجون** کتاب الرجال مین لکھا ہی کہ سقراطس نے جسکو سقراط کہتے ہین معجون کا اختراع کیا ہی مگر بعضون نے لکھا ہی
کہ دیوجالس نے یہ ترکیب کی تھی اولا اسقیرف کو شہد مین ملا کر بنایا تھا ازان بعد اور ترکیبین ہوئین اور باعتبار قوام
و تاثیرات کے اسماے جداگانہ مثل خمیرہ و مفرح و لعوق کے ہوتا گیا اور پوتھی سرب سنگرہ مین لکھا ہی کہ ہندوستان مین
معجون جسکو اولیہ کہتے ہین دہانتر مذکور سے شروع ہوا اوسنے قوام سخت قابل گولی کے بنایا تھا **شربت**
اکثرون کا اتفاق اسپر ہی کہ فیساغورس نے شربت کا اختراع کیا مگر شیخ الرئیس بو علی نے لکھا ہی کہ فیساغورس نے
صرف سکنجبین کا اختراع کیا تھا شربت کو بطلیموس نے بنایا تھا اولا ہر دوا کا پانی نچوڑ کر شیرینی کے ساتھہ
قوام کیا گیا تھا ازان بعد خشک دوا کے جوشاندے سے بنانے لگے اور پوتھی نگھنٹو مین لکھا ہی کہ دہرنپال
نامے بید جو ملک بھد اول مین پیدا ہوا تھا اوسنے سات قسم پر کاڑھا یعنی دوا کے جوشاندے کا اختراع کیا
اوسی نے شربت بھی بنایا مگر شربت کو اقسام کاڑھا مین داخل رکھا کوئی نام مخصوص نکیا **مرہم** پہلے اختراع اسکا
حکیم بقراط یونانی نے کیا اور اپنی تصانیف مین لکھا ہی کہ قوت مرہم کی مدتون تک باقی رہتی ہی جسمین
روغن زیت داخل ہو اوسکی قوت کبھی ساقط نہین ہوتی اور جسمین گوند بکثرت ہو اوسکی قوت بیس برس تک رہتی ہی
اور جسمین چربی ملی ہو اوسکی قوت ایک سال تک رہتی ہی **روشنائی** یعنی سرمہ مقوی بصر سب سے پہلے
حکیم فیساغورس نے واسطے سلطان ارسطندرون والی صقلیہ کے بنایا تھا **برود** اولا حکیم سقیانوس نے سلطان
وقت کے لیے واسطے دفع سوزش چشم کے اجزاے بارد سے طیار کیا تھا ازان بعد اور اجزاے مناسب بھی مخلوط ہونے لگے

**فصل تیسری** مشعر بیان امور خاص متعلقہ اس کتاب کے **فائدہ** نسخہ مرکب مین ضرور ہی کہ اوسکا کوئی مزاج
قائم ہووے یعنی کیفیات مختلف ہر ایک اجزا کی ملکر دونون کیفیت فاعلہ و منفعلہ کسی ایک ایک درجے پر قائم ہو جاوین
اور جن جن امراض کیواسطے وہ مرکب کیا گیا ہی جملہ مراعات اوس مزاج کے ساتھہ موجود ہون مگر یہ سب باتین اوسوقت
حاصل ہوتی ہین کہ اجزا اصل ترکیب کے اعداد اور وزن مین کم و بیش نہون اور اگر کوئی چیز میسر نہوئی ہو تو اوسکی
کیفیت کی دوسری دوا شامل کی گئی ہو الا وزن اصلی ہر دوا کا قائم رہنا پر ضرور ہی ورنہ کیفیت اصلی قائم نہین رہتی
پس ہر گاہ نسخے مین نام اوزان کا ساتھہ الفاظ غیر متعارفہ مثل اوقیہ و استار و پل و بندقہ و ترمسہ و جوزہ و دانق

و شعیر و حبہ و طسوج و مثقال و درم و دانگ کے لکھا ہی و مقدار اوزان مذکور مین بھی باقوال اطبائے متقدمین کے اختلاف موجود ہی
بلکہ ہر مقام کے وزن تولہ وغیرہ مختلف ہوتے ہین تب مزاج نسخہ مرکب کا کیونکر قابل تشفی و اطمینان کے درست متصور ہوسکتا ہی
بلکہ اکثر یہی امر موجب تشویش و باعث عدم ظہور تاثیرات کا ہوتا ہی لہذا اس کتاب مین اوزان سابقہ بہ تحقیق و تطبیق کے
اوزان بہ تفصیل ذیل تعین کیے گئے ہین یا ماشہ آٹھ رتی یعنی گھنگچی کا اور تولہ بارہ ماشے کا اور رطل چالیس تولے کا اور سیر
اسّی تولے کا اور من چالیس سیر کا **فائدہ** اس کتاب مین اکثر نسخجات مولفہ اطبائے متقدمین بھی منقول ہین اگر بمقابلے
دوسری کتاب کے تجاوز و تفاوت پایا جاوے تو سبب اوسکے یہ ہین اول اکثر قرابادینات کے نسخہ ہاے متعدد دیکھا کرکے اونکی
ترکیبون کو جو دیکھا تو بسبب مرور دہور و کثرت نقول کے بہت تجاوز و تفاوت پایا گیا اوسمین سے وہ ترکیب لکھی گئی جو چند
نقلون مین بھی اور قرین صحت کے معلوم ہوئی دوسرے جہان اقوال مختلف لکھے دیکھے تو اونمین سے ایک قول کو اندروئے تعقل و قیاس،
خواہ تجربے کے اختیار کیا گیا تیسرے اوزان سابقہ بہ تفتیش و احتیاط تمام باوزان مذکرہ بالا تبدیل کیے گئے ہین چوتھے جو دوا نایاب
یا کم یاب یا از بس غیر متعارف معلوم ہوئی یا کہ میسر آئی ہی مگر صحت اوسکی مشتبہ ہتی ہی اوسکا بدل لکھا گیا ہی خواہ کسی جنس
دوسرے کا وزن ایسا قائم کیا گیا کہ اوسکی ضرورت باقی نہین رہی ہی **فائدہ** نسخجات معروف کہ جنکے بعض اجزا ہرگز صحیح
میسر نہین آتے اور کمتر کسیکو ارادہ اونکے بنانے کا ہوتا ہی مثل تریاق فاروق و لبوب کبیر کلکلانج کے اونکا لکھنا اس مختصر مین
مصلحت معلوم نہوا شائق کو قرابادینات سابقہ سے دیکھنا چاہیے **فائدہ** جو نسخہ مثلاً پانچ مرضونکے واسطے مفید لکھا ہی
اوسکا یہ مطلب نہین ہی کہ جب سب امراض متذکرہ یکجا ہون تب استعمال کیا جاوے بلکہ اونمین سے جو مرض یا امراض موجود ہون
اونکے دفع کے لیے استعمال کرنا چاہیے **فائدہ** تعداد خوراک کی اکثر نسخون مین اس غرض سے نہین لکھی ہی کہ اوسکی مقدار برعایت
حالات مریض کے طبیب خود تجویز کریگا **فائدہ** جس ترکیب مین ہلیلہ و بلیلہ و آملہ لکھا ہی اوس سے یہ مراد ہی کہ تخم نکالے بعد
بوزن مرقوم ہون اور صرف لفظ ہلیلہ سے مراد ہلیلہ زرد ہی اور لفظ ہلیلجات اور ہر سہ ہلیلہ سے مراد ہلیلہ زرد و ہلیلہ کابلی
و ہلیلہ سیاہ ہی ہر سہ ہلیلہ بوزن مساوی ملکر دوسری چیز کے ساتھ وزن کے برابر ہون اور لفظ ترپھلا سے مراد ہلیلہ زرد
و بلیلہ و آملہ ہی کہ ان تینون سے ہر ایک کا وزن برابر ہوئے **فائدہ** جس ترکیب مین مویز داخل ہو اوس سے تخم برآوردہ مقصود ہی
**فائدہ** سفوف مین زنجبیل قسم میدہ و دیگر ترکیب مین زنجبیل ریشہ دار مقصود ہی **فائدہ** ریوند مطلق سے مراد
ریوند چینی ہی **فائدہ** بہمنین سے مراد بہمن سرخ و سفید ہی و تودرین سے مراد تودری سفید و تودری سرخ و تودری سرخ
و موصلیین سے مراد موصلی سیاہ و موصلی سفید ہی و فاقلتین سے مراد الائچی سفید و الائچی سرخ و فلفلین سے مراد فلفل دراز
و فلفل گرد یعنی سیاہ مرچ ہی و صندلین سے مراد صندل سفید و صندل سرخ ہو کلان سب ہر واحد بوزن

مرقوم کئے ہوئے **فائدہ** جس ترکیب مین شہد داخل ہو شہد کف گرفتہ سے مراد ہو اس سے یہ ہے کہ اول شہد کو آگ پر رکھین
جب اوسمین کف ظاہر ہوئے کپڑے سے چھان لیوین وہ بحالت گرم رہنے کے دوا کو ملاوین اور جس ترکیب مین شکر اور شہد دونو
داخل ہونگے شکر و شہد یکجا کچھ پانی ملا کر آگ پر رکھین جب شکر گھل جاوے اور شہد کا کف نمایان ہوئے کپڑے مین چھان کر
قوام بنا کے دوا ملاوین **فائدہ** جس ترکیب جوشاندہ یا خیساندہ مین تخم کشوث و افتیمون داخل ہو اونکو کپڑے کی
پوٹلی مین باندھکر خیساندہ یا جوشاندہ کرکے بدون ملنے کے نچوڑ لین **فائدہ** ہموزن و مساوی الوزن سے مراد یہ ہو کہ سب
دوا کا وزن برابر ہوئے وہ چندان سے مراد ہی کہ سب دوا کی وزن ہو ایسا ہی اور الفاظ مین مثل سہ چندان وغیرہ کے **فائدہ**
زیرہ مدبر یہ ہی کہ زیرہ سیاہ کو سرکے مین تر کرین اور نکال کے خشک کرین اور پھر تر کرین تین بار تک **فائدہ** بودادیہ یہ ہی
کہ دوا کو کفگیر مین رکھکر آگ پر رکھین جب بو بھننے کی پیدا ہوئے اور رنگ متغیر ہو جاوے علیحدہ کر لین **فائدہ** تنقیہ یہ ہی کہ
کہ دوائے خشک نیم کوفتہ کو کسی چیز کے پانی مین تر کرکے خشک کرنا و تین بار سے کم تنقیہ کامل نہین ہی **فائدہ** شیر بسیر کی اصطلاح
یہ ہی کہ عورت بیٹا جنی ہو وہ دودھ اوسکو پلاتی ہو ایسا ہی شیر دختر ہی **فائدہ** گل حکمت یہ ہی کہ ایک کپڑے لعاب آب رسیدہ مین
دوا رکھکے اوپر سے ویسا ہی کپڑا رکھکر [illegible] سے وصل کرین اور کپڑا تر کرکے اون سب پر لپیٹ کے مٹی لگاکے آگ مین اوقات معینہ تک
اوسکو رکھنا **فائدہ** عرق کھینچنا ہو تو دوا مین آب دریا ڈالنا بہتر ہی باقی ادویہ مین آب چاہ شیرین چاہیے الا حقنہ مین آب چاہ شور دلی گئی

## مقالہ اول بیان امور کلیہ متعلق ادویہ مین

**فصل اول** بیان اوقات لینے ادویہ اور مدت بقاے قوت اونکی مین عمدہ طریق یہ ہی کہ جو دوا جس مقام کی اچھی ہوتی ہے
وہین کی مستعمل کی جاوے اور دریافت کرنا اس امر کا اون کتابون سے چاہیے جن مین ادویہ مفردات کا بیان ہی یا بیان
اشخاص ہوشیار و سیاح سے اور سبب دوا مکان مرطوب اور نہایت گرم یا نہایت سرد اور ہوائے تند اور گرد و غبار مین رکھنے سے
خراب و کم قوت و ناقص ہو جاتی ہی جاننا چاہیے کہ دوا کی تین قسم ہین جمادات و نباتات و حیوانات یا انھین تین قسم سے پیدا ہین
**جمادات** وہ چیز ہین جنکا نہ درخت ہو نہ جاندار ہون اونکے لینے کے واسطے کوئی وقت مخصوص نہین کیا گیا اور نہ
اونکے دیکھنے سے تمیز ہو سکتی ہی کہ یہ کسوقت اپنے مقام سے لی گئی ہی الا اگر ایام معتدل اور ایام بہار مین اپنے مقام سے
لی جاوے تو بہتر ہو اور خوبی اونکی یہی ہو کہ ادویہ متحجر اور منجمد کے ہر جز کا آب و تاب اور رنگ اصلی برابر اور قایم ہوئے اور جو چیز
سیال اور نرم ہوئے اور اوسمین کوئی چیز دوسری مخلوط نہوئی ہو اوسکی قوت کبھی زائل نہین ہوتی الا خراب و ناقص ہو جاتی ہی
اور نہایت کہنہ ہونے سے کم قوت ہو جاتی ہو **نباتات** وہ چیز ہین کہ جنکا درخت جمتا ہی اور وہ بھی دو قسم ہین
ایک جنکا درخت چند سال تک رہتا ہو اور بعد شباب کے ہر سال بہار لاتا ہو دوسرا ہر سال کسی فصل مین پیدا ہوتا ہو

اور سال بھر سے زیادہ نہیں رہتا الا نادر و اتفاقیہ قلیل خواہ کثیر باقی رہتے ہین اور کل نباتات کا ہر جز سڑنے
اور گھنے اور تغیر رنگ و مزہ اور بو سے خراب ہو جاتا ہی اور قبل انقضاے مدت معینہ بقاے قوت کے سے قابل استعمال کے
نہین رہتا درختان قسم اول کا برگ اوسوقت لیا جاتا ہی جب بعد خزان کے پتے نکلتے ہین اور انکی حب قریب کھلنے کے ہوئی ہو
پھول جب تک درخت سے جدا ہوا ہوئے پھل خام اور پختہ دونو لیا جاتا ہی اور اپنے اپنے موقع پر مستعمل ہوتا ہی مثلاً
بعض کا پھل خام لیا جاتا ہی اور اوسی مین قوت کامل ہوتی ہی اور آملہ کا پھل رسیدہ لیا جاتا ہی خام ناقص ہی تخم
پھل پختہ کا لیا جاتا ہی چوب اور بیخ اور پوست اونکی اوسوقت لینا چاہیے جب درخت قابل بہار لانے کے ہوگئے یا بہار لا چکا
اور درختون سے جو چیز ہر سال پیدا ہوتی ہی یعنی پتی اور کلی اور پھول اور پھل اور تخم اونکی قوت کامل صرف یکسال تک
رہتی ہی اور اوسکے بعد کم قوت ہو جاتے ہین اگر احتیاط رکھی جاے تو قابل استعمال کے رہتے ہین نہ بالکل خراب ہو جاتے ہین بلکہ ترکیب سے
زیادہ دنون تک قوت رہتی ہی جیسا ربی یا گلقند بنانے سے خواہ کسی ترکیب مین داخل ہو جانے سے صمغ یعنی گوند جس
قسم کے درختون مین ہوتی ہی بروقت شباب درخت کے اکثر بایام سرد خود بخود چھراہٹ کر خارج مین جمع ہوتی ہی
اور ~~بعضے چیر کر درخت پر زخم کر دینے سے بھی نکلتی ہی~~ شیر یعنی دودھ رطوبت سفید رنگ ہی کہ بعض درخت سے زخم ہونے سے
خواہ شاخ پتلی توڑنے سے سیلان کرتی ہی اوسکے رکھنے کی چند تدبیرین ہین ایک یہ کہ کسی ظرف مین پھیلا کر کے خشک کی جاوے
دوسری کوئی کپڑا تر کر کے خشک کر لیا جاوے بوقت ضرورت اوسکو تر کر کے نچوڑ لیا جاوے تیسری درخت شیردار کے
پوست خشک خواہ تر کو جوش کر کے اور جنبش خوب دیکے صاف کر کے خشک کر لیا جاوے **فائدہ** جو رطوبت
خشک ہونے کے بعد سخت ہو کر زرد یا سیاہ یا سرخ ہو جاوے اوسکو صمغ اور گوند اور گادھ کہتے ہین اور جو سفید
خواہ نیم رنگ اور غیر منجمد ہوئے اوسکو شیر اور دودھ کہتے ہین اور قوت اونکی اصلی اوسوقت تک قائم رہتی ہی
جب تک رنگ و بو و مزہ تبدیل نہوئے درختان قسم دوم جو ہر سال خود رو یا بونے سے پیدا ہوتے ہین انکے سب
اجزا کی قوت اصلی ایک سال تک رہتی ہی اوسکے بعد قوت کم ہو جاتی ہی مگر جب تک سڑے اور گھنے نہین اور رنگ و بو
وغیرہ تبدیل نہوئے قابل استعمال کے ہی برگ اوسوقت لینا چاہیے جب قریب پھولنے پھلنے کے ہوئے کلی اور پھول
اور پھل اور تخم اوقات معینہ قسم اول کے لینا چاہیے بیخ اور پوست اوسکا اور چوب اور پوست اوسکا اوسوقت
لینا چاہیے کہ جب بعد پھولنے پھلنے کے درخت قریب خشکی کے ہو جاوے **فائدہ** جن اجزا کے لینے کے اوقات
لکھے گئے اوس سے یہ غرض ہی کہ اوسوقت اون اجزا کو قوت کامل ہوتی ہی نہ یہ کہ قبل و بعد وقت کے لینے سے
لائق استعمال کے نہوئے **حیوانات** دوا مین تین طرح پر مستعمل ہوتے ہین ایک بالکل مثل بیر بہوٹی اور کچوا کے دوسرا

حیوانات

احتشا دفع کرکے مثل ریگ ماہی اور سرطان کے تیسر البعض عضو کسی حیوان کا مثل تلخہ ماہی اور جند بید ستر کے
جاننا چاہیے کہ حیوان جوان و قوی کے کل اجزا بہتر ہوتے ہین اور شناخت جوانی ہر حیوان کی علامات جدا گانہ سے
ہوتی ہی جسکی صراحت کی گنجایش ہونا اس مختصر مین غیر ممکن ہی اور قوت ہر حیوان کی اوسکی حرکت توانائی
اور زور اوری اور فربہی اور لاغری سے دریافت ہوتی ہی اور ہر حیوان کا کل یا جزو بوقت جوانی اوسکے
قابل لینے کے ہی اور خشک کرنے اور رکھنے مین ایسی احتیاط چاہیے کہ متعفن نہو جاوے اور کیڑے
پیدا نہو جاوین اور جب تک رنگ و بو اور مزہ متغیر نہو جاوے قابل استعمال کے ہی

## فصل دوسری

بیچ قواعد بنانے دوا کے مفرد کے دوا مفرد سے بغرض لطافت یا بقاے قوت یا جودت
تاثیر کے رُبّ بیج یا چوب تازہ کو پانی مین پیس کر چھان لین اور پانی کو آگ مین پکاوین جب گاڑھا ہو جاوے
دھوپ مین خشک کر لیوین اور اگر چوب و بیج خشک ہی تو اوسکو نیم کوفتہ کرکے پانی مین جوش کرکے مل کے
صاف کرکے پکاوین جب گاڑھا ہو جاوے خشک کر لین اور پھلون کا رُب اسطرح سے بنایا جاتا ہی
کہ آب افشردہ کو پکا کے خشک کر لینے ہین عصارہ صرف پتی اور پھول تازہ کا بن سکتا ہی اوسکو کچل کر پانی
اوسکا نچوڑ کر دھوپ مین خشک کر لیوین ست صرف لکڑی اور جڑ کا بنتا ہی اگر تر ہی تو اوسکو کچل کر اور اگر
خشک ہی تو پانی مین تر کرکے کچل کر یا تھوڑے سے خوب زور سے ملکر اور کپڑے مین چھان کر پانی کو کسی
برتن مین رکھین جب تہ نشین ہو جاوے اور پانی نتھر جاوے تب بتی لگا کے ٹپکا کر پانی کو دفع کر دیوین اور اوسکو
دھوپ مین خشک کر لیوین کھار یعنی نمک ہر چیز کی کھار نکالنے کا یہی قاعدہ ہی کہ اوسکو جلا کے خاک
تھوڑے پانی مین دو تین پہر تک نم کر رکھے اوسکے بعد ایک کپڑے سنگین مین رکھکر چارون گوشے کپڑے کے
علحدہ علحدہ باندھ کے نیچے اوسکے ایک برتن رکھکر اوس خاک پر پانی ڈال دیوین کھاری نیچے ٹپک آویگا
اوس پانی کو پھر خاک پر ڈالدین اسی طرح دو تین مرتبہ ٹپکا کر پانی کو ایک دیگچے مین آگ پر چڑھاوین جب ایک جوش آجاوے
ٹھنڈا کرین کچھ خاک تہ نشین ہو جاویگی اوسکو دفع کرکے پانی کو جلا دیوین کھار مثل نمک کے جم جاویگا دھوان
جسکو کاجل بھی کہتے ہین اسکے بنانے کے تین دستور ہین ایک یہ کہ صرف دوا کو ہوا سے محفوظ رکھکے جلا دین اور اوسکے
دھوین پر ظرف گلی خام کو رکھین اوسمین دھوان جسقدر لپٹ جاوے جدا کر رکھے دوسرے دوا خشک کو سفوف کرکے
کپڑے مین بطور بتی کے لپیٹ کر چراغ مین رکھکر تیل ڈالکر جلاوین اور بدستور دھوان لیوین تیسرے دوا خشک کو
پانی مین پیس کر خواہ دوا ترکا پانی نچوڑ کر اوس پانی مین کپڑا تر کرکے خشک کرین اور بتی بنا کر بقاعدہ دوم دھوان

ب
…ماره
…ست
…ھار
…وان

کوئلہ

لیوین کوئلہ جس دوا کا بنا ناہو اوسکو ریزہ ریزہ کرکے گل حکمت بنا کر بھاڑ یا بھوبھل مین جلاوین کہ اوسکا
دھوان اور شعلہ خارج نہو **خاک** اگر گل حکمت مین جلاوین کہ دھوان اور شعلہ اوسکا نہ نکلے اور کوئلہ نرہے

خاک

خاک ہو جاوے تو عمدہ ہی اور اگر خارج مین جلاوین تو جس چیز سے جلاوین اوسکی خاک جدا کرنے مین کوشش کرین

روغن

**روغن** اکثر تخم کا روغن لیا جاتا ہی اوسکی تدبیر روغنون کے ساتھ مذکور ہوگی

**فصل تیسری** بیچ قواعد اصلاح اور تدبیر اجزاے مفردہ کے جس سے قوت اوسکی زیادہ اور سریع التاثیر اور
لطیف ہو جاتی ہی اور مضرت باقی نہین رہتی خواہ وہ مفرد استعمال ہوے خواہ داخل ترکیب کی جاوے اور سبب ادوائین ایسی

مروارید

نہین ہین کہ بلا اصلاح کے استعمال اونکا ناجائز ہوئے **اصلاح و تدبیر جمادات کی مروارید**

صدف و مرجان

یعنی موتی کو گاے کے دودھ مین جوش دیوین پھر پانی سے دھوکر موتی کو کھرل مین پیس لین **صدف و مرجان**

عقیق و یاقوت

و بیخ مرجان کو گل حکمت کرکے اسقدر آنچ دیوین کہ رنگ او نکا مائل بسفیدی ہو جاوے **عقیق و یاقوت**

و یشب

**و یشب** کو اور مانند اوسکے آگ مین گرم کرکے پانی مین بجھاوین قطع نظر اصلاح کے گھسنا بھی آسان

گھریا

ہو جاتا ہی **گھریا** چاندی اور سونیکی آگ مین خوب گرم کرکے ایکبار سرکے مین اوسکے بعد ایکبار پانی مین بجھاوین

پھٹکری

از ان بعد گھس کر پانی ملا کر تہ نشین کر لین **پھٹکری** کو چمچہ آہنی یا مسی مین آگ پر رکھین کہ پگھل کر خشک ہو جاوے

خبث الحدید

**ایضاً** گل حکمت کرکے تھوڑی دیر آگ مین رکھین **خبث الحدید** کو سات مرتبہ خوب گرم کرکے سرکے مین بجھاوین
پھر ایک ہفتے تک سرکے مین دو بار رکھین پھر اوسکو روغن گاو مین صلایہ کرکے پانی مین گھول دیوین جو کچھ تہ نشین ہوے

پارہ بہروزہ

اوسے لیکر سات مرتبہ پانی کی تجدید کرین **پارہ** چالیس مرتبے سنگین کپڑے مین صاف کرلین **بہروزہ** ایک ہانڈی مین
بقدر نصف کے پانی بھر کے اوسکے مونہہ پر کپڑا جھر جھرا باندھ کے اوسپر بہروزہ رکھکے سرپوش سے بند کردین
اور ہانڈی کو آگ پر رکھین جب بہروزہ پانی کی گرمی سے ٹپک کر ہانڈی مین گر جاوے کپڑا مع کدورت دفع کردین اور اسی طرح

گندھک

پانچ چار دفعہ کرین کہ قابل سفوف کے ہو جاوے **گندھک** ایک دیگچی مین بقدر نصف کے دودھ گاے کا رکھکر اوسکے
مونہہ پر کپڑا جھر جھرا باندھکر گرد اوسکے آٹا سان کر حلقہ کردین اور گندھک کو ریزہ ریزہ کرکے کپڑے پر رکھین
اور اوسپر اولٹا توا اسطرح رکھین کہ گندھک سے ملا رہے نیچے پر آگ کوئلے کی رکھین کہ گندھک پگھل کر دودھ مین گرے

توتیا

پھر گندھک کو لیکر رطوبت اوسکی دوسرے کپڑے مین جذب کر ڈالین **توتیا** کو باریک گھس کے پانی سے ٹکیہ بنا کے
آگ پر رکھین کہ خشک ہو جاوے **ایضاً** توتیا کو پانی مین صلایہ کرکے گھول دین اور تہ نشین کو لیوین اور سات بار

مردار سنگ

تجدید پانی کی کرین **مردار سنگ** کو رگڑ کر پانی مین ملا وین اور تین روز تک کسی برتن مین کھارے پانی

دو تین بار جنبش کردیا کرین پھر پانی کو دفع کرکے تہ نشین مین پانی جدید ملاکے رکھین جب تہ نشین ہو جاوے

**ہرتال**

پانی ٹپکاکے صاف کرلین **ہرتال** کو ریزہ ریزہ کرکے ایک کوزے مین رکھکر دیالی سے اوسکا مونہہ آٹا لگاکے بند کرین
اور ایک سوراخ دیالی مین کرکے خفیف آگ پر رکھین جب تک دھوان سیاہ نکلے رکھا رہنے دین جب دھوان سفید

**سنگ سرمہ**

نکلنے لگے اوتار لیوین **سنگ سرمہ** کو روئی مین لپیٹ کر جلاوین جب دھوان نکلنا موقوف ہووے صاف کرلین
**ایضاً** چربی کو سفید لپیٹ کر آگ مین رکھین جب چربی جل جاوے سرمہ سرخ ہو جاوے نکال کر شیر پسر مین خواہ شیر گاو مین

**نمک**

سرد کرلین **ایضاً** کھرل کرکے پانی مین گھول کر تہ نشین کو خشک کرلین **نمک** ایک دیگچی مین رکھکر سرپوش بند کرکے

**سجی**

آگ پر رکھین جب تک اوسکا چٹکنا موقوف ہووے **سجی** کو ریزہ ریزہ کرکے ایک مٹی کی سفالی مین آگ پر رکھین

**سنگ بصری**

بعدے کہ رنگت اوسکی تبدیل ہو جاوے **سنگ بصری** کو آگ مین سرخ کرکے چند بار گلاب یا آب جعفرات یا آب برگ انار

**چونہ و مٹی**

یا عرق لیموں مین سرد کرین **چونہ و مٹی** کو پانی مین گھول چھان کے رکھہ لین وتہ نشین کو پانی سے جدا کرکے

**افیون**

خشک کرلین **اصلاح و تدبیر نباتات** **افیون** کو ریزہ ریزہ کرکے پانی خواہ گلاب مین
چار پہر تر کرکے آگ پر رکھین و خوب ملین کہ حل ہو جاوے پھر چھان کر ثفل دفع کرکے پانی پکالین کہ قابل گولی
باندھنے کے ہو جاوے اگر شراب انگوری بقدر نصف کے ملاکے پکاوین زیادہ خوش کیفیت و خالی مضرت سے
ہو جاوے و افیون بہتر وہ ہی کہ پانی مین جلد گھلے اور آگ مین مشتعل ہو و آفتاب مین پگھل جاوے و بوے تند ہووے

**اذاراقی**

**اذاراقی** یعنی کچلہ تین روز تک پانی مین تر رکھین و ہر روز پانی تبدیل کیا کرین بعد ازان بعد شیر گاو مین

**ایلوہ**

جوش دیکر پوست دفع کرکے باریک ناخنہ چاقو سے تراش کرکے خشک کرین **ایلوہ** کو سیب یا بہی یا شلجم
یا گذر مین رکھکر کپڑا لپیٹ کر آٹا لگاکے آگ مین ڈالدیوین ایک لحظہ کے بعد کہ گرمی ایلوہ تک پہونچ گئی ہو نکال کر

**بلادر**

خشک کرلیوین **بلادر** یعنی بھلانوان دو پتھر یا کرچھے گرم مین دو پارہ کرکے دباوین جو شہد سا نکلے اوسکو چھری سے

**بھنگ**

جدا کرلین و اگر مع چرم استعمال کرین تو بعد خواہ مغز اخروٹ کے ساتھہ کوٹین و ملاوین **بھنگ** یعنی بھانگ
جسکو قنب کہتے ہین گرد و غبار سے صاف کرکے آب برگ دوب و آب نانخواہ مین ملکر خشک کرین بعد ازان بعد روغن گاو

**تربد و چشخام**

مل کے کورے ٹھیکرے مین آگ پر بریان کرین کہ جلنے نپاوے **تربد** پوست اوپر کا و مغز اندر کا دفع کرین **چشخام**
یعنی چاکسو پوٹلی مین باندھ کر پادیان خواہ مونگ کی دال خواہ سرگین خر مین جوش دیکر پوست اوسکا دفع

**حب النیل**

کردین **حب النیل** جسکو کالادانہ کہتے ہین کچھے مین آگ پر رکھین کہ رنگ و بو تبدیل ہو جاوے

**حب السلاطین**

**حب السلاطین** یعنی جمال گوٹہ ایک پوٹلی مین رکھکر پہلے گدھے کی لید مین پانی ملاکر جوش دیویں اوسکے بعد

روغن
دہی میں جوش دیویں پھر چھیل کر دو پارہ کر کے بیچ کا جسم نا خن سا نکال ڈالیں **روغن** ہر قسم کو آب سرد میں
عفص
ملا کر پانی سے جدا کر لیویں **عفص** یعنی مازو روغن گاو میں اسقدر بریان کریں کہ شق ہو جاوے سوختہ نہووے
عنصل
**عنصل** دو قسم کا ہی ایک پر مغز وہ خوردنی نہیں ہی دوسرا تو بر تو یہ کھایا جاتا ہی اوسپر آٹا سان کر لپیٹیں
غاریقون
وہ خاک گرم میں مدفون کریں کہ آٹا پک جاوے گرمی اس تک پہونچے بھر آئے کو ذبح کر کے استعمال کریں **غاریقون**
میں ریشہ ہای سخت درمیان میں ہوتے ہیں وہ ناقص ہیں اوسکا استعمال ممنوع ہی لہذا اوسکے نکالنے کی تدبیر یہ ہی
گوکھرو
کہ غاریقون کو مل کر کے موٹے کپڑے موئینہ خواہ گزینہ میں چھانیں کہ ریشے علیحدہ ہو جاویں **گوکھرو** کلان
لک
وخرد کو شیر گاو تازہ میں تر کر کے خشک کر لیویں **لک** یعنی لاکھہ پانی میں جوش دیکر جو تہ نشین ہو جاوے
ہلیلہ سیاہ
لے لیں پانی دفع کر کے مکرر سہ کرر ایسا ہی کریں **ہلیلہ سیاہ** روغن گاو میں بریان کریں کہ پھول کر رنگ
ابریشم
اوسکا مائل بسرخی ہو جاوے **تدبیر و اصلاح حیوانات میں** **ابریشم** کو صاف کر کے کسی برتن میں
بال
آگ پر رکھیں کہ گرمی خفیف پہونچنے سے کرخت قابل سفوف کرنیکے ہو جاوے **بال** کو صابون سے صاف کر کے
پوست بیضہ
ایک برتن میں آگ پر رکھیں کہ اوسمیں آجاوے مگر سوختہ نہووے **پوست بیضہ** دو روز نمک و پانی میں
سرطان
تر کر کے پوست اندرونی و آلایش سے صاف کر کے گل حکمت میں جلاویں **سرطان** اطراف و احشا دفع کر کے
گل حکمت کر کے تنور خواہ بھاڑ میں اسقدر عرصے تک رکھیں کہ خشک و مائل بسفیدی قابل گھسنے کے ہو جاوے
جلکر کوئلا نہو جاوے واضح ہو کہ سرطان مادہ بہتر ہی نر سے اور علامت اوسکی یہ ہی کہ پیٹھ پر سوزن لگاویں
شاخ گوزن
اگر رطوبت سفید نکلے تو مادہ ہی **شاخ گوزن** وا اور اشیا مثل اوسکے گل حکمت میں جلانا چاہیے مگر معالجات خارجی میں
عقرب
حاجت جلانے کی نہیں ہی **عقرب** نر بہتر ہی مادہ سے اور شناخت نر کی یہ ہی کہ دو بلا پتلا ہوتا ہی گل حکمت کر کے
اسقدر آنچ میں رکھیں کہ کوئلا نہو جائے اور جب خاک کرنا منظور ہووے تو اوسقدر آنچ دیویں کہ خاکستر ہو جاوے
موم
**موم** آگ پر پگھلا کر سرد پانی میں جسمیں نمک گھولا ہوئے ٹپکاویں اور ایک لکڑی سے پانی و موم کو جنبش دیتے
جائیں کہ کدورت تہ نشین ہو جائیگی موم صاف اوپر آئیگا اور اگر چند بار ایسا ہی کریں تو زیادہ صاف ہو جاوے

**فصل چوتھی قواعد بنانے ایسے ادویہ کے** جسکی کیفیت صالحہ سریع الزوال ہی **قاعدہ خیساندہ** بنانے کا
جسکو نقوع کہتے ہیں دوائیں جو پھول و پتی ہیں بدستور اور جو بیخ و چوب و تخم ہو اوسکو نیمکوب کر کے نیمگرم
پانی میں تر کر کے اوسکا زلال لیکر خواہ خفیف ملکر چھان لیویں **قاعدہ جوشاندہ** بنانے کا جسکو مطبوخ و طبیخ
و مغلی بھی کہتے ہیں جو دواؤن کو خیساندہ کے دستور سے پانی میں تر کر کے پکاویں جب بقدر مناسب پانی جل جاوے

زلال اوسکا خواہ خفیف ملکر چھان لیوین **قاعدہ** شیرہ بنانے کا دواؤن کو پانی کے ساتھ پیسکر چھان
لیوین اور اگر شیرہ مغز ہاے تخم روغن دار کا ہو تو احتیاط چاہیے کہ روغن اوسکا صافی مین جذب نہو جاوے و مغز ہاے
مقشر کو صرف گھسنا خوب کافی ہی **قاعدہ** آب مروق کا دوائی تازہ پتی کو حل کرکے پانی نچوڑ لین اور ایک پیالے مین
آگ پر رکھین جب گرم ہوکے پھٹ جاوے صافی سے پانی چھان لیوین **قاعدہ** ماء القرع کا چھوٹی لوکی پر
کپڑا تر لپیٹ کر اوسپر مٹی لگاوین اور خشک کرکے گلخن یا خاکستر گرم مین ایسا مدفون کرین کہ سوختہ نہو جاوے
پھر نکال کر مٹی و کپڑا دفع کرکے سرد کرین اور صافی سے پانی نچوڑ لیوین **قاعدہ** ماء الخیارہ و ماء الترب
و امثال انکے مثل ماء القرع کے ہی **قاعدہ** ماء البقول کا مثل آب مروق کے ہی **قاعدہ** ماء الاصول یعنی
کہ دواؤن کی جڑ مثل بیخ کاسنی و بیخ بادیان کے نیمکوب کرکے بست چند پانی مین شب کو تر رکھین صبح کو
خفیف آنچ مین جوش دیوین جب چارم حصہ پانی باقی رہے سرد کرکے سنگین کپڑے مین چھان کر بوتل
یا شیشے مین رکھ لین اور اوس پانی جوشاندہ سے بقدر ضرورت استعمال کرین جب تک اوس پانی کی
کیفیت تبدیل نہو اور اگر ہر روز جدید بنایا کرین تو اولی ہی **قاعدہ** ماء البذور مثل ماء الاصول کے ہی **قاعدہ**
آب گوشت کہ کم طاقت آدمی کو غذا و دوا ہی دو طریق ہی ایک یہ کہ صرف گوشت کو پوٹلی الایچی و کشنیز کی و نمک
ڈالکر جوش کرین جب گوشت گھل جاوے پانی لیکر روغن زرد سے خوشبو یعنی بگھار لیوین اسکو آب یخنی کہتے ہین
دوسرا یہ کہ گوشت مین اور مصالحے معمولی و نمک ملاکے پکاوین جب گھل جاوے دہی وغیرہ ڈالکر بھونین جب
خوشبو ہو جاوے تب پانی ڈالکر دو تین جوش دیکے پانی لیکر استعمال کرین اسکو مرق و شوربا کہتے ہین

**فصل پانچوین** دستورات بنانے ایسے ادویہ کے جنکی ماہیت و کیفیت دیر تک قائم و باقی رہتی ہی **دستور**

انوشدارو

بنانے انوشدارو کا اگر آملہ پختہ و تر و تازہ ہو وزن کرکے پانی مین پکا کر خوب ملکر تخم اوسکے علحدہ کرین اور
جھر جھرے کپڑے مین چھانین کہ سوا ریشے کے جرم آملہ نکل آوے تب تخم و ریشہ کو وزن کرکے وزن جرم آملہ کا
معلوم کرین اور دو چند جرم آملہ کے شیرینی ملاکے قوام پختہ کرین اور بحالت گرمی قوام کے دوسرے اجزا کا سفوف ملاوین
کرین اور اگر آملہ خشک ہووے تو تخم اوسکے دفع کرکے وزن کرین اور آملہ کو دھو ڈالین کہ آلودگی سے صاف ہو جاوے
تب اسقدر شیر گاو دیکر تر کرین کہ آملہ ڈوب جاوے بعد چار پہر کے زیادہ پانی ڈالکے جوش دیوین کہ عفونت آملہ کی
و دسومت دودھ کی نکل جاوے پھر دوسرے پانی مین جوش دیکر بدستور مقدم الذکر طیار کرین **دستور بنانے**
**گلقند کا** گلقند ترتیب دیا جاتا ہی پھول تازہ سے جسکا زیرہ اور سبزی دفع کی گئی ہو اور شکر سفید یا سرخ

یا نبات یا قند سفوف کردہ یا شہد خالص سے ملکر اور شیرینی ہم وزن پھول سے دو و نیم چند تک اولی اور چہار چند تک
جاتی ہی و زیادتی شیرینی سے علی الترتیب قوت کم ہوتی جاتی ہی اور شہد کے ساتھہ بنانے سے قوت مسہلہ و ملینہ و اخراج
فضلات اعضاے نفس کی زیادہ ہو جاتی ہی اور گلقند دو قسم ہی ایک آفتابی دوسرا آبی اول مین تلیین زیادہ ہی
دوسرے مین تبرید و ترطیب زیادہ ہی قسم اول پھول اور شیرینی کو مل کر دو ہفتے تک دہوپ مین رکھین اور اس
اثنا مین دو تین بار خفیف مالش کر دین قسم دوم پھول اور شیرینی ملکر ایک ظرف مین کہ چہارم اوسکا خالی رہے
رکھکر ظرف کو سربستہ کرکے تین ہفتے تک تابیکو پانی مین ڈوبا رکھین فائدہ اگر پھول تازہ میسر نہو پھول
خشک کو تھوڑے عرق گلاب خواہ پانی مین کچھہ دیر تک تر کرین تب شیرینی مین ملاوین دستور بنانے مربا کا

**رب میوہ جات**

چونکہ ہر مربا کے بنانے کا طریق جداگانہ ہی لہذا اوسی شے کے ساتھہ لکھا جائیگا دستور بنانے رب میوہ جات کا یہ ہی کہ میوہ جات
آبدار مثل گولا و سنترہ و انار وغیرہ کے زیرہ یا دانہ صاف کرکے اوسکا پانی ملکر نچوڑ لیوین اور اوس پانی کو چہارم وزن
شیرینی ملا کے پکاوین جب خوب گاڑھا ہو جاوے رکھہ لیوین اور میوہ جات کا آب جوشاندہ یا خیسانده لیکر ہموزن

**شراب مکیف**

میوے شیرینی ملا کر قوام گاڑھا کر لیوین دستور بنانے شراب مکیف کا یہ ہی کہ آب افشردہ میوہ آبدار مثل سنترہ
وغیرہ کو کپڑے مین چھان کر سولھوان حصہ شیرینی ملا کے پکاوین جب چہارم حصہ عرق جل جاوے اوسکو دہوپ مین

**شربت میوہ جات آبدار**

رکھین جب اوسمین تیزی ظاہر ہووے تب استعمال کرین کیف خفیف ہوتا ہی دستور بنانے شربت میوہ جات آبدار کا یہ ہی
کہ پانی میوہ جات کا جس طرح اوپر لکھا ہی نکال کر دو و نیم چند اوسکے شیرینی مناسب ملا کر قوام کر لیوین و علامت
پختہ ہو جانے قوام کی یہ ہی کہ ایک و قطرہ قوام کا علیحدہ رکھکے انگلی سے اوٹھاوین جب اوسمین دو تین تار لانبے نکلین تب

**شربت اجزای خشک**

پختہ ہو دستور بنانے شربت اجزای خشک کا یہ ہی کہ بقاعدہ خیسانده کے دواؤن کو تر کرکے جوش دیوین جب سوم
حصہ پانی باقی رہے خفیف ملکر چھان لیوین اور شیرینی مناسب ملا کے قوام پکا لیوین دستور بنانے شربت اون

**شربت مثل آلو وعناب**

میوہ جات کا جنکا پانی نچوڑنے سے جدا نہین ہوتا یہ ہی کہ اگر میوہ جات ترش ہین مثل آلو و تمر ہندی کے تو اوسکے
آب خیسانده مین شیرینی ملا کے قوام کرین اور اگر میوہ شیرین ہی مثل عناب و انجیر کے تو آب جوشاندہ اوسکے مین شیرینی

**معجون**

ملا کے قوام کرین دستور بنانے معجون کا یہ ہی کہ اگر سب اجزا اوسکے سفوف کے لائق ہون تو سفوف کرکے
شیرینی کے قوام مین کہ گرم ہووے خوب مخلوط کرین اور اگر کچھہ اجزا قابل جوشاندہ کے ہون تو بقاعدہ خیسانده اوسکے
آب جوشاندہ مین شیرینی ملا کے قوام بناوین اور اوسمین سفوف مخلوط کرین اور اگر کچھہ شیرہ جات ملانا ہو تو شیرہ جات کو

**اطریفلات**

قوام مین مخلوط کرکے بعد ایک جوش کے سفوف ملاوین دستور اطریفلات بنانے کا یہ ہی کہ ہلیلجات کے سفوف کو

کسی روغن مناسب کے ساتھ چرب کرکے مخلوط کرین کہ اس سے قوت اوسکی دیر تک رہتی ہی اور قوام نرم رہتا ہی دستور

**مفرح وخمیرہ یاقوتی**

مفرح وخمیرہ کا مثل دستور معجون کے ہی دستور بنانے یاقوتی کا مثل دستور معجون کے ہی الا سفوف جحریات کو قبل ملانے
سفوف دیگر اجزا کے قوام مین بخوبی مخلوط کرنا چاہیے کہ تمام قوام مین مل جاوے ایسا ہی اوراق طلا و نقرہ بھی قبل سفوف کے
ملانا بہتر ہی کہ تمام قوام مین شگفتہ ہو کے مل جاوین

**سفوف جحریات**

دستور سفوف جحریات کا یہ ہی کہ یاقوت وغیرہ کو بعد اصلاح کے
باریک پیس کے عرق مناسب کے ساتھ پانچ روز تک کھرل کرکے اجزاے دیگر مثل عنبر و مشک وغیرہ اگر ملانا ہووے ملا کے ایک روز
اور کھرل کرین اور خشک کرین اون بعد اگر جلد طیار کرنا ہووے سرسک کرکے ملا دین ورنہ گولیان بنا رکھین بوقت ضرورت
سرسا کر کے بنا دین کیونکہ سفوف رکھنے سے قوت اونکی کمتر ہو جاتی ہی

**لعوق**

دستور بنانے لعوق یعنی چٹنی کا جسکو
مطحشا بھی کہتے ہین یہ ہی کہ شربت سے گاڑھا اور معجون سے پتلا ہووے تا کہ زبان سے بتدریج فرو ہووے اور چونکہ تاثیر ادویہ
خوردنی و نوشیدنی کی بذریعہ استحالہ معدیہ کے اعضاے متنفس کو بتوقف پہونچتی ہی لہذا اطبا نے یہ ترکیب اختراع کی
کہ مرور مجرا سے تاثیر جلد پہونچے

**جوارش**

دستور بنانے جوارش کا مثل معجون کے ہی مگر سفوف اوسکا جریش یعنی دردرا
ہووے تا کہ معدے مین قیام پاوے

**لبوب**

دستور بنانے لبوب کا ابتداءً اختراع اس وضع پر تھا کہ بعض تخم کے مغز کا شیرہ نکال کر
شہد کے ساتھ قوام کرتے تھے زان بعد معجون مین لبوب داخل کرنے لگے اب کبھی شیرہ کبھی تراشہ کبھی نیم کوفتہ مخلوط کرتے
ہین

**عرق ماء اللحم**

دستور عرق ماء اللحم کا چونکہ قوت گوشت کی لینا بطور عرق کے مقصود ہی و گوشت خام کا عرق بدبو ہوتا ہی
و اگر علیحدہ بریان کرتے ہین تو قوت دخانی اوسکی اولا نکل جاتی ہی لہذا چاہیے کہ پہلے بطور یخنی کے ظرف سربستہ مین
پکاوین جب پختہ ہو جاوے ویسا ہی سربستہ سرد کرکے مفرد یا دوسرے اجزا مین ملا کے گوشت کا شامل کرکے عرق کھینچین

**شراب منشی**

دستور بنانے شراب منشی قندی کا یہ ہی کہ قند سیاہ و پوست تازہ درخت ببول و پوست تازہ درخت کنار
ٹکڑا ٹکڑا کرکے سب کو خم مین ڈالکر بقدر مناسب پانی ڈالین اور بدون گلگلانے کے لہن معقول نہین اوٹھتا لہذا دہم حصہ
قند سیاہ کا میوہ خشک ایک تھیلی پارچہ مین بہت ڈھیلا باندھ کر خم مین چھوڑین اور اگر میوہ جات مثل کشمش
و مویز کے ملانا ہووے تو اوسے بھی خم مین ڈالین جب لہن اوٹھے تو تھیلی میوے کی جدا کرکے بدستور عرق کھینچین
و اگر چاہین کہ نشا زیادہ ہووے تو بزر البنج و بھانگ و تخم دھتورا و پوست خشخاش بقدر مناسب ایک شبانہ روز
تر کرکے بروقت کشیدگی لہن مین ملا دین ایسا ہی جو اجزاے مقوی وغیرہ ملانا ہووے ایک شبانہ روز بقاعدہ خیسانہ تر کرکے
بروقت کشیدگی لہن مین ملا دین کس واسطے کہ ایسے اجزا خم مین ڈالنے سے لہن خراب ہوتا ہی اور ان اجزا کی بھی کیفیت و تاثیر خراب
ہو جاتی ہی اور اگر آب گوشت ملانا ہووے تو بقاعدہ آب یخنی بروقت کشیدگی ملا دین و اگر دودھ ملانا ہووے تو شیر گاو خام

**در بهره**

وتازه بروفت کشید گی لین مین ڈالین دستور بنانے دربهره کا که منتشی هوتا هی یه هی که سب اجزا کو ایک ظرف
کلان گلی مین بهگهکر پانی ڈالین و نصف ظرف خالی رکهین و ظرف کو لید اسپ مین ایسا مدفون کرین که موهنه ظرف کا
کهولنا و بند کرنا سکین اور قریب مدفن کرنیکے تین چار روز تک لکڑی سے دوا کو حرکت دیوین بعد ان نگران رہین
جب اوسکا جوش مارکے خود بخود جوش فرو هو جائے تب بدون ملنے اور جنبش کے پارچه سنگین سے چهانکر ظروف شیشه
یا چینی مین رکهین

**نبیذ**

دستور بنانے نبیذ کا که منتشی هوتا هی یه هی که چند اجزا کو خیسانده کرکے جوش دین جب
نصف پانی جلجاوے تب دوسرے اجزا ملاکے بجنسه ایسے ظرف گلی مین ڈالکر دهوپ مین رکهین که نصف ظرف خالی رہے
دو چار بار لکڑی سے دوا کو جنبش دیا کرین ان بعد نگران رہین که جب جوش مارکے جوش فرو هو جاوے تب پارچه
سنگین مین بلا جنبش و مالش کے چهانکر ظرف چینی یا شیشے مین رکهه لیوین

**گولی**

دستور بنانے گولی کا یه هی که جو گولی
واسطے هضم و اشتهاے طعام و دیگر امراض معده کے هو اجزا اوسکے نهایت باریک نہون که معده مین کچهه دیر تک ٹهیرین
باقی گولی کے اجزا نهایت باریک مثل سرمه سا هون که جلد مستحیل هو جاوین

**قرص**

دستور بنانے قرص کا مثل دستور گولی کے هی

**شیاف عرق تیزاب**

دستور بنانے شیاف کا یه هی که ایک طرف موٹی هو جدهر سے رکهی جاوے دستور عرق تیزاب کهینچنے کا دواؤن کو نیم کوب
کرکے ایک گهڑے مین رکهین اور اوسکے موهنه پر ایک هانڈی معه نهر رکهکر دونونکا موهنه آٹے سے وصل کرکے چولهے پر
گهڑے کو منحرف یعنی ترچها رکهکر آنچ کرین اور هانڈیکو ایسی چیز پر رکهین که وه بهی مثل چولهے کے هووے اور هانڈی کی
نهر مین ایک سوراخ کرکے بال کی بتی لگاکے پیاله چینی خواه شیشه وغیره اوسکے مقابل رکهین که اوسی مین عرق ٹپکے

**روغن موم روغن بهروزه**

دستور روغن موم اور روغن بهروزه کا بهی ایسا هی هی مگر بجاے هانڈی گهڑا وصل کرنا چاهیے اور بجاے منحرف کے
برابر رکهنا چاهیے اور موم کے ساتهه سوم حصه نمک سانبهر موم کے نیچے رکهنا چاهیے اور بهروزه کے ساتهه نصف اوسکی
ریگ پخته اوسکے نیچے رکهنا چاهیے

**روغن پهولونکا**

دستور بنانے روغن پهولون کا چند طرح پر هی ایک یه که پهول تازه مصفی
چار جزو روغن کنجد سفید پانچ جز مین ڈالکر آفتاب مین رکهین جب بعد متعفن هونے کے بوے اصلی پیدا هووے تب
پهولون کو ملکر روغن صاف کرلین اور اوسمین تین جز اور پهول تازه ملاکے ویسا هی آفتاب مین رکهکے صاف
کرکے پهر دو جز پهول تازه ملاکے ویسا هی آفتاب مین رکهکر صاف کر رکهین دوسری یک نیم چند پهول تازه مصفی
خواه هم وزن روغن مذکور کے ملاکر آفتاب مین رکهین اور بعد متعفن هونیکے جب رطوبت پهولون کی باقی نرہے
خوب ملکر روغن کو صاف کرلیوین اور اگر اثر رطوبت کا معلوم هووے تو آفتاب مین رکهکر فنا کرین تیسری پهول
تازه کا شیره نکال کر یک نیم وزن شیره کے روغن مذکور ملاکے پکاوین جب شیره جل جاوے روغن صاف کرلین

چوتھی پھول خشک کا جوشاندہ بناکے آب جوشاندہ مین وہ چندان پھول کا روغن مذکور ملاکے جوش دین جب
اثر پانی کا نکلنے روغن صاف کرلین فائدہ روغن کی قوت پھولون کی قلت اور کثرت سے متعلق ہی مگر تدبیر
اول مخصوص گلاب کے پھول سے ہی اور تدبیر اول و دوم مین اگر کسی قدر پھول جدید بعد انجام تدبیر کے ممزوج کر رکھے
جائین اور رطوبت اونکی آفتاب مین فنا کی جاوے تو اولی و عمدہ ہی

**روغن برگ و بیخ تر**

دستور بنانے روغن برگ و بیخ و چوب تر و تازہ
و تخم کا یہ ہی کہ روغن کا بتدبیر سوم پھول سے نکلے ہی مگر تھوڑا پانی ملاکے شیرہ نکالنا چاہیے کہ اثر اوسکا بخوبی نکلے

**روغن برگ و بیخ خشک**

دستور
بنانے روغن برگ و بیخ و چوب خشک کا بتدبیر چہارم پھولون کے ہی فائدہ چوب و بیخ دار و تخم کم روغن کا تیل بطور
ڈول جنتر کے بھی نکالا جاتا ہی

**روغن مثل بادام وغیرہ**

دستور نکالنے روغن اون تخمون کا جسمین دہنیت زیادہ ہی مثل بادام و چلغوزہ کے
چند طرح پر ہی ایک یہ کہ اگر تخم زیادہ ہو تو کولھو مین پیلکر نکالتے ہین دوسری مغز تخم کو خوب کوٹ کر پانی مین پکاوین
روغن بالاے آب و فضلہ تہ آب ہو جاتا ہی سرد کر کے روغن کو جدا کر لیتے ہین تیسری مغز تخم کو کوٹ کر تھوڑی
نبات سفید ملاکے اندک پانی مخلوط کر کے نیمگرم نچوڑتے ہین روغن ٹپک آتا ہی چوتھی مغز کوفتہ مین قدرے نبات سفید
و تھوڑا پانی ملاکے ایک کنارے طشت کے رکھکے اوسکے نیچے آگ رکھدیتے ہین اوسکی گرمی سے روغن طشت کے
دوسرے کنارے کی طرف جو نیچا رہتا ہی سیلان کرتا ہی

**روغن بیضہا**

دستور سب قسم کے انڈے کے تیل کا چند طریق ہو ایک یہ
کہ انڈے کو جوش کر کے زردی اوسکی جدا کرلین اور سب زردیون کو ہاتھ سے خوب ملکر فی زردی کلان ایک ماشہ نوشادر
معدنی و خوردہ مین کم اوس سے سفوف کر کے ملاوین اور اوسکو ایک شیشے خواہ بوتل مین بھرکے اوسپر گل حکمت کرین
اور مونہہ مین سیکین لگاوین اور ایک ٹھیکرے مین سوراخ کر کے چولھے پر رکھین اور گردن شیشے کی اوس سوراخ سے نیچے
ٹھیکرے کے نکالین اور ٹھیکرے مین کنڈا خواہ چپلی کی آگ کرین اور بوتل کے مونہہ کے نیچے ایک پیالی چینی کی رکھین کہ
روغن اوسمین ٹپکے دوسری تدبیر یہ ہی کہ انڈا جوش کر کے زردی جدا کر کے ایک تھالی مین آتش نرم پر یا دھوپ
سخت مین رکھین جس طرف انڈا ہووے بلند رکھین دوسری طرف نیچی کہ روغن تھالی مین جمع ہو جائیگا تیسری تدبیر یہ ہی
کہ انڈا جوش کر کے زردی نکال لیوین اور ہاتھ سے خوب ملکر آنچ دکھلا دکھلا نچوڑین

**روغن نخود وغیرہ**

دستور روغن نخود و گندم و جو کے
نکالنے کا ایک یہ کہ غلہ صاف کو ایک شب اسقدر پانی مین تر رکھین کہ تمام پانی اوسمین جذب ہو جاوے اوسکے بعد
شیشے مین بھر کے اوسی طریق سے ٹپکاوین جیسا روغن بیضہ مین مذکور ہو چکا دوسرا یہ ہو کہ نہایت گرم پتھر پر غلہ
رکھکر دستہ سے نہایت گرم سے دباوین کہ روغن جدا ہوتا ہی اوسکو علیحدہ کر دین چند مرتبہ تھوڑے دانون سے
کسی قدر روغن جمع ہو جاتا ہی اور اگر دادیا کلف وغیرہ پر لگانا ہووے تو ویسا ہی تازہ نکالینا مناسب ہوتا ہی دستور

**مرہم**

بنانے مرہم کا قاعدہ عام اولی ترکیب یہ ہی کہ مجموع اجزا چھہ جز ہوون اور روغن پانچ جز ہووے اور موم ڈھائی جز یعنی نصف روغن کا ہووے اور اسطرح بناوین کہ پہلے موم کو روغن اور چربی کے ساتھہ گداخت کرین اور اگر گوند ہو تو سفوف کرکے ملاوین جب بخوبی مخلوط ہو جاوین تب دوسرے اجزا سرمہ سا کرکے مخلوط کرین

**فصل چھٹوین** قواعد استعمال بعض ادویہ داخلی مین **قاعدہ** جوارش و خمیرہ و گلقند و معجون مفرح یاقوتی پر بلا ضرورت کوئی عرق یا پانی نہ پینا چاہیے الا بطور بدرقہ کے **قاعدہ** شربت کو کسی عرق مناسب یا پانی مین گھول کر اسواسطے پینا چاہیے کہ بسبب رقت کے جلد مستحیل و نافذ ہو جاوے **قاعدہ** حبوب یا سفوف یا کوئی چیز جو واسطے دفع کھانسی یا نفث الدم وغیرہ عوارض آلات تنفس کے مستعمل کی جاوے مونہہ مین رکھکر بتدریج چوسی اور نگلی جاوے کہ تاخیر مرور سے قصبۂ ریہ مین اثر بخوبی پہونچتا ہی اور اوسکے بعد پانی پینا مطلقاً نچاہیے کہ موجب ضعف تاثیر کا ہی **قاعدہ** لعوق پر پانی پینا موجب نقصان تاثیر کا ہی **قاعدہ** ایارجات و دیگر حبوب مسہلہ کو نیمگرم پانی سے نگلنا چاہیے کہ باعث قوت اثر کا ہوتا ہی اور گلقند مین مخلوط کرکے نیمگرم پانی سے نگلنا زیادہ تر قوت دیتا ہی **قاعدہ** جو کوئی سفوف واسطے ہضم طعام و تقویت معدہ کے کھائی جاوے اوسپر پانی پینا موجب نقصان قوت دوا کا ہی اور دیگر امراض مین سفوف و حبوب کے بعد کوئی عرق مناسب یا پانی سرد خواہ نیمگرم ضرور ہی واسطے تعجیل تاثیر کے

**آبزن**

**فصل ساتوین** طریق ہاے استعمال ادویہ خارجی کے بیان مین **طریق آبزن** آب جوشاندہ ادویہ مین آب نیمگرم ملاکے ایسے ظرف وسیع مین ڈالین جسمین مریض بیٹھ سکے امراض اسافل و مقعد و گردہ و مثانہ و رحم و امعا مین تا بناف و امراض معدہ و سینہ و پہلو مین تا بشانہ و لامراض تمام جسم مین تا بگردن مریض کو ڈبانا چاہیے اور اگر پانی گرم آبزن کا بوتل مین بھر کر مقام مرض کو سینک کرین تب بھی فائدہ ہوتا ہی

**انکباب**

**طریق انکباب** جسکو بھپارہ کہتے ہین دوا کو ظرف سربستہ مین جوش کرکے سرپوش جدا کرکے دوسرا سرپوش جسمین ایک سوراخ چھوٹا ہووے رکھکر عضو خاص تک دھوان پہونچاوین اور اگر تمام بدن مین دھوان دینا منظور ہووے مریض کو تا بگردن ڈھانک کر سرپوش ظرف گرم دوا سے جدا کر لین اور احتیاط رکھین کہ زیادہ گرمی دھوین کی نہ پہونچے ورنہ موجب غشی کا ہوتا ہی

**بخور**

**طریق بخور** یعنی دھونی دوا خشک آگ پر ڈال ڈال دھوان اوسکا بطریق انکباب کے پہونچاوین

**پاشویہ**

**طریق پاشویہ** اسکا اختراع بعد انکباب کے ہوا ہی اسی سے یہ رواج ہی کہ پاشویہ کی دوا سے پہلے انکباب تمام تن کا کرتے ہین اور پاشویہ ایسے مکان مین چاہیے جہان مرور ہوا کا نہو اور مریض کو تا بگردن کپڑے سے ڈھانک کر دونون پانون اوسکے نیمگرم پانی پاشویہ مین رکھین اور وہی پانی گھٹنون سے ڈال ڈال اوپر سے نیچے کو سوتین جب پانی مذکور کی گرمی کم ہو جاوے

کپڑے سے پانون پونچھ کر اور سینے نیچے کو باندھین تلوے کھولے رکھین اور مریض کو کپڑا اوڑھا کر لٹا دین بعد
دو تین گھڑی کے کپڑا مذکور اسفل پانون سے کھولین اور جہان خوف صعود ابخرہ کا ہووے تلوے کو گرم پانی مین گھسکر کپڑا پانون سے
جدا کرین اور اگر ضرورت خالی شاخین لگانے کی بھی پانون مین ہووے تو اوسے پاشویہ سے مقدم کرین روز بحران و شدت

**حقنہ**

حرارت تپ مین پاشویہ منع ہی و اگر ضرورۃً اتفاق ہووے تو صرف آب گرم و نمک سے کرین **طریق حقنہ** آب جوشاندہ
دوا کو چمڑے کی تھیلی مین جسکے مونہہ پر کوئی چیز پتلی سوراخ دار مثل نہال حقے کے باندھی ہو بھر کر نہال کو مبرز مین رکھین
اور آہستہ آہستہ تھیلی کو دبا دین کہ دوا حقنے کی امعا مین پہونچے اور اگر مریض کچھ دوا پی سکے تو دوا دویہ مسہلہ پلا کر حقنہ
کرین کہ اس تدبیر سے اخراج مواد بخوبی ہوتا ہی اور حقنے کی دوا بہت غلیظ نہو کہ ما بین فضلہ و امعا کے جا نہ سکے اور بہت
رقیق بھی نہو کہ فضلے پر لپٹ نہ سکے و نیمگرم ہووے کہ تحریک اخراج کی بخوبی کرے اور کوئی روغن ملایا ہووے کہ اخراج فضلہ

**روغن**

باسانی ہووے **طریق روغن** جو روغن کہ بدن پر لگایا جاوے مالش کم کیا جاوے کہ عضو موءوف نہووے و مالش خفیف
واقع غلظت روغن موجب سرعت نفوذ کی ہی اور اگر موقع ہو تو کوئی پتا مناسب پر لگا کر باندھنا ضرور کہ اس سے

**زروق**

نفوذ قرار واقعی ہوتا ہی **طریق زروق** یعنی پچکاری آب دیہ کا شیرہ یا خیساندہ یا جوشاندہ لیکر اگر کوئی دوا خشک
ملانا ہووے سفوف سا کرکے ملا دین و مثل حقنہ کے احلیل مین رکھکر چند قطرے پہونچا دین کہ زیادہ پانی پہونچنے سے

**سعوط**

کبھی عوارض شدید مثل فتق وغیرہ کے ہو جاتے ہین اور دوا بارد بالفعل ہونا چاہیے **طریق سعوط** مریض کو سیدھا
لٹا کر دوا رقیق ناک مین ٹپکانا اور اگر مریض خود دوا رقیق کو بطرف دماغ کے کھینچے تو اسے نشوق کہتے ہین

**شموم**

مگر ملا سدید کا قول ہی کہ جو دوا رقیق کہین ٹپکائی جاے سب سعوط ہی **طریق شموم** دوا بو دار دافع مرض سونگھنا

**شیاف**

**طریق شیاف** شیاف کو کسی عرق یا روغن یا پانی مین گھسکر سرد یا گرم طلا کرنا یا ٹپکانا اور اگر شیاف نہایت

**شافہ**

باریک ہو تو بجنسہ شگاف بدن یا ناصور مین رکھنا **طریق شافہ** دوا کی شیاف لانبی و روغن مناسب سے
چرب کرکے خواہ اوسپر کوئی دوا مناسب کا سفوف باریک بھی چھڑک کر پتلی طرف سے مبرز مین رکھنا کہ قوت

**صبغ ضماد و طلا**

دافعہ کو آمادہ دفع براز کرے **طریق صبغ** دوا کو پیس کر ویسا ہی سرد عضو مریض پر لگانا **طریق ضماد و طلا**
امراض حارہ مین بارد بالفعل و امراض باردہ مین حار بالفعل لگانا چاہیے و ضربہ سقطہ مین نیمگرم لگانا واسطے
ترقیق و تحلیل خون منجمد کے مناسب ہو اور جو طلا کہ قضیب پر لگایا جاوے حشفہ چھوڑ کر لگانا چاہیے اسواسطے
کہ جلد حشفہ کی از بس رقیق و حساس ہی حدت دوا سے موءوف ہو جاتی ہو اور پتا گرم خاصیت اوسپر باندھنا
موجب سرعت نفوذ کا ہی اور داد کو کھجلا کر طلا لگانا اسواسطے چاہیے کہ خشونت داد کی مانع نفوذ دوا کی ہو

غرغره · غمره · غالیه · فتیله · فرزجه · قیروطی · قطور · کماد · کبوس · لخلخه · لطوخ · مرہم · مضمضه · نطول · نفوخ · وجور

طریق **غرغرہ** غرغرے کی دوا تاثیر گرم ہونا چاہیے واحتیاط درکار ہی کہ پانی اوسکا قصبہ ریہ مین نجاوے
ایسا پانی پھیپڑے کو مضر شدید ہی طریق **غمرہ** یعنی بٹنا اجزا کو پانی مین یا عرق مناسب مین پیس کر چہرے یا تمام
بدن پر لگانا اور بعد چند ساعت کے مالش خفیف کرکے دھونا طریق **غالیہ** یعنی ارگجا اجزاے خوشبو کو
مخلوط کرکے سونگھنا یا کسی عضو یا تمام بدن پر لگانا طریق **فتیلہ** فتیلے کو دواے رقیق مین تر کرکے خواہ اوسپر
خشک بھی چھڑک کر یا فتیلہ خشک پر دواے غلیظ لگاکے شگاف بدن یا ناصور مین رکھنا طریق **فرزجہ** سفوف
دواے کپڑے کی پوٹلی برابر عناب کے باندھکر فرج مین رکھنا کہ پوٹلی دہن رحم تک پہونچے اور کپڑا پوٹلی کا واسطے
کھینچ لینے کے بڑھا رہے یا سفوف کو کپڑے مین لپیٹکر فتیلہ بناکے رکھا جاوے مگر دونون صورت مین کپڑا باریک ہونا چاہیے
کہ دوا کی تاثیر بخوبی ہووے طریق **قیروطی** موم روغن کو بجنسہ مقام مرض کے طلا سے قلیل المقدار لگانا چاہیے طریق **قطور**
دوا رقیق شگاف بدن یا رحم یا قرحہ یا ناصور مین ٹپکانا مگر کان مین قطور بارد بالفعل نچاہیے کہ کان کے پردے کو اوس سے
مضرت ہوتی ہی اور سیواسطے دواے غلیظ بھی نٹپکانا چاہیے فتیلے کے طریق سے استعمال کرنا چاہیے طریق **کماد** دواے خشک
نیمکوفتہ یا سفوف کرکے بجنسہ یا کسی روغن مین چرب کرکے یا دواے تر کو کچل کر دو پوٹلی کپڑے مین باندھ کر یکے بعد
دیگرے عضو پر گرم گرم کرکے رکھنا طریق **کبوس** دواے تر یا خشک کو پیسکر بڑی یا چھوٹی ٹکیہ بناکے مقام مرض پر
رکھکر پتہ تازہ و مناسب سے باندھنا کہ رطوبت دوا کی دیر تک رہے طریق **لخلخہ** دواے رقیق خوشبو کو کسی ظرف مین
رکھکر سونگھنا یا دوا کو پوٹلی مین باندھ کر تر کرکے سونگھنا طریق **لطوخ** جسکو لازق بھی کہتے ہین پرچہ کاغذ مین
بہت سے سوراخ کرکے یا کپڑے پر دوا گاڑھی مثل طلا کے لگاکر مرض کے مقام پر چپکانا طریق **مرہم** کپڑے پر لگاکے چپکانا
چاہیے مگر نئے کپڑے سے بچایا بنانا اسواسطے ممنوع ہو کہ قوت دوا کو نیا کپڑا جذب کر لیتا ہی قرحہ عمیق مین پورا لی روئی پر
مرہم لگاکے رکھنا اور اوسپر پھاہا لگانا چاہیے وناصور مین فتیلے پر لگاکے رکھا جاوے طریق **مضمضہ** امراض بارد و رطب
ونزلے مین حار بالفعل و امراض حارہ و نزلہ حار مین بارد بالفعل چاہیے طریق **نطول** یعنی آب جوشاندہ یا خیساندہ
ادویہ کا کسی عضو خاص پر تھوڑے فاصلے سے گرانا کہ تاثیر دوا کا نفوذ باحسن وجہ ہووے امراض گردہ و مثانہ مین آب نطول سے
آبزن کرنا بھی مفید ہی طریق **نفوخ** سفوف باریک ادویہ کو کاغذ کی پونگی مین رکھکر ناک یا حلق یا دوسرے
مقام مرض مین پھونکنا طریق **وجور** جب کہ مریض دوا پی نسکے تب دواے رقیق کو اوسکے حلق مین ٹپکانا

## مقالہ دوسرا بیان بعض ادویہ و اغذیہ مین

جنکی نسبت احادیث نبوی مروی ہین واضح ہو کہ جناب خاتم النبیین رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

مَنْ حَفِظَ اَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا مِّنْ اُمَّتِيْ سَمَّاهُ اللّٰهُ فِي السَّمَآءِ وَلِيًّا وَّفِي الْاَرْضِ فَقِيْهًا وَّيَحْشُرُهُ اللّٰهُ مَعَ الصّٰلِحِيْنَ لَاخَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَاهُمْ يَحْزَنُوْنَ

اگرچہ اس حدیث کا مضمون احادیث علم ادیان سے متعلق سمجھا جاتا ہی مگر بوجہ تعمیم کے علم ابدان سے بھی متعلق نہ جاننا چاہیے وعلاوہ تفصیل مذکور بالیقین برکت حفظ و لکھنے احادیث سے طبابت کو قوت و خوبیاں زیادہ ہونگی لہذا چند احادیث بتصحیح و تنقیح تمام لکھے جاتے ہین اگرچہ بعضی حدیث انھین کی عبارت ظاہر سے متعلق بعلم طب نہین معلوم ہوتی لاجب کہ حضرت صلعم کا کوئی قول و فعل خالی از حکمت نہ تھا و نیز جب کسی شی کی حقیقت یا مدح یا ذم بیان ہوئی تو متعلق ہونا اسکا علم طب سے آشکار اہی لاالتحریر طبائع و خواص اجزا مین اقوال مختلفہ حکماے متقدمین کو بنظر طوالت واگذاشت کرکے جسقدر متفق و تجربہ و قیاس سے صحیح معلوم ہوا لکھا گیا

**فصل اول احادیث قولی مین** اترج نیبو زرد رنگ اور بڑا اور پوست اوسکا نہایت دبیز و مغز تھوڑا و شیرین ہوتا ہی فرمایا جناب رسول مقبول صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالْاُتْرُجِّ فَاِنَّهٗ يَشُدُّ الْفُؤَادَ وَيَزِيْدُ فِي الدِّمَاغِ اور ایک روایت مین بلفظ یزید کے ہی زیرہ اوسکا سرد تر بدرجہ دوم و مرطب و مقوی دماغ و دل و مسکن حرارت ہی و پوست اوسکا گرم خشک بدرجہ دوم و نہایت مقوی معدہ و ہاضمہ و مفرح طبع ہی اجزاے مناسب کے ساتھ **اثمد** یعنی سنگ سرمہ سیاہ درجہ اول مین سرد دوم مین خشک ہی اور بعضون نے روایت کی ہی کہ جب حضرت موسی علیہ السلام کو تجلی نور الہی کوہ طور پر دکھلائی گئی جلال نور سے تمام کوہ طور یا کوئی مقام اوسکا سوختہ مثل کوئلے کے ہوگیا وہی اثمد ہی فرمایا جناب رسالتماب صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالْاِثْمِدِ عِنْدَ النَّوْمِ فَاِنَّهٗ يَجْلُو الْبَصَرَ وَيُنْبِتُ الشَّعْرَ رات کو نزدیک وقت سونے کے یہ سرمہ لگانا بینائی کو طاقت دیتا ہی اور برونی کے بالون کو گھسنے سے محفوظ رکھتا ہی اور گرے ہوؤن کو جماتا ہی دوسرے اجزاے مناسب کے ساتھ مرکب کرکے کھانا بواسیر خونی کو نفع و خون تھوکنے کو دفع کرتا ہی **اہلیلج اسود** و فارسی ہلیلہ سیاہ ہندی زنگی ہڑ اور نہایت چھوٹی چھوٹی کو جواہر کہتے ہین درجہ اول مین سرد دوم مین خشک ہی فرمایا جناب نبوت مآب صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالْاِهْلِيْلَجِ الْاَسْوَدِ فَاشْرَبُوْهُ فَاِنَّهٗ مِنْ شَجَرِ الْجَنَّةِ طَعْمُهٗ مُرٌّ وَّهُوَ شِفَاءٌ مِّنْ كُلِّ دَاءٍ مسہل سودا مصفی خون محترقہ نافع بواسیر و جذام مقوی اعضاے اندرونی دافع رطوبات معدہ ہی **بنفسج** فارسی بنفشہ بقول صحیح درجہ اول مین سرد دوم مین تر ہی فرمایا نبی کریم صلعم نے سَيِّدُ الْاَدْهَانِ الْبَنَفْسَجُ وَاِنَّ فَضْلَ الْبَنَفْسَجِ عَلٰى سَائِرِ الْاَدْهَانِ كَفَضْلِيْ عَلٰى سَائِرِ الرِّجَالِ

... کوئی حدیث ثابت نہین ۱۲ سفر السعادہ

مسہل صفرا ہو دافع خشونت سینہ و حجاب سینہ و سرفہ ہو کھانے مین درد گردہ و ذات الجنب و صداع و خناق
ورزکام کو مفید ہو کھانے اور لگانے سے محلل اورام و دافع اوجاع ہو لگانے سے **بطیخ** فارسی خربوزہ مرطوب بالکل بحرارت
فرمایا جناب خاتم الانبیا صلعم نے اَلْبِطِّيْخُ قَبْلَ الطَّعَامِ يَغْسِلُ الْبَطْنَ غَسْلًا مستحیل بصفرا ہوتا ہی ورنہ
کیفیت بکیفیت غذا ے موجودہ معدہ کے ہوتا ہی مصلح اوسکا گرم مزاجون کو سکنجبین یا آب لیمون یا انار ترش
و بارد مزاجون کو زنجبیل و کثرت سے کھانا بدن کو فربہ کرتا ہی و طاقت باہ دیتا ہی و مدر بول منقی گردہ و مثانہ
و امعاء دافع خشونت قصبہ ریہ ہی و مع پوست و تخم پیسکر چہرے پر لگانا رنگ چہرے کا جلا دیتا ہی **بقر** فارسی
گاو ہندی گاے فرمایا جناب رسول اللہ صلعم نے اَلْبَقَرُ لَحْمُهَا دَاءٌ وَلَبَنُهَا دَوَاءٌ یعنی گوشت گاے کا
موجب امراض یعنی سوداوی کا دودھ اوسکا دافع امراض سوداوی حار کا ہی **تمر** فارسی خرما ہندی چھوہارا
و کھجور درجہ اول مین گرم دوسرے مین تر ہی فرمایا جناب خاتم المرسلین صلعم نے بَيْتٌ لَا تَمْرَ فِيْهِ كَالْبَيْتِ
لَا طَعَامَ فِيْهِ مقوی باہ و گردہ و مولد خون صالح نافع خشونت شش و سینہ و دافع صلابت مفاصل ہی
**تین** فارسی انجیر درجہ اول مین گرم دوسرے مین تر ہو فرمایا جناب شفیع المذنبین صلعم نے اُهْدِيَ اِلَى النَّبِيِّ
طَبَقٌ مِّنْ تِيْنٍ فَقَالَ لِاَصْحَابِهٖ كُلُوْا فَلَوْ قُلْتُ اِنَّ فَاكِهَةً نَزَلَتْ مِنَ الْجَنَّةِ بِلَا عَجَمٍ
لَقُلْتُ هِيَ التِّيْنُ وَاِنَّهٗ يَذْهَبُ بِالْبَوَاسِيْرِ وَيَنْفَعُ النِّقْرِسَ پختگی پر جسکا رنگ سفید ہو جاوے
بہترین اقسام ہی نرد او سکے کم سرخ اوس سے بھی کم مقوی باہ و مسمن بدن ملین طبع مفتح سدہ جگر و طحال و دافع
امراض گردہ و کھانسی خشونت شش و سینہ و انجیر خشک سب افعال مین ضعیف ہی نسبت تر کے **ثوم** فارسی سیر ہندی
لہسن گرم خشک ہی تیسرے درجے مین فرمایا جناب محبوب خدا صلعم نے نَهٰى عَنْ اَكْلِ الثُّوْمِ اِلَّا مَطْبُوْخًا
محلل ریاح و اخلاط غلیظہ و مجفف رطوبات معدہ و مفاصل و مدر حیض و مقوی باہ مبرودین مضر قوت بینائی
و مصلح اوسکی ترشی و روغن زرد ہی و کثرت خورش اوسکی زن حاملہ کو نقصان دیتی ہو **حنا** ہندی مہندی
بقول صحیح مرکب القوی ہو فرمایا جناب مظہر انوار الٰہی صلعم نے سَيِّدُ رَيْحَانِ الْجَنَّةِ الْحِنَّاءُ
مصلح خون فاسد یہان تک کہ اگر برگ اسکا سایے مین خشک کرکے سفوف بنا کر چالیس روز متواتر کھایا جاوے
تو جذام کو فائدہ بین ہوتا ہو و برگ تازہ کو طلا کرنا نافع سوزش اطراف و محلل اورام و بتورسی ہو و اکثر بثورات
آکلہ و قروح ساعیہ پر روغن آلسی لگاکے سفوف اسکے برگ کا چھڑکین رفع کرتا ہی و اگر شروع ظہور عارضہ
چیچک مین برگ تازہ پاؤن پر لگادین آبلے کم نکلتے ہین و تکلیف بھی کم ہوتی ہو **خبز** فارسی نان ہندی

روٹی مطلق خبز سے مراد گیہون کے آٹے کی روٹی ہی وہ بدرجۂ اول گرم تر ہی فرمایا جناب فخر آدم صلعم نے
خَیْرُ طَعَامِکُمُ الْخُبْزُ بہترین غذا ہی خلط صالح پیدا کرتی ہی وخشک روٹی سفوف کرکے میٹھی مین پکاکے
تھوڑا نمک ملاکے لگانا اورام سخت کو پختہ و منفجر کرتا ہی وخمیری روٹی میدے کی سفوف کرکے آب سرد مین
گھول کر لگانا بواسیر کو تحلیل کرتی ہی اور میدے کی روٹی مقوی زیادہ سب اقسام سے ہی الا دیر ہضم ہی و
سوجھی کی روٹی زود ہضم ہی وخمیری سوائے آٹے خواہ میدے کی ہو بدن کو فربہ کرتی ہی **خل** فارسی سرکہ
مرکب القوی ہی و مطلق سرکے سے مراد سرکۂ انگوری ہی مگر جو آب نیشکر تازہ سے خواہ قند سیاہ کو پانی مین
ڈال کر تیار کرتے ہین سب افعال مین قریب بلکہ مثل اوسکے ہین اور جو اور چیزون کا سرکہ بتراکیب مختلف
بناتے ہین اوسکے خواص جداگانہ ہین فرمایا رسول مکرم صلعم نے نِعْمَ الْاِدَامُ الْخَلُّ سریع النفوذ
ملطف اخلاط ہاضم غذا محرک اشتہا مفتح سدۂ اعضائے اندرونی محلل بلغم وریاح دافع ورم طحال قاطع
تشنگی ہی کھانے مین و محلل اورام و دافع خارش و سوختگی آتش و نافع سموم حیوانات کی کاٹنے اور نیش مارنے
کا ہی لگانے سے و مضر اعضائے عصبانی اور قوت باہ کو ہی **خمر** مطلق خمر سے مراد شراب انگوری ہی فارسی مین شراب
اور مے اور بادہ ہندی مین دارو اور مد کہتے ہین اور ہر زبان مین اسکے نام متعدد باعتبار اقسام ترکیب
ورنگ و مزے کے ہین گرم بدرجۂ سوم و تر بدرجۂ دوم ہی فرمایا رسول معظم صلعم نے اَلْخَمْرُ لَیْسَتْ بِدَوَاءٍ
لٰکِنَّھَا دَاءٌ استعمال باعتدال مفرح قلب مقوی اعضا مدر بول دافع رطوبات مفتح مسام و سدہ و رنگ کو
سرخ کرتی ہی بسبب تولید خون کے اور اگر قبل غذا کے تھوڑی شراب پی کر غذا کھانے کی عادت کی جاوے
تو فربہ کرتی ہی بدن کو اور پانی پینا بعد شراب کے نہایت مضر ہی الا پانی ملاکے پینا مفید ہی و کثرت سے
پینا اسکا موجب غشہ وانواع امراض رطوبی و توحش و خفقان کا ہی و شراب قند سیاہ کی مثل انگوری کے ہی
الا نفع مین اوس سے کم و ضرر مین زیادہ ہی اور اگر بوقت اوٹھنے جوش کے ہشتم حصہ گل سرخ ملاکے
کھینچین تو فائدہ زیادہ و مضرت کم ہو جاتی ہی **خیری** فارسی شب بو گرم خشک ہی دوسرے درجے مین
فرمایا نبی مکرم صلعم نے اَکْثَرُ دُھْنِ اَھْلِ الْجَنَّۃِ الْخَیْرِیُّ باغی و جنگلی کئی قسم کی ہوتی ہی پھول سفید
و زرد و سرخ و بنفشجی ہوتی ہی سونگھنا اسکے پھول کا ریاح و رطوبات دماغی کو تحلیل کرتا ہی و پھول یا پتی یا تخم
یا جڑ کو پیس کر اوسکا پانی پینا خواہ بخور کرنا مدر حیض و مخرج مشیمہ و جنین مردے کا ہی و طلا اوسکا محلل
اورام ہی و روغن اوسکا مثل روغن گل سرخ کے طیار کیا جاتا ہی و قول عوام ہی کہ اسکے پھول مین کیڑا خود پیدا ہوتا ہی

اچھا کھانا تمھارا روٹی ہی

خل

اچھا سالن سرکہ ہی ۱۲

خمر

شراب دوا نہین ہو لیکن مرض ہی ۱۲

خیری

اکثر تیل بہشتیون کا خیری ہی ۱۲

نزدیک کے سونگھنے سے ناک مین جاتا رہتا ہی و مرض پینس پیدا کرتا ہی **دیک** فارسی مرغ ہندی مرگا گوشت اسکا
گرم و تر ہی بدرجۂ دوم فرمایا جناب سید المرسلین صلعم نے اَلدِّیْکُ اِذَا صَاحَ یَقُوْلُ اُذْکُرُوا اللّٰہَ فَاَیُّمَا
اسکو پھاڑکر گرما گرم سر پر باندھنا سرسام کو دفع کرتا ہی و شوربا گرم پینا قولنج کو دفع کرتا ہی و پوست اندرونی
سنگدان اجزای مناسبہ کے ساتھ سفوف کرکے کھانا دافع ہر قسم اسہال کا ہی و پوست سوختۂ بیضۂ تخم مرغ سے
اکتحال دافع امراض چشم و سفوف اوسکا کھانا دافع سوزاک کہنہ کا ہی **رمان** فارسی انار قسم شیرین معتدل ہی حرارت
و برودت مین و تر بدرجۂ دوم ہی و قسم ترش سرد و تر بدرجۂ دوم و قسم میخوش سرد تر بدرجۂ اول و بدرجۂ دوم ہی
فرمایا نبی معظم صلعم نے خُلِقَتِ الْجَنَّۃُ وَالرُّمَّانُ وَالْعِنَبُ مِنْ فَضْلِ طِیْنَۃٍ انار مقوی جگر و روح
مولد اخلاط صالح و نافع خفقان و مدر بول جالی رطوبات ہی بدن کو فربہ و رنگ چہرہ کو صاف و بہتر کرتا ہی
دافع حرارت و مصفی خون و مانع صعود ابخرہ و دانہ اوسکا مقوی معدہ و قابض ہی و پوست اوسکا قابض و
دافع سعال ہی **زبیب** فارسی مویز ہندی داکھہ گرم و تر بدرجۂ اول ہی فرمایا جناب مقبول خدا صلعم نے
نِعْمَ مِنَ الزَّبِیْبِ وَالْبُسْرِ خُلِطَ بہترین اوسکا پر گوشت و کلان ہی منضج خلط غلیظ محلل ریاح
امعا و سینہ مقوی جگر نافع امراض گردہ و مثانہ دافع برودت و قبض شکم ہی و تخم اوسکا درجۂ اول مین سرد
دوم مین خشک ہی و قابض شکم و پیسکر پینا قی الدم و اسہال دموی و بواسیر خونی کو نفع کرتا ہی و پیس کر
چاٹنا خون تھوکنے کو دفع کرتا ہی **زبرجد** اقسام سنگ سے ہی درجۂ سوم مین سرد و خشک فرمایا
جناب مقتدای عالم صلعم نے تَخَتَّمُوْا بِالزَّبَرْجَدِ فَاِنَّہٗ یُسْرٌ لَا عُسْرَ فِیْہِ سب افعال مین
مثل زمرد کے ہی مفرح طبع مقوی باصرہ نافع جریان خون و جذام و باندھنا اوسکا ران حاملہ کی بائین
ران پر ولادت کو آسان کرتا ہی **زمرد** اقسام سنگ سے دوسرے درجے مین سرد و خشک ہی فرمایا جناب پیشوای
رسل صلعم نے تَخَتَّمُوْا بِالزُّمُرُّدِ فَاِنَّہٗ یَنْفِی الْفَقْرَ مقوی جگر و دل و جوہر روح قاطع نزف دم
مدر بول دافع سنگ گردہ و مثانہ تریاق زہر حیوانات ہی سرمہ لگانا اوسکا مقوی بصر ہی لیکن نقصان
کرتا ہی باہ کو مصلح شہد ہی **زعفران** ہندی کیسر درجۂ سوم مین گرم اول مین خشک ہی فرمایا جناب
پیشوای مرسلان صلعم نے اَلْحُوْرُ الْعِیْنُ خُلِقْنَ مِنَ الزَّعْفَرَانِ مفرح و مقوی حواس و جوہر
روح حیوانی و دل و جگر و احشا و آلات تنفس و محلل ریاح و اخلاط غلیظہ و مفتح سدۂ عروق و مدر
بول و منقی گردہ و مثانہ و مقوی باہ و منوم و مصدع ہی و مصلح اوسکا شکر و شہد ہی **زیت**

دیک
رمان
زبیب
زبرجد
زمرد
زعفران
زیت

بقول جالینوس گرم تر ہی بدرجۂ دوم فرمایا جناب خاتم المرسلین صلعم نے كُلُوا الزَّيْتَ وَادَّهِنُوا بِهِ فَإِنَّهُ
مِنْ شَجَرَةٍ مُبَارَكَةٍ اوسکے اقسام لیکے بہت ہین پھل اسکا مثل اور میوے کے کھاتے ہین روغن مفرد یا اجزا مناسب کے
ساتھ کھایا و لگایا جاتا ہی دافع سمیات خوردنی و زہر حیوانات و دوا بارد و ریاح و معقص ہو و خروج کو
مندمل کرتا ہی نافع لقوہ و رعشہ و فالج و مقوی بصر و دافع بیاض شیم و جرب و سلعہ مقوی اشم و مدر ادرار حیض و
مفتح سدد و مقوی اعضا و اعصاب و غیرہ جسد پر ملنا ہوتا ہی قوت اوسکی زیادہ ... سفرجل فارسی
وبہی معتدل سردی گرمی مین ہی دوسرے درجے میں فرمایا جناب خاتم الانبیا صلعم نے كُلُوا السَّفَرْجَلَ فَإِنَّهُ يُجِمُّ
الْفُؤَادَ وَيُشَجِّعُ الْقَلْبَ وَيُحَسِّنُ الْوَلَدَ مقوی دل و دماغ و معدہ و جگر و روح نفسانی کا ہی و مدر بول و مانع
صعود الخرہ دافع عثیان و قی صفراوی مطفی حرارت ہی سنا بہترین اوسکی مکی ہی گرم و خشک دوسرے درجے مین
فرمایا جناب افضل البشر صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالسَّنَا فَإِنَّهَا شِفَاءٌ مِنْ كُلِّ دَاءٍ إِلَّا السَّامَ وَهُوَ الْمَوْتُ
مسہل بلغم و سودا بالتخصیص مسہل صفرا ہی عمق بدن مین نفوذ کرکے مواد نکالتی ہی منقی دماغ نافع
اوجاع مفاصل قاتل کرم شکم مصفی خون مدر بول مفتح سدہ ہی او جس قسم کے پتے بڑے ہوتے ہین
ضعف العمل ہی شعیر فارسی جو ہندی گو جئی دوسرے درجے مین سرد و تر غذائیت مین گیہون سے کمتر ہی
فرمایا مخبر صادق صلعم نے إِنَّ اللهَ خَلَقَ الشَّعِيرَ مِنَ الْحِنْطَةِ معتدل صفرا و باد انگیز ہی و آش جو
دوا و ہم غذا ہی تپ ہای گرم کو از بس مفید و طلا کرنا تنہا خواہ اجزای مناسب کے ساتھ محلل اورام و دافع
صداع گرم ہی طین فارسی گل ہندی مٹی ہی سرد و خشک بدرجۂ دوم فرمایا جناب باعث ایجاد عالم
صلعم نے أَكْلُ الطِّينِ حَرَامٌ عَلَى كُلِّ مُسْلِمٍ دوا کھانا جائز کیا گیا ہی قابض و دافع اجرای خون و مسدد ہی
مصلح اوسکا عرق گلاب ہی و اورام پر گرم لگانا موجب تسکین حرارت و رادع مواد ہی عسل فارسی
شہد و انگبین ہندی مدماکھی گرم تر بدرجۂ دوم ہی فرمایا جناب شافع روز محشر صلعم نے أَفْضَلُ الشَّرَابِ
الْعَسَلُ اسکی صفت مین اور حدیثین بھی ہین بہترین اوسکا سرخ رنگ مائل بزردی معتدل القوام و خوشبو
و شیرین جسکے نکالنے کو دو برس سے زیادہ نہوے ہون بدترین اوسکا سبز و سیاہ و تلخ و ترش کہنہ ہی
جالی و قاطع بلغم و رطوبات مخرج فضول دماغی و سینہ مصفی قروح مقوی باہ حافظ قوت ادویہ ہی اور
آنکھہ مین لگانا مقوی بصر ہی پانی مین گھول کر پینا مرطب تنہا پینا مجفف ہی عقیق سرد و خشک ہی دوسرے
درجے مین فرمایا حضرت نور الہدی بدر الدجی صلعم نے تَخَتَّمُوا بِالْعَقِيقِ فَإِنَّهُ مُبَارَكٌ سوختہ اوسکا

کھانے مین لطیف زیادہ ہی مقوی قلب مفتح سدہای جگر و طحال مفتت سنگ گردہ و مثانہ مصر گردہ مصلح گوند ببول

**عنب** فارسی انگور در زپوست اوسکا گرم خشک بدرجۂ اول مغز اوسکا گرم بدرجۂ اول و تر بدرجۂ دوم تخم اوسکا سرد خشک بدرجۂ دوم ہی فرمایا جناب خیر الوریٰ صلعم نے حبّوا فاکہتکم العنب غذائیت مین بہترین میوہ جات ہی مولد خون صالح مصفی خون ناقص مقوی گردہ نافع سینہ و شش محلل ریاح سمن و مقوی بدن مضر معدۂ مرطوب مصلح انار شیرین

**عود ہندی** دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہی بہترین اوسکا سیاہ و سخت و براق و خوشبو و تلخ ہی جو پانی مین ڈوب جاوے فرمایا جناب سرور کائنات صلعم نے عَلَیْکُمْ بِهٰذَا الْعُوْدِ الْهِنْدِیِّ فَاِنَّ فِیْهِ سَبْعَةَ اَشْفِیَةٍ مِّنْهَا ذَاتُ الْجَنْبِ یُسْعَطُ مِنَ الْعُذْرَةِ وَیُلَدُّ بِهٖ مِنْ ذَاتِ الْجَنْبِ قاطع بلغم و مفرح و مفتح سدہ و محلل ریاح مقوی معدہ و دل و دماغ و جگر و حواس و ہاضمہ و اعصاب و باہ و احشا و دافع رطوبات معدہ و سرفہ و ضیق النفس و استسقا و غشی و ورم طحال و حافظ صحت حاملہ و جنین و مصلح اوسکا گل سرخ ہی

**قرع** فارسی کدو ہندی لوکی سرد و تر ہی بدرجۂ دوم فرمایا جناب مفخر موجودات صلعم نے عَلَیْکُمْ بِالْقَرْعِ فَاِنَّهٗ یَزِیْدُ فِی الْعَقْلِ وَیُکَبِّرُ الدِّمَاغَ ملین و مفتح سدہ و مدر بول و عرق و مسکن تشنگی و دافع حرارت قلب و ماء القرع جلد مستحیل ہوتا ہی طرف صفرا کے لہٰذا ترشی ملا کے پینا چاہیے

**کتم** فارسی وسمہ و نیل ہندی لیل اول درجے مین گرم دوم مین خشک ہی فرمایا حضرت صاحب الوحی و الکتاب صلعم نے اِنَّ اَحْسَنَ مَا غُیِّرَ بِهِ الشَّیْبُ الْحِنَّاءُ وَالْکَتَمُ کھانے مین مستعمل نہین ہی الا لگانے مین پتی اسکی بالون کو سیاہ کرتی ہی تنہا و ساتھ اور چیزون کے مولد درد سر ہی مصلح لونگ ہی

**کراث** فارسی گندنا گرم خشک ہی تیسرے درجے مین فرمایا جناب حبیب خدا صلعم نے اَلْکُرَّاثُ مِنْ مِّسْكِ اِبْلِیْسَ ملین طبع مدر حیض مقوی باہ و جگر و ہاضمہ محلل ریاح مفتح سدہ دافع قولنج نافع اسہال مزمن و بواسیر مصلح کشنیز

**کندر** فارسی لوبان دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہی فرمایا جناب اشرف الانبیا صلعم نے اَلْکُنْدُرُ مِنْ طِیْبِیْ وَطِیْبِ الْمَلَائِکَةِ ملطف و محلل ریاح مانع سیلان خون دافع رفت منی و سوزاک کہنہ و جدید مقوی دل و معدہ و روح حیوانی و ہاضمہ و حافظہ و باہ مصدع محرورین مصلح شکر بدل مصطگی

**لبن** فارسی شیر ہندی دودھ مرکب القوی کہتے ہین فرمایا جناب صاحب التاج و المعراج و البراق صلعم نے اَطْعِمُوا الْحَوَامِلَ الْاَلْبَانَ فَاِنَّهٗ یَزِیْدُ فِیْ عَقْلِ الصِّبْیَانِ اور بھی اکثر حدیثین دودھ کی صفت مین ہین مرکب ہی جبنیت و دہنیت و مائیت سے جبنیت اول درجے مین

سرد خشک و بنیت اول درجے مین گرم تر مائیت دوسرے درجے مین گرم تر و بعد شیر عورت کے بہترین شیر
شیر گاو ہے و شیر گاومیش کا غذائیت ہے اقوی ہے و بنان بعد شیر مادہ گاو و بز و گوسفند و شیر شتر مین غذائیت کمتر ہے
و شیر سپید خر و خچر و ہرن وغیرہ کا بمقام مناسب و ادویہ مستعمل ہے و مطلق شیر سے مراد شیر گاو ہے مقوی باہ
و جوہر دماغ و مولد منی و حافظ رطوبات اصلی ملین طبع مصلح شکر و شہد بعد گوشت و بیضہ تمام مشروبات کے بہترین
اغذیہ ہے

**لحم**

لحم فارسی گوشت ہندی ماس فرمایا حضرت سید المرسلین صلعم نے سَیِّدُ الطَّعَامِ لِاَهْلِ الدُّنْيَا
وَالْاٰخِرَةِ اللَّحْمُ بہترین اغذیہ ہے اور بہت سی حدیثین گوشت کے اوصاف و تذکرے مین ہین و اکثر روایات سے
ثابت ہے کہ حضرت صلعم کو گوشت بہت مرغوب تھا سب گوشت گرم تر ہے کوئی کم کوئی زیادہ باعتبار مزاج اوس
حیوان کے جسکا گوشت ہے مگر گوشت مچھلی کا سرد خشک ہے و گوشت طیور جنگلی کا گرم خشک ہے و بہترین گوشت
گوسفند خصی فربہ جوان پروردہ چراگاہ کا ہے لاغر و کم طاقت و ضعیف کا ناقص ہے و حیوان صغیر الجثہ کا لطیف
و عظیم الجثہ کا غلیظ و کثیف ہے

**مرزنجوش**

مرزنجوش فارسی نام و اگرم خشک ہے دوسرے درجے مین و بقول جالینوس تیسرے
درجے مین فرمایا جناب اشرف المخلوقات صلعم نے عَلَيْكُمْ بِالْمَرْزَنْجُوشِ فَاِنَّهُ جَيِّدٌ لِلْخُشَامِ محلل و مفتح و ملطف
و مفرح و مدر بول و حیض مفتت سنگ گردہ و مثانہ و احشا کو گرم و رطوبات معدہ و احشا کو خشک کرتا ہے
دافع فالج و مغص ریحی و استسقا و لقوہ و درد سینہ و سعال و ضیق النفس ہے مصلح کاسنی ہے کلونجی ہے

**مسک**

مسک فارسی مشک ہندی کستوری دوسرے درجے مین گرم تیسرے مین خشک ہے و جسقدر پرانا ہوتا ہے خشکی اوسکی
زیادہ ہوتی ہے فرمایا جناب احمد مجتبی محمد مصطفی صلعم نے اَلْمِسْكُ اَطْيَبُ الطِّيْبِ مقوی اعضائے رئیسہ حرارت
غریزی و اعضائے ظاہری و باطنی و حواس و باہ کا و مفتح سدد و محلل اخلاط باردہ دافع سموم نافع امراض
باردہ و مضر محرورین ہے و قوت ادویہ کو عمق بدن مین پہونچاتا ہے و مداومت اوسکے سونگھنے کی زرد کرتی ہے
رنگ کو مصلح کافور و گلاب بدل جندبیدستر

**ملح**

ملح فارسی نمک ہندی نون سب قسم گرم و خشک ہے
دوسرے درجے مین کمی بیشی کیفیات کی و تفاوت خواص باعتبار اقسام ہے فرمایا جناب افتح البلاد والاکرم صلعم نے
يَا عَلِيُّ ابْدَأْ عَلٰى طَعَامِكَ بِالْمِلْحِ وَاخْتِمْ بِهٖ فَاِنَّ الْمِلْحَ شِفَاءٌ مِّنْ سَبْعِيْنَ دَاءً بہترین نمک
نمک سنگ یعنی نمک لاہوری ہے مسہل بلغم و سودا قاطع رطوبات لزجہ و کثرت سے کھانا اوسکا
مضعف بصر و مقلل منی و مورث خارش ہے

**ورد**

ورد فارسی گل سرخ ہندی گلاب کا پھول مرکب القوی ہے
فرمایا جناب اول المخلوقات صلعم نے مَنْ اَرَادَ اَنْ يَّشُمَّ رَائِحَتِيْ فَلْيَشُمَّ الْوَرْدَ الْاَحْمَرَ

بہتر وہ ہی کہ قبل تمام پہونچنے کے توڑا جاوے اور چند قسم کا ہوتا ہی بعض فصلی اور بعض دوامی تفرقہ مزاج و خواص

اوسکے اقسام مین باقوال صحیحہ نہین نکلتا گو بعضون نے بتکلف تحریر کیا ہی مفرح و مقوی قلب مسہل معتدل صفرا

و بلغم رقیق دافع غشیان و قی نافع ضعف معدہ و جگر و گردہ مضر دماغ و باہ و بیواسیر محرک نزلہ ہی

**ہندبا** ہندبا و فارسی کاسنی سرد تر ہی بدرجۂ دوم فرمایا جناب صاحب قاب قوسین او ادنیٰ صلعم نے فِیْ کُلِّ وَرَقَۃٍ مِّنْ

وَّرَقِ الْھِنْدَبَاۗءِ مَاۗءٌ مِّنْ مَّاۗءِ الْجَنَّۃِ مفتح سدہ مقوی جگر مسکن حرارت خون و صفرا و منقی مجاری

بول و گردہ مضر سرفہ مصلح شکر **یاقوت** گرم و خشک ہی بدرجۂ اول و بقول شیخ الرئیس معتدل ہی

فرمایا جناب صاحب فرقان الاعظم صلعم نے مَنْ تَخَتَّمَ بِالْیَاقُوْتِ الْاَصْفَرِ مُنِعَ مِنَ الطَّاعُوْنِ

اطبا کے نزدیک کھلانے کو یاقوت رمانی اولیٰ ہی نہایت مقوی دل و دماغ و ارواح و مفرح طبع و تریاق سموم ہی

**فصل دوم** احادیث فعلی مین قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

یَجْمَعُ بَیْنَ الْخِرْبِزِ وَالرُّطَبِ **خربوزہ و رطب** خربوزے کا خاصہ ہی کہ جس چیز کو معدے مین پاتا ہی اوسکے موافق مستحیل ہوتا ہی

جب رطب اوسکے ساتھ معدے مین وارد ہوا تو ضرور مستحیل بخون صالح ہو گا خربوزہ و خرما ساتھ کھانے مین اور حدیثین بھی

ہین قَالَ اَبُوْ مُوْسٰی رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَاْكُلُ لَحْمَ الدَّجَاجِ **دجاج**

مادہ مرغ ہی گوشت نر و مادہ کا عقل اور دماغ کو زیادہ کرتا ہی و روح نفسانی کو طاقت زیادہ دیتا ہی نر کا گوشت

جب تک بانگ نہ دیتا ہو اور مادہ کا گوشت جب تک بیضہ نہ دیتی ہووے بہتر ہی قَالَ عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ جَعْفَرٍ كَانَ النَّبِیُّ

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَاْكُلُ الْقِثَّاۗءَ بِالرُّطَبِ **ککڑی و رطب** ککڑی کو رطب کے ساتھ کھانے مین یہ فائدہ مترتب ہی

کہ ککڑی کی رطوبت رقیق مولد بلغم ہی اور کبھی مستحیل بصفرا ہوتی ہی و رطب مولد خون اور اپنی کیفیت و حرمی مین

ککڑی سے قوی ہی اوسکے امتزاج مین دونون سے خون صالح اور کمیت مین زیادہ پیدا ہوتا ہی اور ان دونون کے

ساتھ کھانے مین اور حدیثین بھی ہین قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ اِنَّ خَیَّاطًا دَعَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَرَّبَ اِلَیْہِ خُبْزًا مِّنْ شَعِیْرٍ وَّمَرَقًا مِّنْ دُبَّاۗءٍ وَّقَلِیْلًا **روٹی و جو و کدو** اسمین حکمت معقول یہ ہی کہ جو

اور کدو دونون سرد تر ہین اور گوشت نمک چرایا ہوا گرم خشک ہی اس امتزاج سے مجموع کا مزاج گرم تر و مولد خون

و مؤید ارواح ہو گیا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَضْلُ عَاۗئِشَۃَ عَلَی النِّسَاۗءِ كَفَضْلِ الثَّرِیْدِ

عَلٰی سَاۗئِرِ الطَّعَامِ **ثرید** ثرید ایک قسم کا کھانا ہی کہ روٹی کو شوربے مین تر کرتے ہین یہ کھانا نہایت جلد

تحلیل ہوتا ہی و خوش ذائقہ و مولد خون صالح و ارواح ہی و ناتمین کو از بس مفید و مزاج گرم تر ہی

واطبا نے دودھ مین روٹی بھگانے کو بھی ثرید لکھا ہو قالت عائشة رض كان النبي ﷺ يحب الحلواء والعسل
اگرچہ حلوا سے مراد سب میٹھی چیزون کا ہو مگر حلوا ایک کھانا ہو کہ میدے گندم کو گھی مین بھون کر شیرینی کا قوام
ملاکر پکاتے ہین خوش ذائقہ و حار رطب مولد خون ارواح الادویہ مضم ہو قال عبيد الله بن علي ان جدته
سلمى رض اخذت شيئاً من الشعير فطحنته ثم جعلته في قدر وصبت عليه شيئاً من زيت
ودقت الفلفل والتوابل فقربته وقالت هذا مما كان يحب النبي صلى الله عليه وسلم
ويحسن اكله یہ کھانا حضرت کو خوش آتا تھا مزاج اسکا معتدل مائل بحرارت ورطوبت ہوتا ہو دافع بلغم
ومولد خون ومقوی طبیعت ہو قالت ام المنذر دخل علي رسول الله ومعه علي ولنا دوال
معلقة فجعل رسول الله يأكل وعلي معه يأكل فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم
لعلي مه يا علي فانك ناقه قالت فجعلت لهم سلقا وشعيرا فقال النبي صلى الله
عليه وسلم يا علي من هذا فاصب فانه اوفق لك پس اس حدیث شریف سے ثابت ہوتا ہو
کہ رسول صلعم نے بحالت نقاہت خرما کھانے کو منع فرمایا ہو اسواسطے کہ خرماے خشک ثقیل ہو معدے کو
اور چقندر اور جو کھانے کو اجازت فرمایا کیونکہ وہ دونو ملکر ملین طبع وکم حرارت وسریع الہضم ومولد خون
صالح ہوجاتے ہین قال يوسف بن عبد الله بن سلام رأيت النبي ﷺ اخذ كسرة من خبز الشعير
فوضع عليها تمرة ثم قال هذه ادام هذه فاكل اس تدبیر سے کھانا موجب انواع
فائدہ کا ہو واضح ہو کہ جن چیزون کے ساتھ حضرت صلعم نے خرما تناول فرمایا اگر شکر سرخ
وقند سیاہ کھایا جاوے تو بھی طبًا وہی فوائد ممکن ہین کیونکہ یہ دونو خرما کی طبیعت کے ساتھ قریب ہین

## مقالہ تیسرا اقسام ادویہ مرکبہ مین

## حرف الالف

فصل اول بعض مرکبات مین جسکا ایک ہی نسخہ ہو **انقردیا** بمعنی صنوبری شکل واضع اسکا بقراط ہو
جو کہ بلادر صنوبری شکل اسکا جزو اعظم ہو لہذا اسی نام سے موسوم کیا فالج ولقوہ وصرع وخدر ونسیان وجملہ
امراض بلغمی کو دفع وقوت ہاضمہ و باہ کو زیادہ کرتا ہو صفت عاقرقرحا شونیز قسط شیرین فلفل گرد وج زراوند مدحرج
ایک ایک تولہ شیطرج ہندی زنجبیل خردل نونو ماشہ سعد کوفی سنبل الطیب کندر ہلیلہ زرد ہلیلہ سیاہ
چھہ چھہ ماشہ عسل بلادر پانچ تولہ شہد خالص یک نیم چند بدستور معجون کے بناوین **امروسیا**

بقراط کے واسطے ایک بادشاہ امروس نام کے بنایا تھا لہذا اس نام سے موسوم کیا مقوی معدہ و جگر و طحال و گردہ
و دافع سدہ عروق و سنگ گردہ و مثانہ و مدر بول و نافع ابتدائے استسقا ہی ص قسط شیرین فلفل سفید دار فلفل
کمون اذخر یک نیم یک نیم تولہ پودینہ و عود بلسان سلیخہ تخم کرفس وج پوست بیرون پستہ ایک ایک تولہ زعفران

افلونیا

چھہ ماشہ شہد دو چندان بدستور معجون کے بناوین **افلونیا** مخترعہ حکیم افلن رومی کا ہی اقسام نزلہ درد و دق الدم
و اسہال دموی و قولنج و ہیضہ و سیلان طمث کو از بس مفید ہی ص فلفل سفید دار فلفل بزر البنج چھہ چھہ تولہ
افیون تین تولہ زعفران ڈیڑھ تولہ تخم کرفس کو ہی سنبل الطیب دو دو قو سافج ہندی سلیخہ حب بلسان عاقرقرحا
نو نو ماشہ شہد سہ چندان و بعد چھہ مہینے کے قابل استعمال کے ہی اور بعد کھانے کے قولنج مین جوشاندہ
تخم شبت درد گردہ مین جوشاندہ تخم خربزہ درد معدہ مین طبیخ انیسون درد سپرز مین سکنجبین درد

ارسطون

مثانہ مین طبیخ بادیانہ و باز رکھنے خون مین طبیخ سماق پینا چاہیے **ارسطون** موجد اسکا ارسطو ہی لہذا
اس نام سے موسوم ہوا درد رحم و درد شکم و قولنج و تپ ربع کو دفع کرتا ہی ص سلیخہ عاقرقرحا پودینہ کمون ایک ایک تولہ

ابکامہ

فلفل گرد گوگرد زرد چھہ چھہ ماشہ زعفران تین ماشہ شہد یک نیم چندان معجون بناوین **ابکامہ** ایجاد
حکماے قدیم ہی مقوی معدہ و مشتہا و دافع و قاطع بلغم ہی و تھوڑی لکھہ ملاکے پینا لاغر کرنے بدن مین
مجرب ہی ص گرم روٹی موٹی گیہون کی بوزن آدھ سیر ایک ہانڈی مین بند کر رکھین جب سبز ہو جاوے
خوب کوچل کر پانچ سیر سرکہ اور آدھ پاو نمک سانبھر ملاکے چار ہفتہ دھوپ مین رکھکر چھان لین اور پودینہ
چھہ تولہ زنجبیل تین تولہ فلفل گرد پانچ تولہ تخم پالک دو تولہ ملا کر ایک ہفتہ دھوپ مین رکھکر کپڑے سے

اسود سلیم

چھانکر شیشون مین رکھہ لین **اسود سلیم** مخترعہ حکیم سلیم کا ہی لہذا اس نام سے موسوم ہوا نافع فالج لقوہ
و خدر و صداع مزمن ابدرا اور امراض باردہ ہی و عادت افیون کھانے کو چھوڑاتا ہی ص سنبل الطیب مصطگی زرنباد
افیون فلفل سفید کندش عاقرقرحا کندر شیطرج ہندی صبر ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ وج زراوند طویل زراوند مدحرج
خردل مقل ازرق خربق جندبیدستر بیخ حنظل گوگرد آنولہ سار تخم جرجیر تخم بنجنگشت تخم سداب شونیز جاوشیر
دو دو تولہ شہد سہ چندان بدستور معجون بناوین دو مہینے تک غلے مین دفن رکھین **اغبر لولوی**

اغبر لولوی

کہ ترکیب قدیم ہی بسبب زیادہ گھسنے کے مثل غبار کے کیا جاتا ہی لہذا اس نام سے موسوم ہوا اقسام سرمے کے
واسطے خارش آنکھہ و ڈھلکا و ناخنہ و کُتھی و ضعف بصر کے مفید ہی ص طوطیا بارونی مغسول پھٹکری

اکسیرین

مدبر نو نو ماشہ مروارید ناسفتہ تین ماشہ نبات سفید پانچ ماشہ سرمہ بناوین **اکسیرین** ترکیب قدیم ہی بسبب

زیادہ نفع کرنے کے اس نام سے موسوم ہوا قرحہ چشم و موے سرخ کو دفع کرتا ہی ص کشتہ ارزیز گھریا چاندی کی گوند ببول
ہر ایک چھ چھ ماشہ نشاستہ گندم افیون دو دو ماشہ پھول کے برتن مین یہان تک گھسین کہ مثل سرمے کے ہو جاے

## ضمیمہ فصل اول کا

**اثاناسیا** یہ لفظ یونانی ہی بمعنی جگر گرگ چونکہ بھیڑیے کا کلیجہ داخل اس ترکیب مین ہو لہذا اس نام سے موسوم ہوا
اورام و اوجاع جگر و طحال و معدہ و اسہال بلغمی و سعال مزمن و تپ دوزانہ و درد گردہ و مثانہ و ضیق النفس طولانی
و بواسیر کو نافع و ریاح و اوجاع بدن کو سودمند ہی ص زعفران جندبیدستر ایلوا بزرالبنج قسط شیرین
شاخ بزکوہی سوختہ جگر گرگ خشک کردہ سنبل الطیب سلیخہ عود بلسان پوست خشخاش جملہ بوزن مساوی کوٹ
چھانکر سہ چندان شہد کف گرفتہ مین ملا رکھین بعد چالیس روز کے خوراک ڈیڑھ ماشہ سے تین ماشہ تک

**افراطیقون** مخترع اسکا حکیم یونانی تھا جسکا یہی نام تھا اوسی کے نام سے مشہور ہوگئی دافع ضعف بصر
و سبل و سیلان اشک و ورم و آشوب چشم گرم کی ہی ص پھٹکری دس ماشہ شیر خر مین ایک شبانہ روز تر کرکے
شیاف مامیثا پانچ ماشہ ایلوہ دو ماشہ افیون و زعفران مامیران چینی ایک ایک ماشہ مثل سرمہ کے کھرل کرکے
آنکھ مین لگایا کرین اور واسطے دفع آشوب چشم کے آب برگ تازہ نیب خواہ مکوے مین مخلوط کرکے پلکون پر لگایا کرین

**اثیر الملوک** اثیر لفظ یونانی ہی بمعنی چھڑ گئے اور چپکالی کے قلاع و بثور و بدبوی دہن و ورم حلق و سقوط
لہات یعنی کوا گرنے کو مفید ہی ص کافور دانہ الایچی سفید طباشیر سفید مازو سبز سماق زیرہ گل سرخ
عدس مقشر تخم خرفہ ہر ایک چھ چھ ماشہ زعفران دو ماشہ نبات سفید نو ماشہ سبکو باریک سفوف کرکے استعمال کرین

**فصل دوسری** نسخہ ہاے انوشدارو مین **انوشدارو سادہ** مقوی باہ و معدہ و اعضاے رئیسہ ہو اور بدن کو
خوشرنگ و دہن کو خوشبو اور طبیعت کی تفریح کرے طیاری سے چالیس روز کے بعد لائق استعمال کے ہی اور قوت اصلی
اسکی دو سال تک قائم رہتی ہی ص آملہ ایک رطل شکر سفید یک نیم رطل و شہد ایک رطل بدستور قوام
بناکے سفوف گل سرخ و قرنفل و مصطگی و اسارون و دانہ الایچی سفید نو نو ماشہ زعفران چار ماشہ ملاوین

**انوشدارو لولوی** مفرح اور مقوی قلب و دماغ و دافع خفقان و حمیات حارہ و درد سر ہی ص
مروارید ناسفتہ دو ماشہ سنگ یشب چار ماشہ تین روز تک عرق کیوڑہ مین صلایہ کرکے خشک و سرمہ سا
کرکے عود خام طباشیر سنبل الطیب گل بنفشہ ابریشم خام چھ چھ ماشہ سفوف بناکر قوام ایک رطل آملہ مین
جو دو رطل شکر سفید و ایک رطل عرق گلاب یا عرق گاوزبان مین بنایا ہو مخلوط کر رکھین **انوشدارو مرکب**

کہ تقویت معدہ و دماغ و دل کی کرے و حمیات کہنہ و نزلہ کو دفع کرے ص آدھ سیر آملہ کے قوام مین برادہ
صندل سفید زرنب گل سرخ گل سیوتی زرشک پوست ترنج ست گلوے ایک ایک تولہ دانہ الاچی
سفید چھہ ماشہ گوند ببول کتیرا پوست بیرون پستہ نو نو ماشہ زعفران تین ماشہ سفوف کرکے ممزوج کرین

**فصل تیسری** اطریفلات مین اطریفل معرب تری پھل کا ہی اصطلاح ہندیان مین ہلیلہ بلیلہ آملہ کو تر پھلا

**اطریفل کشنیزی**

کہتے ہین جو عمو داس ترکیب کے ہلیلجات ہین لہذا اس نام سے موسوم ہوا **اطریفل کشنیزی** سر اور آنکھہ
اور کان کے درد کو جو ابخرے نکلنے سے ہو اور ضعف بصر رطوبی اور ہر قسم کی بواسیر کو مفید ہی ص
ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ ایک ایک تولہ بلیلہ آملہ کشنیز خشک تین تین تولہ سفوف کرکے روغن گاو

**اطریفل اسطخودوسی**

یا روغن بادام مین چرب کرکے نیم رطل شکر و شہد کے قوام مین ملاوین **اطریفل اسطخودوسی** کہ امراض دماغی
و حلدی کو مفید ہی ص ہلیلہ کابلی بلیلہ آملہ تین تین تولہ اسطخودوس گل سرخ دو دو تولہ افتیمون انیسون بادرنجبویہ

**اطریفل قنبیلی**

شیطرج ہندی ایک ایک تولہ شہد سہ چندان **اطریفل قنبیلی** پیٹ کے کیڑے تینون قسم کو قتل و دفع کرتا ہی
ص ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ قنبیل دو دو تولہ برنگ کابلی قسط شیرین ایک ایک تولہ شحم حنظل خردل سعد کوفی

**اطریفل سادہ**

زردچوبہ چھہ چھہ ماشے شہد سہ چندان **اطریفل سادہ** مقوی معدہ و دماغ و مصفی معدے کا اخلاط غلیظہ سے ہی
ص ہلیلہ زرد بلیلہ آملہ بوزن مساوی کوٹ چھان کر روغن بادام مین چرب کرکے شش چندان شہد کف گرفتہ مین ملاوین

## ضمیمہ فصل تیسری کا

**اطریفل کبیر**

**اطریفل کبیر** واسطے تقویت دماغ و معدہ و قوت باہ و بواسیر کے مجرب اور مفید ہی ص ہلیلہ سیاہ ہلیلہ کابلی
آملہ فلفل دراز بہمنین ایک ایک تولہ زنجبیل بسباسہ بوزیدان شیطرج ہندی شقاقل مصری تودریین
لسان العصافیر کنجد سیاہ مقشر چھہ چھہ ماشہ سب کو سفوف کرکے روغن بادام یا روغن گاو مین چرب کرکے
ترنجبین خراسانی برابر سب کے و شہد خالص دو چند اوسکے باہم قوام کرکے سفوف مذکور کو ملاوین خوراک

**اطریفل زمانی**

چھہ ماشے سے نو ماشہ تک ہی **اطریفل زمانی** تالیف صاحب تحفہ کی ہی اونھون نے اپنے باپ کے نام کے ساتھہ
منسوب کیا ہی اقسام مالیخولیا خصوص مراقی کو اور قولنج و درد سر و صعود ابخرے کو مفید ہی و مداومت
اسکی قطع نزلہ کو مجرب ہے قوت اسکی دو سال تک رہتی ہی ص ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی ہلیلہ سیاہ گل بنفشہ ایلوا
ہر ایک دس دس ماشہ تربد سفید مجوف مقشر کشنیز خشک ہلیلہ و آملہ ڈیرھ ڈیرھ تولہ گل سرخ طباشیر سفید
گل نیلوفر چھہ چھہ ماشہ صندل سفید کتیرا تین تین ماشہ سفوف کرکے روغن بادام مین چرب کرین عناب

وسپستان ایک ایک سو عدد گل بنفشہ ایک تولہ پانی مین جوش کرکے مل کر چھان لیوین اوس آب مطبوخ مین دو چندان شہد
ملاکر قوام بناوین و سفوف مذکور مخلوط کر رکھین بعد تین ہفتہ کے خوراک چھ ماشہ سے نو ماشہ تک اطریفل
اطریفل ہاماں
ہاماں منقول قرابادین نجیب الدین سمرقندی سے امراض بلغمی کو زائل کرتا ہے و بہق و برص کو مفید ہے ص ہلیلہ کابلی
ڈیڑھ تولہ آملہ افتیمون ہاہر رنگ ایک ایک تولہ تربد سفید مجوف و مقشر سوا تولہ اسطوخودوس بسفایج فستقی
سعد کوفی قسط شیرین زنجبیل بزوفا یابس شیطرج ہندی ساذج ہندی مصطگی رومی فلفل گرد نو نو ماشہ
سب کو سفوف پارچہ بیز بنا کے ساتھ سہ چندان شہد کف گرفتہ کے ملاوین خوراک نو ماشہ

فصل چوتھی ایارجات مین اگرچہ معنی ایارج کے بہت لکھے گئے ہین مگر عمدہ وجہ تسمیہ کی یہ ہے کہ ایارہ سقمونیا کو
کہتے ہین و سقمونیا جزو اعلی اس ترکیب کا ہے لہذا اوسی کے نام سے موسوم ہوا اور سب سے اول سب سے پیشتر حکمائے متقدمین نے
ایارج
اسکا اختراع کیا تھا ایارج کہ مواد سوداوی و بلغمی کو خارج اور اقسام درد سر و درد گوش و ثقل سمع
و فالج و لقوہ و رعشہ و بہق و برص و جذام کو مفید ہے ص تربد سفید شحم حنظل غاریقون سقمونیا افتیمون
ایک ایک تولہ مقل انیسون تخم مرچ سیاہ زنجبیل اسطوخودوس گل سرخ پانچ پانچ ماشہ شہد دو چندان
ایارج فیقرا
ایارج فیقرا کہ معدے کو اخلاط غلیظہ سے صاف و انواع درد سر و امراض دماغی کو دفع کرے
ص جٹاماسی سوگندھ بالا تج چھ چھ ماشہ مصطگی نو ماشہ زعفران تین ماشہ سقمونیا ہم چند جملہ شہد
ایارج
دو چندان مجموع ایارج کہ فضلات دماغی کو خارج و امراض دماغی کو دفع کرے ص سقمونیا ایک تولہ
شحم حنظل چھ ماشہ تربد سفید برگ سنا گل سرخ نو نو ماشہ شہد کف گرفتہ بارہ تولہ مین ملاوین

## ضمیمہ فصل چوتھی کا

ایارج جالینوس
ایارج جالینوس کہ موا د سوداوی و بلغمی کو خارج کرے و درد سر و شقیقہ و دوار و درد گوش
و ثقل سمع و فالج و لقوہ و رعشہ و تشنج و صرع و سکتہ و برص و بہق و جذام و درد گردہ و مثانہ و سلسل البول
و نقرس و وجع مفاصل و عرق النسا و داء الحیہ و داء الثعلب و قروح خبیثہ و مالیخولیا کو مفید و مدر حیض ہے
ص تربد سفید شحم حنظل غاریقون عنصل سقمونیا افتیمون ایک ایک تولہ مقل بسفایج کمادریوس
انیسون تخم مرچ سیاہ زنجبیل زراوند طویل زراوند مدحرج فلفل سیاہ فلفل دراز اسطوخودوس گل سرخ
ایارج ارکاغانیس
پانچ پانچ ماشہ شہد خام سہ چندان ایارج ارکاغانیس کہ ساتھ نام مخترع کے منسوب و معروف ہے
واسطے دفع خارش و داد کے ساتھ جوشاندہ برگ شاہترہ کے اور واسطے دفع درد پشت و عرق النسا کے

ساتھ جوشاندہ تخم کرفس کے اور واسطے دفع سمیت کاٹنے سگ دیوانہ کے ساتھ قدرے سفوف سرطان نہری
بریان کے مفید ہی و جملہ بیماریہاے بلغمی و سوداوی کو واسطے نزول الماء و تنگی نفس
و گرفتگی آواز کو تنہا سود مند ہی ص شحم حنظل فراسیون اسطوخودوس خربق سیاہ کمازریوس
فلفل سیاہ ہرایک چار چار تولہ بیار عنصل ایلوہ زعفران حنطیانا فطراسالیون جاوشیر ہرایک
تین تین تولہ دارچینی سنبل الطیب صعتراو خرزراوند مدحرج ایک ایک تولہ کوٹ چھان کر سہ چندان
شہد کف گرفتہ مین ملاوین خوراک تین ماشے سے نو ماشہ تک

ایارج فیقراطیس

ایارج فیقراطیس دردسر
و بخارات فاسدہ و رطوبت معدہ و غم و خوف و جملہ امراض سوداوی کو دفع کرتا ہی ص جنطیانا
زراوند مدحرج سنبل الطیب سلیخہ دارچینی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ فلفلمویہ فطراسالیون کمادریوس

ایارج لوغاذیہ

اسطوخودوس نو نو ماشہ ایلوا دو تولہ شہد سہ چندان بدستور بناوین ایارج لوغاذیہ کہ ساتھ نام
مخترع کے منسوب و معروف ہی علتہاے صداع و شقیقہ و سدر و دوار و بیضہ و خودہ و فالج و لقوہ و بہق
و برص و جذام و قوبا و سعفہ و داء الثعلب و مالیخولیا و درد گوش و ثقل و بطلان سماعت و دیگر امراض
باردہ و ریحی کو مفید ہی ص شحم حنظل بیار عنصل غاریقون خربق سیاہ افتیمون تخم سنبھالو مقل ازرق
انیسون ساذج ہندی سلیخہ فلفل سفید سنبل الطیب زراوند طویل زنجبیل اسطوخودوس نو نو ماشہ ایلوا جنطیانا
تولہ تولہ بھر سب کو سفوف باریک کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کر رکھین بعد تین مہینے کے خوراک چھ ماشے سے نو ماشہ تک

آبزن زحیر وغیرہ
آبزن قولنج وغیرہ
آبزن سنگ گردہ وغیرہ

**فصل پانچوین** نسخجات آبزن مین آبزن کہ زحیر یعنی پیچش شکم و ورم امعاء و ورم شکم کو مفید ہی ص
تخم شبت تخم کتان تخم حلبہ تخم خطمی گل بنفشہ برگ کلوے تازہ ریشہ خطمی جملہ مساوی آبزن کہ قولنج و نفخ ریحی و درد گردہ
و مثانہ کو دفع کرے ص انیسون زیرہ سیاہ تخم شبت سعتر مرزنجوش گل بابونہ مساوی الوزن آبزن کہ استعمال
و دفعات سے سنگ گردہ و سنگ مثانہ کو دفع کرے ص برنجاسف پودینہ سرگین کبوتر مغز خسک دانہ پانچ پانچ تولہ
گل بابونہ گل سرخ تخم خطمی اکلیل الملک تخم خربزہ پرسیاوشان حب القلت تین تین تولہ بیخ بادیان

آبزن پیشاب خون وغیرہ

چار تولہ آبزن کہ خون کا پیشاب ہونے کو اور کثرت ادرار خون حیض کو دفع کرے ص عفص گلنار برگ جھاؤ
برگ انار شیرین گل سرخ بوزن مساوی آبزن کہ حیض کو جاری و بچہ مردہ کو رحم سے خارج کرے ص
سلیخہ مرزنجوش اذخر پودینہ قسط تلخ اکلیل الملک نانخواہ شونیز سداب کرفس برنجاسف بوزن مساوی

## ضمیمہ فصل پانچوین کا

**آبزن** آبزن کہ حبس بول کو دفع کرے اگر آبزن نہو سکے تو ٹونٹی دار برتن مین پانی گرم اوسکا لیکر پیڑو پر تادیر ڈالا
دیا جاوے ص گل پلاس یعنی ٹیسو چار تولہ قلت دو تولہ تخم خربوزہ نیم کوفتہ ایک تولہ دو سیر پانی مین جوش
**آبزن** کرین جب چہارم حصہ جل جاوے پانی چھان کر کام مین لاوین آبزن کہ اگر خصیہ اوپر چڑھ گیا ہو جسکی تکلیف
ظاہری فرو لاوے ص بابونہ کے پھول و مرزنجوش و شاخ و برگ تلسی پودینہ و پرسیاوشان و مکوے و
**آبزن** اکلیل الملک بقدر مساوی سے بدستور کرین اور وہی پانی کمر پر ڈال کر ملین آبزن کہ اگر خون حیض
عورت حاملہ کا بند نہوتا ہو سے بند کرے و حمل کو محفوظ رکھے ص عدس و پوست انار شیرین گلنار مازو بلوط
بوزن مساوی سے بدستور کرین فائدہ ایسے حالت مین دونو پستان کے نیچے حجامت بلا پچھنے کے کرنے سے مواد اوسطرف کو
**آبزن** جذب ہو جاتا ہی آبزن کہ ادرار حیض کرے ص سلیخہ مرزنجوش اذخر پودینہ قسط شیرین اکلیل الملک شونیز سداب
**آبزن** کرفس و تلسی مساوی الوزن سے بدستور کرین آبزن کہ بچہ مردہ کو شکم سے خارج کرے ص پودینہ دو جز
وج ترکی قسط تلخ سلیخہ نانخواہ مرزنجوش بابونہ حلبہ اسارون ایک ایک جز بدستور استعمال کرین
**انکباب گرانی کان** فصل چھٹوین انکباب یعنی بھپارہ مین انکباب کہ گرانی کان کو جو اکثر بعد ہیضے کے عارض ہوتی ہو
اور درد ریحی و بلغمی کان کو و ثقل سمع کو زائل کرے ص گل بابونہ اکلیل الملک برگ و شاخ تلسی مرزنجوش
**انکباب نقصان سماعت** پوست بیخ بادیان نو نو ماشہ پوست بیخ سوسن گل سرخ تخم ترب پانچ پانچ ماشہ انکباب کہ نقصان و
بطلان سماعت کو دفع کرے ص سداب تخم شبت تخم ترب نو نو ماشہ لوبان و ایلوہ تین تین ماشہ
**انکباب ورم گوش** انکباب کہ ورم و درد گوش کو دفع کرے ص برگ بنفشہ برگ مکوے برگ سنبھالو گل بابونہ گل سرخ گل نیلوفر
**انکباب درد مثانہ** گل خطمی جملہ بوزن مساوی انکباب کہ درد مثانہ و دردہا دوسرے اعضا و بستگی اعضا کو دفع کرے ص برگ نیب برگ
**انکباب ورم خصیہ** مکوے امربیل برگ سنبھالو پوست درخت گلچکان ہر ایک مساوی انکباب کہ ورم خصیہ و قضیب کو نفع کرے ص
**انکباب چھاجن** سقمونیا تین ماشہ تخم شبت برگ مکوے دو دو تولہ خوب کلان ہلیلہ آملہ ایک ایک تولہ انکباب کہ چھاجن یعنی ہاتھ
و پانون کے چمڑا پھٹنے کو دفع کرے ص پوست درخت نیب دو تولہ کدوے تلخ آدھ پاو کافور تین تولہ

## حرف باے تازی

فصل ساتوین نسخجات برشش مین کہ نام اصلی برشعثا بمعنی برء الساعۃ و ترکیب حکماے قدیم ہی اب کثرت
**برشش** استعمال سے بلفظ برشش معروف ہو رہا ہی برشش کہ زکام و نزلہ و تیرگی چشم و دوار و آواز گوش و لقوہ و فالج و رعشہ
و صرع و سبات و نسیان و مالیخولیا و یرقان و ضعف اعصاب و استرخا ثلثہ و بلادت ذہن و گندگی دہن و سیلان

لعاب دہن و سعال و نزفت دم و اوجاع بلغمی و ضعف معدہ و جگر و انواع استسقا و سرعت انزال کو مفید اور
دافع ہر سموم کا ہی ص فلفل سیاہ فلفل سفید بذر البنج ہر ایک چار چار تولہ افیون مصری دو تولہ زعفران
ایک تولہ سنبل الطیب عاقرقرحا تین تین ماشہ جدا جدا سفوف کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین مخلوط کرکے
تین ہفتے غلہ جو مین دفن رکھکر استعمال کرین خوراک دو سرخ سے ایک ماشہ تک ہی و قوت اسکی پانچ برس تک باقی
رہتی ہی **ایضاً** گل بنفشہ عود صلیب اسطوخودوس ہلیلہ زرد چھہ چھہ ماشے سفوف کرکے دو تولہ افیون مین کہ
پانی مین گھول کر گرم کیا ہووے ملاکر گولیان بناوین **ایضاً** فلفل زعفران عاقرقرحا بذر البنج پانچ پانچ ماشہ سفوف
کرکے دو تولہ افیون مین کہ عرق کیوڑہ مین گھول کر گرم کیا ہووے ایسا ملاوین کہ مثل معجون کے ہو جاوے

بتیسا

**فصل آٹھوین** نسخجات بتیسا و پینڈی مین **بتیسا** کہ عورات کو واسطے دفع رطوبت و ادرار حیض غیر
معمولی و درد کمر زوری کمر و نقاہت طبیعت کے مفید ہی و مردون کو دافع جریان و رقت منی و مقوی باہ ہی
ص مازو مائین لودھ باوبرنگ باوکھما گل دھاوا گوکھرو کلان گوکھرو خرد گل سپاری چکنی ڈلی موصلہ
سینبل سمندر سوکھ چھال درخت مولسری گوند ڈھاک الایچی خرد مع پوست جیٹھہ ملپنگ توڑ
کمرکس ایک ایک تولہ سنگ جراحت دو تولہ گوند ببول بروغن زرد بریان سات تولہ سب کو کوٹ چھان کے
میدۂ برنج ساٹھی آدھ سیر شکر سفید تین پاؤ مین ملاوین اور گری چھوہارا چرونجی بادام ایک ایک
چھٹانک ریزہ ریزہ کرکے مخلوط کرین اور تین پاؤ روغن گاؤ جو داغ سے خوشبو کیا ہو ملاکر چاہین جیسا ہی
رکھین چاہین باضافۂ قدرے پانی کے بشکل لڈو بنا رکھین **ایضاً** بتیسا موصلہ سینبل جیٹھہ
سوپاری پورانی ملپنگ توڑ تخم سریالی تخم گذر بیج بند مغز تخم کیعواچ گل دھاوا اجمود کند چونیان گوند مغز بلاس
پاپڑلہ اندرجو تیج بل پیپرامور مائین سمندر سوکھ باوبرنگ اجواین دیسی تال مکھانا سونٹھ گوکھرو خرد
گوکھرو کلان موصلی سفید موصلی سیاہ مازو دارچینی باوکھما لودھ موچرس کمرکس کامراج سینگری
ببول کی بھوپھلی الایچی سرخ اسگندھ ایک ایک تولہ سنگ جراحت تین تولہ میدۂ گندم میدۂ برنج
ساٹھی ایک ایک پاؤ شکر سفید روغن زرد آدھ آدھ سیر **پینڈی** کہ عورات کے مزاج کو از بس مفید ہی

پینڈی

رطوبات کو خشک و تحلیل و بدن کو خوشرنگ و تقویت بدن و تولید خون صالح کرتی ہی و مردون کی
رقت منی و سستی باہ کو دفع کرتی ہی ص تال مکھانا چاکسو تخم اوٹنگن بلیلہ آملہ مازو ہری سبز زیرہ سیاہ
زیرہ سفید لودھ دو دو تولہ الایچی کلان الایچی خرد تخم سریالی جایفل لونگ ایک ایک تولہ مغز بنبہ دانہ

وسپیاری چار چار تولہ گوند ببول بروغن زرد بریان کردہ تو تولہ نشاستہ گندم ڈیڑھ پاؤ
شکر سفید اڑھائی پاؤ میوہ جات و روغن زرد بدستور نسخہ اول کے ملا کر بناوین

**برود پھلی**

**فصل نوین** برود مین کہ اقسام سرمے سے ہی برود کہ آنکھہ کا میل و پانی دفع کرے پھلی و جالا کو
کاٹے و سرخی آنکھہ کی و شب کوری دور کرے ص طوطیاے مغسول ایک ماشہ پوست ہلیلہ زرد
دو ماشہ تخم ہلیلہ کابلی سوختہ ایک عدد کافور دو سرخ نمک سنگ چار سرخ بطور سرمہ گھس استعمال

**برود مقوی باصرہ**

کرین برود کہ قوت باصرہ کو طاقت دیوے و آنکھہ کی حفاظت امراض سے کرے ص گھریا چاندی کی

**برود سوزش چشم**

تین ماشہ زعفران ایک ماشہ کافور چار سرخ برود کہ سوزش و خارش آنکھہ کو دفع کرے ص
سنگ بصری صدف سوختہ تین تین ماشہ رسوت پانچ ماشہ کافور ایک ماشہ طباشیر سفید چھہ سرخ

## ضمیمہ فصل نوین کا

**برود اصفر**

برود اصفر کہ خارش چشم و پھولی و جالا و ناخنہ کو دفع کرتا ہی ص طوطیاے مغسول دس ماشہ
ہلیلہ زرد زنجبیل زرد چوبہ پانچ پانچ ماشہ مامیران چینی فلفل دراز تین تین ماشہ نمک سنگ ایک ماشہ
سب کو کوٹ چھان کر ظرف چینی خواہ شیشہ مین رکھکر اسقدر آب بادیان ڈالین کہ خوب تر ہو جاوے

**برود پارسی**

زان بعد سایے مین خشک کرکے سرمے کی طرح صلایہ کرکے آنکھہ مین لگاوین برود پارسی کہ مخترع
اطباے فارس کا ہی حفظ صحت آنکھہ کی کرتا ہی و بصارت کو قوت دیتا ہی ص طوطیاے مغسول گھریا
چاندی کی پانچ پانچ ماشہ جٹا مانسی تیج پات زعفران ایک ایک ماشہ مروارید ناسفتہ دو ماشہ کافور

**برود رمان**

چار ماشہ صلایہ کرکے لگاوین برود رمان کہ ضعف بصر کو دفع کرتا ہی و بصارت کو قوت دیتا ہی
ص انار شیرین و انار ترش کے دلنے و مغز باریک جو مابین دانون کے اندر انار کے ہوتا ہی بوزن
مساوی لیکر کھرل سنگین مین کوٹ کر پانی اوسکا نچوڑ لیوین و چہارم حصہ اوسکا شہد خالص ملا کر
دیگچی قلعی دار مین آگ پر رکھین و کف دفع کرتے جاوین یہان تک کہ قوام اوسکا شربت کے ہو جاوے

**برود جالینوس**

بوتل شیشہ مین رکھہ لیوین و لگایا کرین برود جالینوس کہ مقوی بصر و دافع ڈھلکہ و پھولی و خارش
حرمین کا ہی ص صبر سقوطری مرچ سیاہ فلفل دراز شادنج سنگ مقناطیس سوختہ دو دو ماشہ طوطیاے سبز
سافج ہندی چار چار ماشہ مازو سبز جاکسوے مقشر انزروت کف دریا ایک ایک ماشہ سفوف کرکے

**برود حصرم**

آب انار رین مین پانچ مرتبہ تر کرکے ہر مرتبہ آفتاب مین خشک کرین و صلایہ کرکے لگاوین برود حصرم

کو پھولی و جالا و مانڈا و دھلکا و ناخنہ و بامعنی و خارش کو دفع کرے ص طوطیا کرمانی مغسول دس ماشہ زنجبیل بلیلہ زرد و زردچوبہ پانچ پانچ
ماشہ دارفلفل مامیران چینی تین تین ماشہ نمک سنگ ایک ماشہ سفوف کرکے تین ہفتہ تک آب غورہ مین تر رکھکر خشک کرکے سرمہ بناکے استعمال کرین

## ضمیمہ بالذات

**باسلیقون کبیر**

باسلیقون سرمہ روشنی چشم کا ہو بقراطنے واسطے بادشاہ کے جسکا یہی نام تھا بنایا تھا باسلیقون کبیر تیرگی چشم
و ابتدائے نزول آب و اجرائے اشک و خارش و سبل و ظفرہ و شرناق و موٹائی پلکون کو مفید ہے ص کف دریا
اقلیمیائے نقرہ دس دس ماشہ ہلیلہ زرد دو دو تولہ کشتہ رانگا کشتہ تانبا ساذج ہندی سرمہ اصفہانی
مامیران چینی زردچوبہ نمک سنگ سنبل الطیب پانچ پانچ ماشہ فلفل گرد فلفل دراز قرنفل صبر سقوطری

**باسلیقون صغیر**

دو دو ماشہ بدستور سرمہ بناکے استعمال کرین باسلیقون صغیر کہ واضع مذکور نے وضع کیا و قریب منافع
کبیر کے ہے ص اقلیمیائے نقرہ کشتہ تانبا کشتہ رانگا پانچ پانچ ماشہ نمک سنگ نوشادر سنبل الطیب فلفل گرد

**بنفسجی**

فلفل دراز نیم نیم ماشہ بدستور سرمہ بناکر استعمال کرین بنفسجی کہ باعتبار رنگ کے اس نام سے موسوم ہوا
تیرگی چشم و دمعہ و جرب و حکہ کو مفید ہے ص شادنج مغسول سات ماشہ دم الاخوین پانچ ماشہ کشتہ
تانبا فلفل دراز سنبل الطیب ساذج ہندی [illegible] الایچی سفید کافور دو دو ماشہ بدستور سرمہ بناکے استعمال

**برویوٹا**

کرین برویوٹا کہ آشوب و درد چشم کو ایک روز مین دفع کرے یعنی باستعمال اسکے جلد صحت ہوتی ہے
ص شیاف مامیثا انزروت نو نو ماشہ کتیرا ایک ماشہ زعفران دو ماشہ افیون نیم ماشہ سرمہ سیاہ
کیساتھ پانی بادیان کے شیاف بنا رکھین بروقت حاجت کے سفیدہ تخم مرغ مین گھس کر لگاوین

**بخور دانہہاے بواسیر**

فصل دسوین بخورات مین بخور کہ دانہ ہاے بواسیر اور ورم مقعد کو دفع و کرم و یدان یعنی چنا کو قتل کرے
ص گوگرد سیند ورچہ چھ چھ ماشہ اصل السوس بیخ مدار برگ کنار دو دو تولہ جلاکر دھوان سبز مین

**بخور مدر حیض**

پہونچاوین بخور کہ مدر حیض و مخرج بچہ مردہ و مشیمہ ہو و دشواری ولادت کو آسان کرے ص کندش
اظفار الطیب بہل بقل گوگرد مساوی سفوف کرکے زہرۂ گاؤ مین سان کر گولی یا شیاف بنا رکھین وقت

**بخور بادی بواسیر**

حاجت کے جلاکر دھوان لیوین بخور کہ بواسیر ریحی کو دفع کرے ص پھل پھٹ کٹائی کے و برگ نیب و انڈا پھند

**بخور آسانی ولادت**

ہمونان سے بخور کرین بخور کہ آسانی ولادت کی کرے ص سانپ کی کینچل ایک جز سم اسپ خواہ خر چار جز

**بخور دافع ابرس**

باہم جلاکے بخور کرین بخور کہ ہاتھ و ناخن کے ابرس کو دفع کرے ص روغن بید انجیر بمقام ضرورت لگاکے مدار کی لکڑی کی دھونی دیوین

## حرف باے فارسی

فصل گیارھوین نسخجات پاشویہ مین پاشویہ کہ واسطے صداع حار و سرسام صفراوی و بیخوابی کے نافع ہو ص برگ کنار سبوس گندم نیم پاؤ برگ بنفشہ گل نیلوفر گل خطمی عنب الثعلب برگ خرفہ برگ پالک چار چار تولہ تراشہ کدو چھ تولہ نمک خورد تین تولہ ایضاً گل نیلوفر چار تولہ گل سرخ ایک تولہ تراشہ پیٹھا تراشہ کدو سے درا سبوس گندم چھ چھ تولہ کشنیز تر و نمک خورد دو دو تولہ برگ کنار چھ تولہ پاشویہ واسطے درد سر بارد و سبات و سرسام بلغمی و تپ بلغمی کے مفید ہے ص گل بابونہ اکلیل الملک گل خطمی خردل نمک طعام خوب کلان تین تین تولہ سبوس گندم برگ کنار چھ چھ تولہ ایضاً پرسیاوشان گل بابونہ تخم خطمی تین تین تولہ برگ کنار برگ سجن چار چار تولہ نمک طعام دو تولہ

## حرف التاء المثناة الفوقانیہ

فصل بارھوین نسخجات تریاقات مین واضح ہو کہ حکما نے اولاً ترکیب تریاق کی اجزائے فادزہر سے کی تھی زان بعد اجزائے قوی العمل سے ترکیب دینا شروع کیا مقصود یہ ہے کہ تریاق مرض مقابل کو ایسا نافع ہو کہ جیسا دفع زہر مین فادزہر ہوتا ہے تریاق اربعہ مخترعہ حکیم اندروماخس کا ہے طیاری سے چالیس روز کے بعد استعمال کرنا چاہیے و دو برس تک قوت کامل رہتی ہے محلل ریاح غلیظہ و مصلح جگر و طحال و مفتح سدد ہے اور فادزہر سموم حیوانات و مدر فضلات و مخرج جنین میت و نافع صرع و خفقان و جمیع امراض باردہ کو ص حب الغار جنطیانا مرمکی زراوند طویل خواہ زراوند مدحرج مساوی الوزن سفوف کرکے سہ چندان شہد کف گرفتہ مین ملاوین خوراک ایک ماشے سے چار ماشے تک اور اگر ایک جزو زعفران ملاوین زیادہ تر لطیف اور قوی ہو تریاق ثمانیہ حکیم یلیدونس نے آٹھ چیزون سے بنا کر اس نام سے موسوم کیا ہے سمیت سموم کھائے ہوئے و کاٹنے و نیش مارنے حیوانات کو دفع کرتا ہے و قولنج و صلابت و سدہ طحال و فالج و رعشہ و صرع کو مفید ہے و محلل ریاح و مفتح سدہ عروق ہے ص مرمکی حب الغار جنطیانا قسط تلخ ایک ایک تولہ فلفل گرد سلیخہ آٹھ آٹھ ماشہ زعفران دارچینی چار چار ماشہ شہد سہ چندان تریاق صغیر مخترع شیخ الرئیس دفع سمیت سموم و دفع سم جانوران مین تریاق اربعہ سے قوی ہے ص زراوند طویل حب الغار جنطیانا پوست بیخ کبر افسنتین زرد چوبہ بیخ حنظل جملہ مساوی شہد یک نیم چند مجموع تریاق المثانہ تالیف حکیم ابو الماہر کہ دفع قروح گردہ و مثانہ و مجاری بول و احتباس و سوزش بول مزمن کو مجرب ہے قدرے شیر گاؤ کے ساتھ اور مفید امراض رحم و مدر حیض و مسکن دردہائے اعضائے تناسل ہے آب خیساندہ نخود کے ساتھ و مانع صعود ابخرہ بدماغ و مقوی و منقی اعضائے تنفس ہے ماء العسل کے ساتھ ص شاخ

گاؤکوہی سوختہ بسد مرواریدنونو ماشہ اشنہ ایک ماشہ رب السوس سماق گل ارمنی گل شیرازی ریوند چینی زوفا خشک صعتر تخم کرفس انیسون چار چار ماشہ گل مختوم تخم خطمی تخم سپندی تخم خرفہ مغز تخم خیارین مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خربوزہ دم الاخوین پانچ پانچ ماشہ اشنہ کبیر احب القلت مغز بادام شیرین سات سات ماشہ حب کاکنج نو ماشہ شہد سہ چندان

**تریاق الاسنان** کہ درد دندان وورم مسوڑھون کو جو سردی سے ہوتے دفع کرنے مین نہایت مجرب ہی ص فلفل گرد عقرقرحا انگوزہ زرنباد نمک سنگ بوزن مساوی کوٹ چھان کے شہد مین سان کر غلولہ بنا کر سایے مین خشک کرکے دانت کے نیچے دباوین

## ضمیمہ فصل بارھوین کا

**تریاق المر** کہ عقرب زدہ کو مفید ہی و دفع قولنج و درد احشا و سدۂ امعا و تسہیل ولادت کرتا ہی ص صبر سقوطری قسط تلخ پودینہ سداب برّی عقرقرحا زنجبیل فلفل گرد فلفل دراز شونیز حلتیت جملہ بوزن مساوی سفوف کرکے سہ چندان شہد مین مخلوط کر رکھین خوراک چھ ماشہ ساتھ آب گرم کے

## فصل تیرھوین نسخجات تیزاب مین

**تیزاب** کہ گوشت زائد کو زخمون سے قطع کرتا ہی و دنبل سخت کو توڑتا ہی وبثورات مزمنہ کا مواد بہاتا ہی ص شورۂ قلمی پھٹکری نوشادر بوزن مساوی نیکوب کرکے بدستور عرق کھینچین

**تیزاب** کہ برص کے چمڑے اور گوشت ناقص کو کاٹے اور اچھا گوشت و چمڑا جماوے ص پھٹکری سفید دو تولہ پھٹکری زرد چار تولہ شورۂ قلمی سات تولہ بدستور بناوین و جلد کو کھجلا کر لگاوین

**تیزاب** جسکو دیگ بردیگ کہتے ہین بواسیر کو اور گوشت زائد کو کاٹ کے دفع کردیتا ہی اور یہ دوا تکلیف شدید دیتی ہی بعد کٹ جانے گوشت کے کرنب کلّے کا پتا جوش کرکے اوسکا پانی لیکر اوسمین گاے کا گھی ملاکر کھینچین جب مثل مرہم کے ہوجاوے تب لگاوین اور اگر اس سے زخم دفع نہووے دوسرا مرہم استعمال کرین و اگر ایکبار کے لگانے مین گوشت نہ کٹے تو ایک دو روز درمیان دیکر پھر لگاوین ص سیماب نوشادر چار چار تولہ زنگار چونہ پتھر کا آٹھ آٹھ تولہ سجی لوبان و گندھک زرد چوبیس چوبیس تولہ پارہ و زنگار کو سرکے مین کھرل کرین جب پارے کا نشان باقی نرہے دوسرے اجزا ملا کر کھرل کرکے دوا کو خشک کرین اوسکے بعد سرد پانی مین رکھکر ایک دیگ مٹی مین رکھین دوسری دیگ سراوندھا او سپر رکھکر آٹے سے مونہہ بند کردین خفیف آنچ کرتے رہین کہ سب دوا کا جوہر اوڑ کر دوسری دیگ مین لپٹ جاوے تب کھولکر اوس جوہر کو لے رکھین و استعمال کرین

## حرف الجیم

تیزاب قاطع گوشت زائد
تیزاب قاطع گوشت برص
تیزاب دافع بواسیر

فصل چودھوین جوارشات مین اسکا اختراع معجون کے بعد ہوا مخصوص واسطے امراض معدہ کے ازان بعد

**جوارش دارچینی**

اور اعضا کے واسطے بھی بننے لگین جوارش دارچینی کہ تمام اعضا اور باہ کو قوت دیوے اور درد سر و سعال بلغمی
و بواسیر بادی و داء و نقرس و بہق و سنگ گردہ و مثانہ کو مفید ہو ص سنبل الطیب دانہ الایچی سفید سلیخہ
دارچینی خولنجان قرنفل سعد کوفی زنجبیل مرچ سیاہ دارفلفل قسط شیرین اسارون ہرایک دو جز زعفران

**جوارش کمونی**

ایک جز و مصطگی پانچ جز و شکر سفید برابر مجموع کے و شہد ہموزن دونون کے جوارش کمونی مقوی معدہ
و ہاضم و کاسر الریاح و دافع فضلات ہو ص زیرہ سیاہ سرکہ خالص مین تسقیہ کیا ہوا سات جز مرچ سیاہ
زنجبیل سداب دارفلفل پودینہ ہلیلہ زرد تین تین جز نمک سنگ چہار جز شہد سہ چندان مجموع کے

**جوارش مصطگی**

جوارش مصطگی دافع برودت معدہ و جگر و سیلان لعاب ہو مقوی معدہ و ہاضمہ ہو ص مصطگی
رومی ایک جز سفوف کرکے قوام قند سفید سولہ جز مین کہ عرق گلاب کے ساتھہ بنایا ہووے ملاوین

**جوارش عود ترش**

جوارش عود ترش مقوی معدہ اور ہاضم طعام ہو ص عود پانچ تولہ قرنفل سنبل الطیب زرشک
ایک ایک تولہ ایک رطل شکر سفید کے قوام مین جسمین دس تولہ عرق لیمون کاغذی خواہ بارہ تولہ عرق

**جوارش جالینوس**

انار ترش داخل ہوے ملاوین جوارش جالینوس کہ تمام اعضا کو اور باہ کو قوت دیوے و کثرت بول و غلبہ
ریاح و صداع و سعال بلغمی و بواسیر بادی و قوبا و نقرس و بہق و سنگ گردہ و مثانہ کو دفع کرے و سیاہی
بالون کی محفوظ رکھے ص سنبل الطیب قاقلہ سلیخہ دارچینی خولنجان قرنفل سعد کوفی زنجبیل چراتہ فلفل سیاہ
دارفلفل قسط شیرین عود بلسان اسارون ایک ایک تولہ زعفران چھہ ماشہ مصطگی رومی دو تولہ قند سفید

**جوارش خوزی**

سب دوا کے برابر شہد دو چندان دوا کے جوارش خوزی کہ اطبا کے خوزستان نے اختراع کیا ہاضم
طعام و دافع اسہال ہو و رم طحال جسکو پلہی اور بروٹ کہتے ہین و استسقا و کثرت بول کو دفع کرے ص
قسط شیرین سلیخہ سنبل الطیب ایک ایک تولہ جوزبوا دو تولہ دانہ الایچی سنج قرنفل انیسون اکلیل الملک شیطرج
نو نو ماشہ بسباسہ و ریونج عقرقرحا زراوند مدحرج اشنہ ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی ہرایک چھہ چھہ ماشہ نبات سفید

**جوارش لولو حلی**

دو چند مجموع کے بعد دو مہینے کے لائق استعمال کے ہی جوارش لولو حلی کہ ریاح و خفقان و مالیخولیا و گھبراہٹ دل
و وسواس سوداوی کو دفع کرے ص عود ہندی بسباسہ فرنج مشک زرنب درنباد برگ گاوزبان سنبل الطیب
ایک ایک تولہ دارچینی مصطگی بادیان چھہ چھہ ماشہ کافور تین ماشہ شہد ہم چندان نبات سفید دو چندان

**جوارش اسقف**

جوارش اسقف حکیم اسقف نے لکھا ہو کہ مینے کسی مرکب کو اس سے بہتر و موثر نہین پایا ہی قولنج وغیرہ

امراض معدہ و امعاء و بواسیر و درد پشت و درد نشست گاہ و غشیان و قے کو دفع کرے ص زنجبیل دارچینی

آملہ قرنفل بسفائج جوزبوا ایک ایک تولہ فلفل گرد الایچی سفید ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سقمونیا و تربد نو نو ماشہ

جوارش واقع اسہال صفراوی

نبات سفید ہموزن شہد و چندان جوارش کہ اسہال صفراوی و پیچش و درد شکم دوامی و بواسیر کو نفع کرے

ص سماق تخم ترہ تیزک بو دادہ زیرہ سیاہ مدبر مصطگی رومی فلفل گرد فاقلہ ایک ایک تولہ سقمونیا تربد پانچ

جوارش مقوی دماغ

پانچ ماشہ شہد سہ چندان جوارش کہ دماغ و گردہ و جگر کو طاقت دیوے اور منی کو زیادہ و گاڑھی اور

قوت باہ کو ابزاد کرے ص تخم پیاز تخم حماض تخم بلیون تخم شلجم تخم گذر تخم کرفس شقاقل مصری دار فلفل

الایچی سرخ خولنجان دارچینی قرفہ زنجبیل نو نو ماشہ اسگندھ موصلی سیاہ موصلی سفید مرچ کنکول

کباب چینی عقرقرحا چھ چھ ماشہ قرنفل جوزبوا تین تین ماشہ گوند ببول روغن گاؤ مین بریان کردہ تین تولہ شکر سفید چندان

## ضمیمہ فصل چودھوین کا

جوارش قندادیقون

جوارش قندادیقون کہ موسوم باسم مخترع ہی درد پشت درد معدہ و ضعف ہر دو کہ بسبب برودت

و ریاح کے ہو دفع کرے ص زنجبیل مرچ سیاہ سنبل الطیب مصطگی رومی نانخواہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ تخم کرفس

جوارش فنجنوش

پودینہ زیرہ سیاہ سلیخہ عقرقرحا سافج ہندی دانہ الایچی سرخ ایک ایک تولہ شہد سہ چندان جوارش

فنجنوش کہ استرخای معدہ و ریاح و بواسیر و فساد معدہ کو دفع کرے ص خبث الحدید کہنہ تین تولہ

ریزہ ریزہ کرکے دو ہفتہ سرکہ مین تر کرین و نکال کر اگ مین خوب گرم کرکے روغن گاؤ مین سرد کرین

و ہلیلہ زرد و بلیلہ آملہ سعد کوفی شیطرج ہندی سنبل الطیب فلفل سیاہ فلفل دراز زنجبیل ایک

جوارش فلافلی

ایک تولہ تخم شبت تخم گندنا نو نو ماشہ شہد کف گرفتہ سہ چندان جوارش فلافلی منقول کامل الصناعۃ سے

چونکہ جملہ فلفل عمدہ اس ترکیب کے ہین لہذا اس نام سے موسوم ہوئی درد معدہ و شہوت کلبی یعنی

ہر دم خواہش غذا کی رہنا و خورش قلیل ہونا و ہضم طعام کو مفید و ریاح غلیظہ و تپ ربع کو

زائل کرتی ہی ص فلفل سیاہ فلفل سفید فلفل دراز ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زنجبیل تخم کرفس نانخواہ پودینہ سلیخہ اسارون

جوارش مقلیاثا

ایک ایک تولہ شہد سہ چندان بدستور بناوین خوراک چار ماشہ سے نو ماشہ تک جوارش مقلیاثا

کہ زحیر یعنی اجابت قلیل قلیل ساتھ پیچش کے باختلاط آنون کے ہونا و مغص یعنی درد خفیف امعا مین

بدون قبض کلی کے و بواسیر بادی کو دفع کرے ص تخم ترہ تیزک بو دادہ زیرہ سیاہ مدبر نو نو ماشہ

مصطگی رومی ڈیڑھ تولہ ہلیلۂ کابلی روغن گاؤ مین بریان کردہ چھ ماشہ سب کو سفوف باریک کرکے

جوارش فواکہ — روغن گاؤ مین چرب کرکے پاؤ بھر شکر سفید کے قوام مین ملاوین و بقدر مناسب کھلاوین جوارش فواکہ
کہ معدہ و جگر و دل و احشا یعنی سائر اعضائے اندرونی کو قوت دیوے و قی صفراوی و خمار شراب کو دفع
کرے ص آب انار شیرین آب انار ترش آب سیب آب امرود گوہ آدھ آدھ پاؤ آب لیمون کاغذی آدہ پاؤ مین
زرشک دو دو تولہ سماق ایک تولہ پیس کر کپڑے مین چھان لیوین و جملہ اجزا کو ساتھ اڑھائی پاؤ شکر
جوگراج — سفید کے قوام کرین و بقدر مناسب کھلایا کرین جوگراج کہ واسطے دفع فالج و لقوہ و رعشہ و دیگر امراض
بارده دماغی کے ازبس مفید ہی ص فلفل سیاہ فلفل دراز بھنگرہ سیاہ شاخون کا خشک ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زنجبیل قسط شیرین دیوار
ہویر عقرقرحا پیپرامول نیکچور تو لہ تو لہ بھر پیچ بل چیتا ور کباب چینی یو دینہ خشک نو نو ماشہ سب کو سفوف بار یہ بیز کرکے ہم وزن
سفوف کے گوگل بھیسا یعنی زرد مائل بسرخی کو روغن گاؤ کے ساتھ کوٹ کر ڈھیلا کرین اور تھوڑا تھوڑا سفوف ملا ملا کے
وروغن گاؤ ڈال ڈال کر کوٹتے جاوین یہان تک تمام سفوف گوگل کے ساتھ مخلوط و یکذات ہو جاوے و موافق تحمل مزاج مریض کے
جوگراج — کہ گرمی زائد محسوس نہوے کھلایا کرین جوگراج کہ معدہ و گردہ و مثانہ کو قوت دیوے و شہوت رو یئہ زنان
حاملہ کو دفع کرے ص کنجد سیاہ مقشر چار تولہ زرنباد تخم کرفس زیرۂ سیاہ نانخواہ کندر زنجبیل
فلفل گرد فلفل دراز دارچینی دانہ الایچی سرخ نو نو ماشہ دو چندان نبات سفید کے قوام مین بدستور بناوین

## حرف الحاء المهملہ

حب نافع فالج وغیرہ — فصل پندرھوین حبوب دافع امراض دماغی کے ذکر مین حب کہ فالج و لقوہ و رعشہ کو دفع کرے ص
پیپرامول تخم کتائی نانخواہ کرفس فلفل دراز کباب چینی نمک سانبھر ہموزن مساوی نیکوفتہ کرکے آب برگ مدار
خواہ شیر مدار مین تسقیہ دے کر سفوف کرکے مغز کھیکوار مین بقدر نخود کے گولی بنا کر ایک صبح کو اور ایک شب کو
حب کوچلہ — سوتے وقت کھاوین حب کوچلہ کہ فالج و رعشہ و اختلاج و درد اعضا و کثرت نزلہ کو دفع دے و اگر عقیمہ بعد
حیض کے کھائے حاملہ ہو جاوے ص دارچینی جوز بوا بسباسہ عود صلیب قرنفل ایک ایک تولہ کوچلہ کہ شیر گاؤ مین تر
و مقشر کرکے اوراق باریک تراشا ہو دو تولہ سب کو سفوف کرکے آب نانخواہ و آب پودینہ مین تسقیہ دے کے
حب وجع مفاصل — گولی بناوین حب کہ درد مفاصل کو دفع کرے ص صبر سقوطری تربد سفید ایک نیم ایک نیم تولہ بلیلہ زرد بوزیدان
حب نقرس — سورنجان شیرین ایک ایک تولہ انیسون سقمونیا مقل نو نو ماشہ بآب گندنا گولی بناوین حب کہ واسطے
دفع نقرس کے مجرب ص شونیز پیچ کبر مقل عقرقرحا سات سات ماشہ بلیلہ سیاہ بلیلہ املہ شیطرج زنجبیل
حب عرق النسا — دار فلفل نمک ہندی نو نو ماشہ سورنجان شیرین ہموزن جملہ اجزا بآب بادیان گولی بناوین حب کہ

عرق النسا کو دفع کرے اسہال لانے سے ص صبر سقوطری ہلیلۂ زرد سورنجان شیرین بوزن مساوی گولی بنادین

## ضمیمہ فصل پندرھوین کا

حب اصطمخیقون

حب اصطمخیقون کہ بلغت یونانی بمعنی منقی ہی صداع مزمن و شقیقہ و بیضہ و خودہ و عصابہ و
جملہ امراض دماغی و مالیخولیا و دیگر امراض متعلقۂ دماغ کو بہ اسہال سودا و بلغم و اخلاط فاسدہ کے
سودمند ہی ص صبر سقوطری ہلیلۂ زرد تخم براورده تربد مجوف و مقشر چار چار ماشہ حب النیل بوداده
انیسون غاریقون سفید دو دو ماشہ شحم حنظل نمک سنگ تین تین ماشہ علیحدہ علیحدہ سفوف
کرین و سفوف تربد کو روغن بادام مین چرب کرین و چھ ماشہ بادیان تھوڑے پانی مین جوش
کرکے اوسی پانی مین جملہ ادویہ کو سان کر بقدر نخود کے گولیان بنا رکھین بوقت حاجت صبح کو سات

حب ایارج

ماشے سے نو ماشہ تک موںھ مین رکھکر ایک تولہ شہد تھوڑے پانی مین گھول کر نگل جاوین حب ایارج
کہ صداع مزمن و صرع و سکتہ و جمود و شخوص و سبات و امراض آنکھ کو نفع کرتی ہی و دماغ و اعضاے
رئیسہ کو فضلات و اخلاط بلغمی سے صاف کرتی ہی ص تربد سفید مجوف و مقشر سات ماشہ سفوف
کرکے روغن بادام مین چرب کرین و حب النیل بوداده و غاریقون سفید و شحم حنظل چھ چھ ماشہ انیسون
و نمک لاہوری چار چار ماشہ سب کو سفوف کرکے ایارج فیقرا نو ماشہ ملا کر آب بادیان مین بقدر نخود کے

حب کندر

گولیان بنا رکھین بوقت حاجت صبح کو سات ماشہ کھا کر تھوڑا پانی پیوین حب کندر کہ واسطے دفع
صرع اطفال کے از بس مفید ہی ص کندر جند بیدستر صبر سقوطری ہم وزن سے گولیان بقدر دانۂ

حب صرع

سرشف بنا رکھین و ایک صبح و ایک شام کھلایا کرین حب صرع کہ واسطے دفع صرع کے بے نظیر ہی
ص صبر سقوطری مقل ازرق تولہ تولہ بھر جند بیدستر و عود صلیب تین تین ماشہ بقدر دانۂ نخود کے

حب افیون

گولیان بناوین اطفال کو ایک گولی و جوان کو تین گولی کھلایا کرین حب افیون کہ دفع نزلہ
و زکام مین مجرب ہی ص جند بیدستر زعفران تین تین ماشہ دارچینی چھ ماشہ صمغ عربی کتیرا
رب السوس نو نو ماشہ افیون بزر البنج دو دو ماشہ بقدر فلفل گرد کے گولیان بناوین صبح و شام بقدر مناسب کھلایا کرین

حب آشوب چشم

فصل سولھوین حبوب دافع امراض آنکھ کے حب سرخ واسطے ہر مرض آنکھ کے خصوص آشوب کے
زیادہ تر مفید ہی ص گیرو چار جز افیون ایک جز زنجبیل نیم جز ہلیلہ کے پانی مین گولی کلان کلان
بنا رکھین اگر آنکھ پر ورم ہو تو آب کشنیز خواہ آب مکو مین و اگر ورم نہووے آب کو کنار مین گھس کر

روغن نافع قبض شکم
روغن نافع درد شکم

ملاکے پکاوین جب پانی جل جاوے روغن صاف کرلین وقت استعمال تھوڑا ایلوا خواہ شحم حنظل حل کرکے
شیر گرم پیٹ پر لگاوین روغن کہ قبض شکم کو دفع کرے ص شحم حنظل ایک تولہ ایلوہ چھہ ماشہ پانی مین
پیسکر روغن بید انجیر چھہ تولہ مین پکاکے لگاوین روغن کہ درد شکم کو دفع کرے ص پوست درخت
سہجن برگ تازہ سنبھالو برگ اگ چار چار تولہ کو حل کر پانی نچوڑین اور اوس پانی مین چھہ تولہ
روغن سرشف ڈالکے پکاوین جب پانی جل جاوے تب اوسکو استعمال مین لاوین جلد صحت ہووے

روغن دیودار

فصل چھبیسوین روغنہاے دافع ضربہ سقطہ و جراحات مین روغن دیودار کہ ترکیب قدیم مین منقول
کتب معتبرین سے ہی ضربہ و سقطہ کے ورم و درد کو دفع کرنے زخمہاے چوٹ سے چرک و گوشت ناقص کو دفع
کرنے و گوشت بہتر جمانے و زخم معمور کرنے مین بمنزلہ خرق عادت کے ہی طلا کرنا خواہ ٹپکانا یا کپڑا خواہ روئی
ترکرکے مقام حاجت کے رکھنا چاہیے ص آنبا ہلدی چوب دیودار اصل السوس چوب دار ہلد دو دو تولہ خوب
سفوف کرین دو دو تولہ کرھوان یعنی دودہ مکان گلخن ملاکے تھوڑی دیر تک کھرل کرکے تین پاو پانی مین ملاکے
پکاوین جب نصف پانی جل جاوے تب ڈیڑھ پاو روغن کنجد ملاکر بدستور آگ نرم پر پکاوین جب سب پانی جل جاوے
و روغن سیاہ ہونے پاوے اگ سے علحدہ کرلیوین حکیم علی گیلانی نے اپنے تجربات مین لکھا ہی کہ اس روغن مین اگر
بہروزہ ملاکے لگاوین تو درد مفاصل و دوسرے دردہاے کہنہ کو دفع کرتا ہی اور اگر چیچک کے آبلے متعفن و قرحہ ہوگئے

روغن شیخ صنعان نافع ناصور

ہون تو تھوڑا کافور اسمین حل کرکے لگاوین روغن شیخ صنعان دافع اقسام زخم و ناصور و بواسیر محلل
اورام باردہ و مقوی اعضا ہی اور کھانا اسکا سیج امعا جسکو آنتی سارے کہتے ہین دفع کرتا ہی ص جدوار خطائی
و کتھہ سفید جائفل رال سفید دار ہلد چوب چھالہ چوب دیودار بیخ مہک بہروزہ ہلیلہ بلیلہ آملہ آبنوس پوست
درخت مغیل ہر ایک دو دو تولہ کنکول مرچ سوپاری چوب چینی میتھی دو دو تولہ چھپر و خانہ عنکبوت آنبا ہلدی
ایک ایک تولہ برگ حنا تازہ پان قسم لگری ایک نیم ایک نیم تولہ سب کو جوکوب کرکے تین سیر پانی مین
پکاوین جب چہارم پانی باقی رہے صاف کرلین و مومیائی معدنی اشق و شنگرف ہرتال سرخ مردار سنگ
رال سفید چھہ چھہ ماشہ سفوف کرکے مخلوط کرین واڑھائی پاو روغن کنجد سفید ملاکر پکاوین جب
پانی باقی نرہے اوتار رکھین ایضاً کہ مجرب ہی دفع ضربہ و سقطہ و ورم و زخم اوسکے مین ص بیخ
مہک دیودار پوست درخت مغیل آنبا ہلدی دار ہلد دو دو تولہ جوکوب کرکے آدھ سیر پانی مین ایک رات
ترکرین اور صبح کو ڈیڑھ پاو روغن السی ملاکے پکاوین جب پانی جل جاوے روغن صاف کرکے استعمال کرین

روغن مورچگان

فصل سینتیسوین روغنہاے نافع امراض اعضاے تناسل مین روغن مورچگان کہ قضیب کو سخت موٹا و دراز و قوت باہ و نعوظ کی زیادہ کرے اگرچہ مایوس ہوا ہو صں روغن چنبیلی آدھ پاؤ ایک شیشے مین رکھے اور ایک سو چیونٹے قبرستان کے بڑے بڑے اوسمین ڈال کر چالیس روز آفتاب مین رکھین اوسکے بعد قضیب پر لگایا کرین کھیلا کے

روغن خسک

روغن خسک کہ منی کو غلیظ اور باہ کو زیادہ و اصلاح گردہ و مثانہ کی کرے صں گوکھرو کلان تازہ کو کوچل کر ڈیڑھ پاو پانی اوسکا نکالین اور ڈیڑھ پاؤ شیر گاو اور پاؤ بھر روغن کنجد سفید اور ایک چھٹانک سفوف تخم جھیل ملا کر نرم آگ پر پکاوین جب دودھ پانی جل جاوے تب روغن کو صاف کر لین و بقدر مناسب کھایا کرین

روغن تقویت باہ

روغن مخترع حکیم امان علی برادر خرد راقم کہ طلا کرنا اسکا قضیب پر تقویت باہ و دفع سستی اعصاب و رفع سستی و برامدگی عروق عضو مذکور کو از بس مجرب ہی صں گھنگچی سفید پوست بیخ کنیر جسکا پھول سفید ہوئے اسگندھ ناگوری بیج دارچینی عقرقرحا تال مکھانا تخم اوٹنگن اندرجو اسپند کلونجی تخم پیاز مغز پنبہ دانہ مال کنگنی تراشہ سم اسپ ہر ایک چھ چھ ماشہ چرونجی چلغوزہ بیخ اونٹ کٹارہ دیودار عود غرقی موصلی سیاہ ایک ایک تولہ جاوتری لونگ رس کپور تخم دھتورہ تین تین ماشہ افیون دو ماشہ سب کو کوٹ کر ڈیڑھ چھٹانک بھینس کے گھی مین خواہ گاے کے گھی مین تل کر دس عدد زردی بیضہ مرغ مین ملا کر شیشے مین چار پہر رکھکر اسکے بعد موافق دستور اول روغن انڈے کے تیل نکالین اور کام مین لاوین

روغن نافع سیاہی مو

فصل اڑتیسوین روغنہاے متعلق بالون مین روغن کہ بالون کو دراز و سیاہ رکھنے سے محفوظ کرے صں ہلیلہ بلیلہ آملہ دو دو تولہ پرسیاوشان عود خام ایک ایک تولہ برگ کنار برگ انار شیرین برگ حنا و برگ مغیل ہر ایک تازہ تین تین تولہ سیر بھر پانی مین جوش کرین جب سوم حصہ رہے صاف کر لین اوس پانی مین سپاری نیمکوفتہ چار تولہ مصطکی رومی ایک تولہ طباشیر سفید چھ ماشہ روغن کنجد سفید پاؤ بھر ملا کر پکاوین جب پانی جل جاوے شیشے مین کر رکھین

روغن بیضہ

روغن بیضہ کہ دو ہفتے مین بال جماوے صں ایک عدد خربوزہ نیم پختہ کو سوراخ کرکے اوسکے تخم نکال ڈالین دس عدد زردہ تخم مرغ اور ایک تولہ برادہ آہن دو تولہ برگ تازہ کتان چار تولہ روغن سرشف اوسمین بھر کے موہنہ اوسکا مستحکم بند کرکے گل حکمت کرکے چار پہر بھاڑ گرم مین رکھکر صبح کو مٹی دفع کرکے رگڑ کر مثل مرہم کے بناوین و لگاوین

روغن درازی مو

روغن کہ بالون کو دراز و خوشرنگ کرے صں ہلیلہ بلیلہ آملہ ناگر موتھا جٹاماسی چھڑیلہ ایک ایک تولہ گل سرخ کچور کھوپرا کچری چھ چھ ماشہ سب کو نیمکوب کرکے روغن کنجد سفید ڈیڑھ پاؤ ملا کے شیشے مین رکھین و بعد چند روز کے استعمال کرین

روغن نافع خارش سر

روغن کہ بال پھٹنے و گرنے کو و خارش

ین معہ کو دفع کرے ص آملہ برگ حنا تازہ برگ مغیلان تازہ دو دو تولہ پاؤ بھر پانی مین جوش کرین جب
چہارم پانی رہے مل کر چھان کر پاؤ بھر تیل سفید تل ملا کے پکاوین جب پانی جل جاوے روغن صاف کر لین
اور اوسمین گل سیوتی چھریلہ گل سرخ ایک ایک تولہ ملا کے آفتاب مین رکھین اور استعمال کرین

## ضمیمہ بالذات بعد فصل اٹھتیسوین کے

**روغن سیماب**

روغن ہاے دافع امراض متفرقہ مین روغن سیماب کہ داد اور بہق یعنی سہوان کے دفع کرنے مین مجرب ہے ص سیماب گندھک وطوطیا ایک ایک تولہ سبزہ سماک کے تین چھٹانک روغن کنجد سفید مین چار پہر صلایہ کر رکھین و لگایا کرین

**روغن گندم**

روغن گندم بدستور مذکورہ بالا بنا کر لگانا سعفہ یعنی گنج سر و داد کو دفع و اورام سخت کو تحلیل کرتا ہے

**روغن نافع چھاجن**

روغن کہ ہاتھ پاؤن کی ترقیدگی یعنی چھاجن کو صحت دیتا ہے ص تخم بکچی دکھنی سپند و مغز تخم ارنڈ چرم کہنہ سوختہ ایک ایک تولہ پانی مین پیس کر آدھ پاؤ روغن کنجد سفید مین ملا کر لگاوین جب پانی جل جاوے دوا کو روغن مین مخلوط کر کے ترقیدگی پر لگا کے آگ خفیف مین سینک کرین

**روغن ضفدع**

روغن ضفدع کہ واسطے ورم مقعد و درد بواسیر کے نہایت مفید ہے ص مینڈک کلان ایک عدد کو مار کر آلایش اندرونی دفع کر کے خوب قیمہ کر کے دو تولہ ونبالہ بادنجان یعنی دنب بیگن کی کہ جل کر چار تولہ چربی بکری کی ملا کر سیر بھر پانی مین جوش دیوین جب آدھا پانی باقی رہے صاف کر کے روغن جو بالاے پانی کے آوے اوسے نکال کر رکھ لیوین و لگایا کرین

**روغن عقرب**

روغن عقرب کہ دو تین قطرے احلیل مین ٹپکانے سے سنگ مثانہ کو ٹکڑے ٹکڑے کر کے اور ادرار کے ساتھ خارج کرتا ہے ص ریوند چینی ناگرموتھا ایک ایک تولہ تخم کرفس مغز بادام تلخ دو دو تولہ کو جل کر شیشے مین رکھین و پاؤ بھر روغن کنجد سفید و دس عدد عقرب زندہ اوسمین ڈال کر اکیس روز آفتاب مین رکھین و کبھی کبھی جنبش دیا کرین پس ازان استعمال کرین

**روغن نافع ناصور**

روغن کہ ناصور کو پر کرتا ہے ص ایک عدد گرگٹ جوان جسکا سر سرخ ہو گیا ہو مار کر پیٹ کی آلایش دفع کر کے آدھ پاؤ روغن کنجد سیاہ مین پکاوین جب گرگٹ جل جاوے اوسکو دفع کر کے تین ماشہ شنگرف روغن مین صلایہ کر رکھین قدرے قدرے ناصور مین ٹپکایا کرین چند روز مین پر ہو جاتا ہے

**روغن مسمن**

روغن مسمن کہ دفع لاغری و یبوست بدن کی کرتا ہے ص مغز پستہ مغز چلغوزہ چرونجی و مغز بادام شیرین مغز پنبہ دانہ مغز تخم تربزہ مغز فندق مغز تخم خیارین کشنیز مقشر جملہ بوزن مساوی ہے بدستور روغن نکالین و مکان گرم مین تمام بدن پر مالش کیا کرین

**روغن جل نیب**

روغن جل نیب کہ خارش خشک بدن اور دو ڈھائی گجہ سر کو مفید ہو ص جل نیب تازہ کو جل کر

پانی اوسکا نچوڑلیوین جو ہو وزن اوس پانی کے روغن کنجد سفید ملاکے پکاوین کہ پانی جل جاوے

## ضمیمہ بالذات ربوب مین

رب کیوڑا و سنترہ — کہ شیرینی کا وزن دوا کے پانی سے کم و قوام شربت سے گاڑھا ہونا چاہیے رب کیوڑا و سنترہ دافع تشنگی و حرارت صفرا و خون و رافع یبوست و مفرح طبع ہی

رب انار شیرین — رب انار شیرین مقوی اعضاے رئیسہ و مفرح طبع و دافع گرمی مزاج ہی

رب انار ترش — رب انار ترش دافع قی صفراوی و مسکن تشنگی و مطفی حرارت ہی

رب سیب و بہی و آملہ — رب سیب و بہ مقوی دماغ و معدہ و دافع حرارت مزاج و مصلح خون ہین رب آملہ مقوی معدہ و مصلح خون و ہاضم طعام و قابض ہی

رب آلو — رب آلو صفرا شکن و مطفی حرارت و دافع تشنگی ہی

رب زرشک — رب زرشک مقوی معدہ و دافع غلیان صفرا ہی

## حرف الزاء

زروق دافع سوزاک — **فصل اوناليسوين** زروق یعنی پچکاری مین کہ راہ بول مرد و عورت مین بہ تدبیر معمولی کی جاوے زروق کہ قرحہ قدیم و جدید سوزاک کو دفع کرے ص پھٹکری ایک تولہ نیلہ تھوتھا چھ ماشہ دونون کو بریان کرکے سیر بھر پانی مین گھول کر شیشے مین رکھین اور ہر روز پانچ چار بار استعمال کرین اور اگر چاہین بریان نکرین پانی مین پکاکے استعمال کرین **ایضاً** واسطے قرحہ مثانہ و راہ بول کے مجرب ہی ص صمغ عربی کتیرا نشاستہ گھریا چاندی کی ایک ایک ماشہ مغز تخم خیارین کشتہ قلعی ہر ایک دو ماشہ شیر خشت چھ ماشہ شیاف بنا رکھین بروقت حاجت شیر دختر خواہ شیر بز مین گھس کر سوراخ بول مین ٹپکاوین **ایضاً** دفع قرحہ سوزاک مین بے نظیر ہو ص سفیدہ کاشغری کندر پھٹکری بریان صمغ عربی نشاستہ دم الاخوین بوزن مساوی بآب برگ تازہ نیب گولی بنا رکھین بوقت حاجت شیر دختر یا شیر خر یا شیر بز مین گھس کر استعمال کرین **ایضاً** دافع قرحہ سوزاک ص سفیدہ کاشغری گل ارمنی ایک ایک تولہ افیون خالص نو ماشہ نیلا تھوتھا چھ ماشہ سرمہ ساکرکے شیر یا پانی مین حل کرکے پانچ چار بار ہر روز استعمال کرین **ایضاً** دفع سوزاک مین مجرب ہی ص پھٹکری سفید نشاستہ گندم کشتہ قلعی مساوی الوزن کھرل کرکے شیر بز مین ملاکر استعمال کرین **ایضاً** ہلیلہ سیاہ بلیلہ آملہ مساوی نیکوفتہ سب کو پانی مین ترکرکے خیساندہ خواہ جوشاندہ صاف کرکے استعمال کرین

## حرف السین

**فصل چالیسوین** سعوط مین **سعوط** کہ سرسام و صداع گرم کو نفع دیوے **ص** روغن بنفشہ روغن بادام روغن کدوے شیرین آب برگ تازۂ کاہو آب برگ تازۂ کاسنی شیر دختر سب بوزن مساوی ایک شیشے مین ڈال کر خوب جنبش دیوین کہ قرار واقعی مخلوط ہو جاوے پس ازان استعمال کرین **فائدہ** ان اجزاے اگر جز واحد خواہ دو ایک جز استعمال کرین تب بھی مفید ہی **سعوط** دافع سدر و دوار بارد **ص** روغن قسط چھہ ماشہ مین مشک چار سرخ حل کرکے استعمال کرین **سعوط** نافع لقوہ و فالج **ص** صبر شونیز بورۂ ارمنی مساوی الوزن آب چقندر مین حل کرکے استعمال کرین **سعوط** کہ ترقی نزول الماء کو دفع کرے **ص** مشک و سرخ زعفران ایک ماشہ بال چھڑ دو ماشہ کائپھل چار ماشہ گولی بنا رکھین ہر روز پانی مین گھس کر دو ایک قطرے ناک مین ٹپکاوین **سعوط** کہ رعاف کو بند کرے **ص** کاغذ سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ مازو سوختہ سرمہ سا کرکے آب برگ تازۂ ببول مین گھول کر استعمال کرین **ایضاً** برگ تازۂ ببول و برگ تازۂ کنار برگ تازۂ انار شیرین کو چل کر نچوڑ کر ٹپکاوین اور سر پر لگانا بھی مفید ہی

**فصل اکتالیسوین** سنون یعنی منجن مین **سنون** کہ قرحہ اور خون جانا مسوڑھون سے دفع اور دانتون کو مستحکم کرے **ص** سپاری سوختہ گلنار شاخ گوزن سوختہ سماق جو سوختہ بیخ نے طباشیر سفید مائین زرورد یا غنچۂ گل سرخ تخم ہلیلہ زرد دو دو ماشہ دم الاخوین لوبان سفید ناگرموتھا تین تین ماشہ پھٹکری بریان پانچ ماشہ سب کو سفوف کرکے مسوڑھون و دانتون پر ملین **سنون** کہ مسوڑھون اور دانت کو مضبوط کرے **ص** ناگرموتھا گلنار تنتریک (یعنی تخم سماق) سوختہ پھٹکری بوزن مساوی **ایضاً** طوطیا کو سرکہ یا روغن مین ایسا بریان کرین کہ قریب جلنے کے ہو جاوے اور زنجبیل اور کتھہ سفید جملہ بوزن مساوی **ایضاً** کہ درد و جنبش زیادہ کو دفع کرے **ص** مصطگی مازو سپاری سوختہ چھہ چھہ ماشہ چوب چینی کتھہ پپڑیا ایک ایک تولہ چرک آہن دو تولہ طوطیا سبز بریان تین ماشہ منجن کرنے کے بعد تین بار روغن کنجد سفید سے مضمضہ کرکے چند مرتبہ آب نیم گرم سے مضمضہ کرین اور بیڑۂ پان کھا کر لعاب دہن دفع کرین **ایضاً** درد و ضعف و جنبش و نکلنے خون و قرحہ مسوڑھون کو دفع کرے **ص** سنگ جراحت مازو گلنار پھٹکری بریان کتھہ سفید طباشیر سفید ہیر الکسیس ناگرموتھا عقرقرحا ریوند چینی سوختہ کھریا بوزن مساوی **ایضاً** کہ دانتون کو مستحکم اور انکے رنگ کو صاف اور موہنہ کو خوشبو کرے **ص** مازو زنجبیل کف دریا فلفل دراز دانۂ الایچی سفید دو دو ماشہ نمک سانبھر بریان دس ماشہ عود سوختہ پانچ ماشہ جو سوختہ پانچ ماشہ **ایضاً** کہ موہنہ کو خوشبو کرے اور دانتون کو استحکام

سعوط نافع سرسام
سعوط نافع دوار
سعوط نافع لقوہ و فالج
سعوط نافع نزول الماء
سعوط نافع رعاف
سنون نافع قرحہ
سنون استحکام دندان

وجلا دیوے اور گوشت مسوڑھون کا جما دے اور مضبوط کرے ص خر مہرۂ زرد سوختہ پانچ عدد کف دریا
نمک سجی نمک لاہوری تین تین ماشہ جو سوختہ عود سوختہ عقرقرحا کباب چینی پانچ پانچ ماشہ لونگ دو ماشہ ایضاً
سنون کہ استحکام دانت مین بے نظیر ہے ص ہلیلہ بلیلہ آملہ زنجبیل فلفلین مازو سبز طوطیا بقم یعنی پتنگ
نمک سنگ نمک سیاہ نمک سانبھر جملہ مساوی جیسا طبیب ہندی نے لکھا ہو دو پہر اتر پہلا تر کو ٹہ طوطیا تینون
نون پتنگ ٭ دانت پتھر ہو جات ہی ما جو پھل کے سنگ ایضاً کہ بارہا تجربہ ہوا دانتون کے درد و جنبش کو دفع
کرتا ہو ص کوئلہ پہلا کو یلہ تخم املتاس ایک ایک تولہ مرچ سیاہ نمک لاہوری چھہ چھہ ماشہ و بعد استعمال مضمضہ
نکرین بیڑہ پان کا چابین بہت جلد فائدہ ہووے

مسی

**فصل بیالیسوین** سنون قسم مسی مین **مسی** کہ دانت اور مسوڑھون کو مستحکم اور خوشرنگ کرے ص
برادۂ آہن یعنی لوہچون آٹھ تولہ مازو سبز چار تولہ نیلا تھوتھا بریان ایک تولہ کتھہ سفید دو تولہ دانۂ الایچی
سفید چھہ ماشہ سفوف کرکے استعمال کرین **ایضاً** لوہچون مازو سبز مازو سنے سوراخ ادھ پاؤ الایچی خرد
مع پوست و نیلا تھوتھا و کتھہ سرخ ایک ایک تولہ مصطکی رومی ہیر اکسیس سونا مکھی چار چار ماشہ **ایضاً**
برادۂ مس پوست انار ایک ایک چھٹانک مازو سبز اڑھائی تولہ پھٹکری ایک تولہ **ایضاً** کہ دانتون کو
مستحکم کرے ص مصطکی مازو ہیر اکسیس مائین پوست ہلیلہ زرد پھٹکری بریان طوطیا بریان پوست
درخت مولسری جملہ بوزن مساوی منجن کرکے لعاب دہن گرا دین اور اوسپر پان کھا کے لعاب دفع کرین

سکنجبین سادہ

**فصل تتالیسوین** سکنجبینون مین **سکنجبین سادہ** کہ غلبۂ صفرا و حرارت جگر و تشنگی و غثیان و
تلخی دہن کو دفع کرے و سدہ عروق کھولے و ادرار بول کرے ص سرکۂ خالص پاؤ سیر شکر سفید اڑھائی پاؤ
آگ پر رکھکر صاف کر لین و قوام بنا دین اور اگر چاہین کہ قوی زیادہ ہووے وزن سرکے کا زیادہ کرین **فائدہ**
جس نسخۂ شربت مین سرکہ ملایا جاتا ہو نام اوسکا ساتھہ سکنجبین کے تبدیل ہو جاتا ہو مثلاً شربت بزوری
بارد مین جب سرکہ ملایا جاتا ہو اوسکا نام سکنجبین بزوری بارد ہو جاتا ہو و فوائد سکنجبین سادہ کے اوس شربت مین
زیادہ ہو جاتے ہین اسی طرح سکنجبین بزوری حار سکنجبین بزوری معتدل سکنجبین دیناری وغیرہ مین

سکنجبین عنصلی

**سکنجبین عنصلی** کہ سختی جگر و طحال و سدہ عروق و سعال و ضیق النفس و اخلاط غلیظ کو دفع کرے
ص پیاز عنصل نیم رطل بانس کی کھپاچ سے ٹکڑا ٹکڑا کرکے پانچ رطل سرکۂ خالص مین جوش کرین اور
مل کر چھان کر ساڑھے سات رطل شکر سفید ملا کر قوام کرین و اگر چاہین کہ قوی تر ہو بحساب ہشتم حصہ

عنصل کے پرسیاؤشان و زوفائے یا بس عنصل کے ساتھ جوش کرین اور اگر سرکہ کی کرے تو پانی بھی ملاوین
کہ دوا خوب پک جاوے سکنجبین مائی کہ تپہاے محرقہ و جگر و معدۂ گرم کو نفع و تشنگی کو دفع کرے
ص آب انار ترش و شیرین پاؤ پاؤ سیر شیرگا و آدھ سیر ترشی سے پھاڑکر جسقدر اوسکا
پانی نکلے زرشک ایک چھٹانک سب ملاکر جوش کرین جب نصف باقی رہے صاف کرکے تین پاؤ شکر
ملاکر قوام کرین سکنجبین وردی کہ معدۂ گرم کو نفع و قبض کو دفع کرے ص گلقند آفتابی پاؤ سیر
عرقِ گلاب پاؤ سیر مین ہیس کر سرکۂ خالص پاؤ بھر ملاکر صاف کرکے قوام کرین سکنجبین افتیمونی
کہ مالیخولیا و توحش و صرع کو باخراج مواد نفع کرے ص افتیمون بسفایج فستقی تربد سفید برگ گاؤزبان
پرسیاؤشان تخم کاسنی فرنجمشک بادرنجبویہ چھہ چھہ ماشہ گلقند آفتابی پانچ تولہ آدھ سیر سرکۂ خالص
اور پاؤ سیر پانی مین چار پہر تک ترکرکے جوش و صاف کرکے آدھ سیر شکر کے ساتھ قوام کرین

سکنجبین مائی

سکنجبین وردی

سکنجبین افتیمونی

## ضمیمہ بالذات بعد فصل تئالیسوین کے سفرجلی مین

جیسا افوشدار و آملے سے و سکنجبین سرکے سے بنائی جاتی ہی ویسا ہی سفرجل کے آب افشردہ یا پختہ
و صاف کردہ سے سفرجلی بہ تراکیب چند بنائی جاتی ہو سفرجلی کہ مقوی معدہ و مشتہی طعام ہی ص
بہی پختہ دو سیر ٹکڑے ٹکڑے کرکے سوا سیر سرکے مین پکاوین جب گھل جاوے جھرجھرے کپڑے مین
چھان لیوین کہ تمام لب اوسکا نکل آوے و دانہ و ثقل دفع ہو جاوے تب سیر بھر قند سفید ملاکر قوام کرین
جب گاڑھا ہو جاوے زنجبیل ریشہ فلفل دراز دانۂ الایچی سفید دانۂ الایچی سرخ دارچینی مصطکی رومی ایک ایک تولہ زعفران
چھہ ماشہ سفوف کرکے ملا رکھین و ایک تولہ سے دو تولہ تک کھایا کرین سفرجلی کہ گرم مزاجون کو موافق ہی
خصوص ایام گرمی مین ص بہی کو کوچل کر پانی اوسکا نچوڑ لیوین ڈیڑھ پاؤ پانی مین مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم
خیارین مغز تخم پیٹھا دو دو تولہ پیس کر ملاوین و اڑھائی پاؤ قند سفید کے ساتھ قوام کرکے گل سرخ تولہ بھر
طباشیر سفید دانۂ الایچی سفید چھہ چھہ ماشہ سفوف کرکے ملاوین سفرجلی کہ تقویت دماغ و معدہ و اشتہا کی
کرے و ہاضمہ کو قوت دیوے ص سیر بھر بہی کو آدھ سیر سرکے مین پکاکر بدستور مذکور الصدر لب
اوسکا صاف کر لیوین و ڈیڑھ ڈیڑھ پاؤ شہد و نبات سفید کے ساتھ قوام کرین و عود غرقی
و نشاستہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ قرنفل مصطکی رومی زعفران تین تین ماشہ سفوف کرکے ملاوین

سفرجلی مقوی معدہ

سفرجلی موافق گرم مزاج

سفرجلی مقوی دماغ و معدہ

## ضمیمہ فصل پینتالیس کا

**سکنجبین فوہ**

سکنجبین فوہ کہ استسقا و صلابت طحال و ورم جگر کو دفع کرے و سدہ جگر و طحال کو کھولے ص فوہ سوا تولہ
بادیان پوست بیخ بادیان پوست بیخ کبر انیسون تخم کاسنی پوست بیخ کاسنی تخم کشوث زوفا یابس ایک
ایک تولہ تخم کرفس پوست بیخ کرفس سنبل الطیب اسارون نو نو ماشہ آدھ سیر سرکہ و پاؤ بھر پانی مین
تر کرکے پکاکے تین پاؤ شکر سفید کے ساتھ بناوین سکنجبین بہی لیموئی معدہ و جگر حار کو قوت دیتی ہی

**سکنجبین بہی لیموئی**

و اشتہا طعام کی لاتی ہو و سدہ جگر کھولتی ہو و ہضم طعام کرتی ہو ص آب بہ آب لیمون کاغذی سرکہ خالص
عرق گلاب آدھ آدھ پاؤ قند سفید آدھ سیر بدستور بناوین سکنجبین زبیبی کہ تقویت معدہ و جگر مین

**سکنجبین زبیبی**

بے نظیر ہو ص مویز منقی آدھ سیر سرکہ خالص و پانی پاؤ پاؤ بھر مین پکاکے شکر سفید و شہد پاؤ پاؤ
سیر مین بدستور بناوین سکنجبین تفاحی کہ مسہی و ہاضم طعام و مقوی معدہ و دل و دافع غثیان و قے

**سکنجبین تفاحی**

و مفتح سدہ جگر و طحال ہو ص آب سیب پختہ و شیرین پاؤ بھر سرکہ خالص آب انار ترش عرق گلاب
آدھ آدھ پاؤ مین پودینہ تازہ ایک چھٹانک جوش کرکے چھان لیوین و آدھ سیر شکر ملاکے قوام کرین

**سفوف توحش**

فصل چہالیسوین سفوف دافع توحش و خفقان و تپہائے مزمن و درد سر کہ ابخرہ معدہ سے ہو
ص کشنیز خشک دو تولہ برگ گاوزبان و آملہ منقی گل سرخ صندل سفید ایک ایک تولہ شکر سفید دس تولہ
ایضاً گل گاوزبان گل نیلوفر گل سرخ چھ چھ ماشہ صندلین تین تین ماشہ کشنیز خشک ایک تولہ شکر سفید
تین تولہ ایضاً گل سرخ طباشیر سفید کافور تین تین ماشہ کشنیز خشک چھ ماشہ نشاستہ جو
دو تولہ نبات سفید مساوی ایضاً گل سیوتی گل سرخ ایک ایک تولہ گل گاوزبان
گل بنفشہ چھ چھ ماشہ صندل سفید ابریشم خام نو نو ماشہ نبات سفید ہموزن مجموع کے

**سفوف مواد سوداوی**

فصل پینتالیسوین سفوف مسہل و مخرج مواد مین سفوف کہ مواد سوداوی کو دفع کرے
ص سنائے مکی افتیمون تربد سفید مصفی غاریقون بیخختہ نو نو ماشہ ہلیلہ سیاہ گل سرخ بسفایج فستقی

**سفوف مواد بلغمی**

چھ چھ ماشہ ریوند چینی تین ماشہ شکر سفید ہموزن مجموع کے سفوف کہ مواد بلغمی اور سوداوی کو
دفع کرے ص برگ سنا ہلیلہ ہر سہ بلیلہ آملہ تربد سفید ایک ایک تولہ زنجبیل چھ ماشہ نمک سنگ دو تولہ
ایضاً ہلیلہ سیاہ ہلیلہ زرد بادیان گل سرخ ایک ایک تولہ سنائے مکی نو ماشہ شحم حنظل تین ماشہ شکر سرخ

**سفوف درد شکم**

ہموزن جملہ ادویہ سفوف سنا کہ درد شکم و درد قولنج کو نفع و اخلاط غلیظہ کو خارج و پیٹ کے
کیڑون کو قتل و دفع کرے ص سنائے مکی زنجبیل ہلیلہ زرد نمک سیاہ مساوی سفوف کرکے ساتھ

سفوف مسہل

اپنے گرم کے کھائیں سفوف تربد کہ اسہال لاوے اور معدے کو قوت دیوے ص سنائے مکی
انار دانہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زنجبیل نمک سانبھر تربد سفید بادیان ایک ایک تولہ

سفوف تپ دق

**فصل چھیالیسوین** سفوف دافع تپ و کھانسی و نزلہ و نفث الدم کے سفوف کہ تپ دق
و تپ خلطی و کھانسی و نزلات گرم کو نفع کرے ص تخم خطمی گلنار چار چار ماشہ کتیرا نشاستہ صمغ عربی
مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم تربز رب السوس طباشیر سفید مغز تخم خیار گل ارمنی سات سات ماشہ تخم خرفہ
مقشر پوست خشخاش سفید تین تین ماشہ سرطان سوختہ ایک تولہ نبات سفید ہموزن سب کے **ایضاً**
کہ مواد کھانسی کو پختہ و دفع کرے ص تخم خطمی صمغ عربی کتیرا طباشیر سفید دو دو ماشہ رب السوس
بہدانہ تخم خبازی نشاستہ مغز بادام تین تین ماشہ تخم خشخاش آرد باقلا چار چار ماشہ شکر سرخ
نصف مجموع کے **ایضاً** کہ نفث الدم یعنی خون تھوکنے کو دفع کرے ص بیخ انجبار دم الاخوین نشاستہ
چھہ چھہ ماشہ تخم خرفہ بریان صمغ عربی کہربا تخم کاہو اقاقیا تخم خشخاش کتیرا رب السوس گل ارمنی صندل
سفید چار چار ماشہ کافور تین ماشہ سرطان سوختہ نو ماشہ نبات سفید نصف وزن جملہ کے **ایضاً**
دافع نفث الدم ص سنگ جراحت تین ماشہ پوست خشخاش بہ داد و دم الاخوین کہربا بیخ انجبار پانچ
پانچ ماشہ نشاستہ نو ماشہ نبات سفید ہموزن مجموع کے **ایضاً** کھانسی بلغمی و ضیق النفس کو دفع
کرے ص اصل السوس فلفل دراز عاقرقرحا بنسلوچن مساوی شکر سرخ برابر سب کے وقت سحر نہ کے بقدر مناسب
کھا کر تھوڑا گرم پانی پیین **ایضاً** اجواین دیسی نمک کھاری دو دو تولہ پانی مین پیس کر پچیس عدد
برگ مدار پر کہ زرد ہو کر گرے ہون لگاکے تو بتو رکھکر خشک کرین اور ایک کوزہ مین رکھکر گل حکمت
کرکے جلا کر اوسکی خاک تھوڑی تھوڑی موںہہ مین رکھین بہت جلد صحت ہو

سفوف مقوی معدہ

**فصل سینتالیسوین** سفوف مقویات معدہ و ہاضم طعام و دافع ریاح و باد گولا و سول سفوف
مقوی معدہ ص کباب چینی جٹاماسی زرنباد مصطکی رومی الائچی انار شیرین پوست ترنج پانچ پانچ ماشہ
لونگ جاوتری تین تین ماشہ عود خام ایک تولہ شکر سفید ہموزن جملہ **ایضاً** کہ تباہی معدہ و سوزش
و غثیان کو دفع و غذا کو ہضم و بوے دہن کو خوش کرے دل و دماغ کو قوت دیوے ص تخم ترنج اگر تگر مصطکی
ہلیلہ کابلی فرنجمشک زیرہ سیاہ دارچینی چھڑیلہ قاقلتین فلفلین زنجبیل لونگ جائفل دانہ انار شیرین جملہ

سفوف بزور

مساوی نبات سفید ہموزن مجموع سفوف بزور کہ معدے کو قوت دیوے و ریاح کو دفع کرے ص

زیرہ سیاہ سلیخہ نانخواہ کرفس دانہ الایچی مرچ چھ چھ ماشہ لونگ دو ماشہ زنجبیل فلفل دراز پانچ پانچ ماشہ

**سفوف مشتہا**

شکر سفید یک نیم وزن جملہ کے سفوف کرا شتہا لانے مین بے نظیر ہے **ص** نمک سانبھر پاؤ بھر ریزہ ریزہ
کر کے کسی تن مین آگ پر رکھین سرکہ خالص ادھ سیر ٹپکاوین اور ایک لکڑی سے جنبش دیوین جب سرکہ ادھا
جذب ہو جاوے تب اوتار لین کشنیز بریان زرشک انار دانہ بریان سماق ایک ایک تولہ ملا کے سفوف کرین
**ایضاً** پودینہ خشک ایک تولہ مرچ سیاہ چھ ماشہ نانخواہ زنجبیل بڑی بڑنگ لونگ تین تین ماشہ نمک لاہوری

**سفوف ہندی**

دو ماشہ **سفوف ہندی** مخترعۂ اطبائے ہند کہ اشتہا لانے مین لاثانی و مجرب ہے **ص** ناگ چھکنی مولی
پودینہ وکٹائی و مدار کا کھار علیحدہ علیحدہ نکال کر ہموزن ملا کر عطر نانخواہ یا عطر دارچینی سے چرب

**سفوف نمک سلیمانی**

کر کے سفوف کرین **سفوف نمک سلیمانی** کہ تحلیل غذا مین بے نظیر ہے اور اگر زردۂ تخم مرغ مین ملا کر کھائین
مقوی باہ ہے **ص** نمک سنگ نمک سانبھر نمک اندرانی نوشادر سات سات تولہ اجمودہ نانخواہ مرچ سیاہ
زنجبیل لونگ زیرہ سیاہ جایپھل جاوتری ایک ایک تولہ نیم کوب کر کے آدھ سیر سرکہ خالص ڈال کر جوش

**سفوف رطوبت معدہ**

دیوین یہان تک کہ سب یکذات و خشک ہو جاوے تب سب کو سفوف کرین **سفوف** دافع رطوبت معدہ و ہاضم طعام **ص**
دارچینی ناگرموتھا عود غرقی نانخواہ بادیان خطائی فلفل سیاہ دار فلفل دانہ الایچی سفید پودینہ انیسون

**سفوف بادِ گولہ**

کشنیز مقشر بریان زیرہ سیاہ بریان زنجبیل مصطگی بوزن مساوی شکر سفید ہموزن جملہ **سفوف** کہ باد گولہ
وکثرت آروغ کو دفع کرے **ص** فلفلین زنجبیل زیرہ سیاہ اجمودہ ہینگ نمک سنگ جملہ بوزن مساوی سفوف
کر رکھین بقدر مناسب قبل و بعد غذا کے کھائین **ایضاً** مرچ سیاہ نانخواہ نمک ترب مساوی سفوف کر کے
بقدر مناسب کھایا کرین **ایضاً** نمک سجی نمک جوا کھار نمک سیاہ زنجبیل زیرہ سیاہ گل بابونہ بوزن مساوی

**سفوف تلیین شکم**

**فصل اڑتالیسوین** سفوف قابضہ مین **سفوف** کہ تلیین شکم دفع کرے **ص** سماق نانخواہ زنجبیل

**سفوف نافع اسہال**

انار دانہ بریان زرشک مغز تخم کنار مساوی شکر برابر مجموع کے **سفوف** کہ اسہال کو دفع کرے **ص** گلنار
صمغ عربی بریان حب الآس سماق زر ورد پانچ پانچ ماشہ انار دانہ بریان نو ماشہ شکر سفید ہموزن مجموع کے

**سفوف سنگرہنی**

**سفوف** دافع سنگرہنی **ص** ہلیلہ سیاہ بریان تخم مغز بیل بادیان بریان پوست کوکنار بریان رال
سفید مرور پھلی کشنیز ناگرموتھا مغز تخم انبہ مساوی شکر سفید ہموزن مجموع کے **ایضاً** موچرس مالکین
گل دھاوا پانچ پانچ ماشہ مصطگی دھی مغز بیل پوست کوکنار رال سفید چار چار ماشہ شکر ہموزن

**سفوف دافع زحیر**

**سفوف** کہ دفع زحیر و اسہال کہنہ مین مجرب ہے **ص** تخم ترہ تیزک بریان اہل بریان تخم تنتریک سات سات ماشہ

زیرہ سیاہ تخم گشنیز تخم شبت تخم خشخاش انیسون تخم کرفس بزرالبنج نو نو ماشہ افیون تین ماشہ نبات سفید

سفوف دافع اسہال

نصف وزن مجموع کے سفوف کہ اسہال بند کرے خصوصًا انکے جسکی دوا سے ہو ص گل دھاوا

سفوف دافع اسہال دموی وصفراوی

رال سفید دونو مساوی سفوف کرکے کھاوین اور اوسپر مہی دہی واغ بہوین سفوف دافع اسہال

دموی صفراوی ص صمغ عربی کتیرا طباشیر سفید سنگ جراحت گل ارمنی دم الاخوین ایک ایک ماشہ

سفوف زحیر

سفوف کرکے ایک تولہ بار بار انار شیرین کے ساتھ کھاوین سفوف کہ زحیر وسحج و درد و دہ کو

دفع کرے ص تخم خبازی تخم خطمی ایک ایک تولہ ثلث ماشہ بریان نو ماشہ صمغ عربی گل ارمنی طباشیر

چھہ چھہ ماشہ خوراک صبح وشام تین تین ماشہ ساتھہ پانی کے جسمین گوند ببول تین ماشہ گھولا ہوئے

سفوف دافع اسہال

سفوف کہ دفع کرے اسہال مین مجرب ہے ص بلوط مازو پوست انار شیرین ایک ایک تولہ سماق حب الآس

سفوف دافع اسہال

ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سفوف کرکے چھہ ماشہ آب سرد کے ساتھ کھائین سفوف دافع اسہال جسکے ساتھ

کھانسی بھی ہوئے ص حب الآس بلوط پوست خشخاش بریان نو نو ماشہ صمغ عربی بریان چھہ ماشہ

ایضًا صمغ عربی طباشیر گل ارمنی حب الآس ایک ایک تولہ پرسیاوشان کندر تین تین ماشہ بقدر

سفوف اسہال دموی

مناسب ساتھہ شربت خشخاش کے کھاوین سفوف کہ دفع اسہال دموی غیر دموی کو مجرب ہے ص

صمغ عربی بریان طباشیر گل ارمنی حب الآس پوست بیرون پستہ پوست تخم پستہ سوختہ تخم خرماے سوختہ

دانہ مویز مازو سبز پوست انار شیرین وترش جفت بلوط کہربا گلنار پوست تخم اخروٹ سوختہ بائین

مغز تخم کنار اقاقیا برادہ صندل سفید پوست خشخاش زیرہ سیاہ تخم خرفہ بریان مغز تخم جامن مغز تخم

چھہ چھہ ماشہ سفوف کرکے بارتنگ کنوچہ تخم ریحان اسپغول حب الرشاد تخم چوکا چھہ چھہ ماشہ

بریان کرکے مخلوط کرین جو نصف وزن سب کے شکر سفید ملاوین صبح وشام آب سرد کے ساتھ کھائین

سفوف قے صفراوی

**فصل اونچاسوین سفوف دافع قی و غثیان مین** سفوف کہ قے صفراوی و غثیان کو دفع کرے

ص کافور دو ماشہ طباشیر سفید چھہ ماشہ گل سرخ سماق پانچ پانچ ماشہ سفوف کرکے بقدر مناسب شربت انار ترش

کے ساتھ کھائین ایضًا عود خام پوست بیرون پستہ پودینہ چھہ چھہ ماشہ زرشک سماق دانہ انار ترش

نو نو ماشہ شکر سفید برابر مجموع کے ایضًا دانہ الایچی سفید مغز تخم کنول گٹہ کشنیز خشک بودادہ تین

سفوف قے بلغمی

تین ماشہ شکر سفید ایک تولہ سفوف کہ قے بلغمی کو دفع کرے ص پودینہ دارچینی زنجبیل ایک ایک تولہ

زرشک فلفلین تین تین ماشہ نمک سنگ نو ماشہ ایضًا قرنفل جوزبوا دانہ الایچی خرد تین تین ماشہ

دارچینی پوست انار شیرین چھہ چھہ ماشہ شکر سفید دو دو تولہ سفوف کرکے بقدر مناسب کھاوین

سفوف دافع استسقا

**فصل پچاسوین** سفوف دافع استسقا و ورم طحال و یرقان و امراض جگر و بواسیر مین **سفوف** کہ واسطے دفع استسقا کے مجرب ہی ص حلتیت نو ماشہ پیپر زنجبیل نانخواہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ ہلیلہ زرد شیطرج قسط شیرین بہمن سفید سنائے مکی دو دو تولہ نمک لاہوری ثمن حصہ مجموع کے **سفوف** کہ ورم طحال کو تحلیل کرے ص زوفا پرسیاوشان پوست بیخ کبر عنب الثعلب تخم سنبھالو تخم سداب مساوی سفوف کرکے سکنجبین بیادہ کے ساتھہ کھاوین **ایضاً** سوہاگا بریان ایک تولہ خردل تین تولہ **ایضاً** کہ ورم کہنہ و کثیر طحال کو دفع کرے ص نوشادر سوہاگا بریان شورہ قلمی مرچ سیاہ بوزن مساوی سفوف کرکھین ہر صباح ایک ٹکڑا مغز ناگھیکوار کا بوزن دو ماشہ لیکر اوسمین جسقدر سفوف لپٹے لپٹا کے نگل جایا کرین **سفوف** کہ دافع یرقان ہی ص کبریت زرد دو ماشہ افتیمون اجمودھ کندر سفید چار چار ماشہ مغز چلغوزہ نو ماشہ مویز منقی خشک ایک تولہ سفوف کرکے بقدر مناسب کھاکر آب بادیان پیوین **سفوف** کہ ورم جگر کو مفید و مقوی جگر ہی ص گل سرخ نو ماشہ زرشک لک مغسول سات سات ماشہ طباشیر سفید صندل سفید نشاستہ صمغ عربی تین تین ماشہ ریوند چینی دو ماشہ زعفران ایک ماشہ نبات سفید دو تولہ + **سفوف بزور** کہ ورم جگر دفع کرے و مدر بول ہی ص مغز تخم خربزہ مغز تخم خیارین ایک ایک تولہ تخم کاسنی تخم کشوث نو نو ماشہ انیسون بادیان تخم کرفس رب السوس زرشک ریوند چینی لک مغسول سنبل الطیب مصطکی چھہ چھہ ماشہ زعفران تین ماشہ کافور دو ماشہ نبات سفید نصف مجموع کے **سفوف** کہ بواسیر خونی و بادی کو دفع کرے ص مغز تخم بکاین مغز تخم شبت رسوت ہلیلہ سیاہ بوزن مساوی سفوف کرکے تین ماشہ آب سرد کے ساتھہ کھائین اوسپر تھوڑے نخود بریان چابین **ایضاً** کہ دفع بواسیر خونین مین مجرب ہی ص مغز پنبہ دانہ دو ماشہ رسوت ایک ماشہ نبات سفید تین ماشہ سفوف کرکے کھائین اور اوسپر آب سرد پیین

سفوف طحال

سفوف دافع یرقان

سفوف ورم جگر

سفوف ورم جگر

سفوف بواسیر خونی

## ضمیمہ بالذات بعد فصل پچاس کے

سفوف دافع جریان

اولاً سفوفہائے مصلح و مغلظ منی و دافع جریان و مقوی باہ مین **سفوف** دافع جریان و مغلظ منی ص بیخ بند گوگھرو کلان تال مکھانا اندرجو شیرین لسوڑہ تخم مرا دردہ جملہ بوزن مساوی شکر سفید ہم چند جملہ سفوف کرکے بقدر مناسب ساتھہ آب سرد کے کھایا کرین **سفوف** کہ دفع بند کشاد مین مجرب ہی ص پوست اندرونی درخت ڈھاکھ و مولسری و گولر و سینبھل گوند سینبھل موصلہ سینبھل

سفوف دافع بند کشاد

بہیمدر گوند ڈھاک تخم تمر ہندی مقشر نخود بریان جملہ ہموزن مساوی شکر سفید ہم چند خوراک بقدر مناسب

**سفوف مقوی باہ**

سفوف کہ اصلاح منی و تقویت باہ مین مجرب ہے ص شقاقل مصری ثعلب مصری ایک ایک تولہ مصطگی رومی چھ ماشہ

دارچینی گوکھرو کلان گوکھرو خورد تال مکھانا سنگھاڑہ خشک ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید ہم چند ایک تولہ

**سفوف مغلظ منی**

ساتھ شیر گاؤ کے کھایا کرین سفوف کہ تقویت باہ و تغلیظ منی مین مجرب ہے ص گوکھرو کلان سفوف

کرکے تین بار شیرۂ گوکرد تازہ سے تنقیہ کرین اور زنجبیل سنٹھ ریشہ و دارچینی و عود خام ہموزن کہ

مجموع چہارم حصہ گوکھرو کے ہوں ملاکے سفوف کرکے وہم چند جملہ شکر سفید ملاکر بقدر مناسب

**سفوف مقوی باہ و مشتہی**

ساتھ شیر گاؤ کے کھایا کرین سفوف کہ تقویت باہ و اشتہا کرتا ہے ص زنجبیل سنٹھ ریشہ پیپر و مرچ سیاہ

تخم کرفس زیرہ سفید ایک ایک تولہ قرنفل تین ماشہ تخم اونٹنگن کامراج موصلہ سیبنھل تودری زرد تودری

**سفوف ممبہی و ممسک**

سفید تودری سرخ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید ہموزن جملہ سفوف کہ تقویت باہ و امساک مین بے نظیر ہے

ص گوند ڈھاک کندر گلنار صندل سفید موچرس نشاستہ گندم گوکھرو کلان کرمانج ثعلب مصری

اندر جو شیرین پکھان بید ایک ایک تولہ بہمن سرخ بہمن سفید نو نو ماشہ نبات سفید ہموزن سفوف

**سفوف دافع سرعت انزال**

کرکے بقدر مناسب ساتھ شیر گاؤ کے کھایا کرین سفوف دافع سرعت انزال ص نول یعنی ڈھیب

برگ بڑ تول برگ جھاکھ ستاور مغز تخم پنبہ موصلہ سیبنھل پوست بیج درخت کھرنی پھلی خم ببول جملہ ہموزن

مساوی شکر سفید ہم چندان سفوف کرین نو نو ماشہ صبح و شام ساتھ پانی کے کھایا کرین ثانیا سفوف

**سفوف سنگ گردہ و مثانہ**

دافع امراض گردہ و مثانہ و سوزاک مین سفوف کہ سنگ گردہ و مثانہ کو پارہ پارہ کرکے خارج کرتا ہے

ص مغز تخم خیارین مغز تخم خربوزہ مغز تخم کدو شیرین سوا سوا تولہ گوکھرو کلان ڈیڑھ تولہ حجر الیہود

حب القلت نو نو ماشہ تخم کرفس تین ماشہ صمغ عربی کتیرا چار چار ماشہ سفوف کر رکھین بقدر مناسب ساتھ

آب افشردہ یا آب خیساندہ گوکھرو کلان باضافہ شکر سفید کے کھایا کرین ایضاً تخم کلتھی دو تولہ مغز تخم

خربزہ نشاستہ گندم ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ حجر الیہود نو ماشہ نبات سفید دوچندان سفوف کرکے بقدر مناسب

**سفوف مدر بول**

ساتھ آب نخود کے کھایا کرین سفوف کہ مدر بول و دافع حرقت مثانہ و سوزش بول ہے ص مغز

تخم خیارین تخم خرفہ مغز تخم کدو شیرین تخم خشخاش سفید نشاستہ گندم کتیرا تولہ تولہ بھر بزر البنج تین ماشہ

شکر سفید دوچندان سفوف کر رکھین بقدر مناسب ساتھ آب خیساندہ یا شیرۂ تخم کاسنی کے کھایا کرین

**سفوف سنگ شکن**

سفوف کہ توڑنے و نکالنے سنگ مثانہ و سنگ گردہ مین مجرب ہے ص خاکستر بیخ کرنب خاکستر توت

بیضۂ مرغ حجر الیہود جملہ مساوی مثل سرمہ کے کر رکھین بقدر مناسب ساتھ آب خیسانده یا افشرده گوکھرو

سفوف دافع بول الدم

کلان کے کھایا کرین سفوف کہ بول الدم کو دفع کرتا ہو ص دم الاخوین کہربا گلنار بیخ انجبار تخم خرفہ گل ارمنی پھٹکری بریان ہم وزن سفوف کر کے ہم چندان نبات سفید ملا رکھین ساتھ آب سماق کے

سفوف نافع بول خواہش

کھایا کرین سفوف کہ سلس بول و تقطیر بول و بول خواہش کو دفع کرتا ہو ص گلنار کزمازج ایک ایک تولہ کشنیز خشک بریان صمغ عربی گل ارمنی کندر جفت بلوط دو دو تولہ شکر سفید ہم وزن جملہ کے خوراک ایک تولہ

سفوف دافع ریگ گرده

ساتھ پانی کے سفوف کہ ریگ گرده و مثانہ کو دفع کرتا ہو ص مغز تخم خیارین مغز تخم خربزه تخم خیاری تخم کرفس بادیان بیخ تخم خلیون جملہ بوزن مساوی نبات سفید ہم چندان سفوف کہ دفع قرحۂ مثانہ مین

سفوف دافع قرح مثانہ

مجرب ہو ص ریوند چینی صمغ عربی گلنار تین تین ماشہ تخم خرفہ تخم کاہو مغز تخم خیارین نشاستہ کتیرا سفید مقشر نو نو ماشہ طباشیر سفید چھہ ماشہ افیون ڈیڑھ ماشہ نبات سفید ہم چندان سفوف کر رکھین بقدر

سفوف دافع قرحۂ احلیل مثانہ

مناسب ساتھ پانی کے کھایا کرین سفوف کہ قرحۂ احلیل و قرحۂ مثانہ کے دفع کرنے مین بے نظیر ہی و بدفعات تجربہ ہوا ص طباشیر سفید چھہ ماشہ دانۂ الایچی سفید ست گلو کباب چینی ایک ایک تولہ کشتۂ قلعی چار ماشہ ست سلاجیت سات ماشہ نبات سفید دو چندان سفوف کر رکھین بقدر مناسب ساتھ شیرۂ تخم خیارین کے

سفوف دافع سوزاک کہنہ و جدید

کھایا کرین سفوف کہ دفع قرحہ سوزاک کہنہ و جدید مین مجرب ہی ص کشتۂ قلعی دانۂ الایچی سفید طباشیر سفید کباب چینی بوزن مساوی نبات سفید ہم وزن جملہ سفوف کرین تین ماشہ ساتھ شیر گاؤ خواہ

سفوف دافع سوزاک کہنہ

پانی کے کھایا کرین سفوف کہ دافع سوزاک کہنہ و جدید مخترعہ و متجربۂ حکیم علی گیلانی کا ہی ص ست سلاجیت لوبان سفید بہروزه مصفی ایک ایک تولہ موصلی سیاہ موصلی سفید آملہ چھہ چھہ ماشہ کشتۂ قلعی تین ماشہ

سفوف دافع سوزاک قدیم و جدید

نبات سفید دو چندان سفوف کر رکھین ہر روز صباح ایک تولہ ساتھ تھوڑے پانی کے کھایا کرین سفوف کہ دفع سوزاک قدیم و جدید مین مجرب ہی ص سلاجیت ست گلو قلمی شوره پھٹکری بریان کتھہ سفید دانۂ الایچی کلان جملہ بوزن نبات سفید ہم چند مجموع کے

ثالثاً سفوف ہای دافع و نافع بواسیر مقعدین

سفوف نافع بواسیر

سفوف کہ بواسیر خونی و بادی کو دفع کرنے مین مجرب ہی ص مغز تخم نیب مغز تخم بکاین ہلیلہ سیاہ رسوت بوزن مساوی سفوف کر رکھین تین ماشہ آب سرد کے ساتھ کھایا کرین اور اوپر تھوڑے نخود بریان چابین

سفوف دافع بواسیر خونی

سفوف کہ دفع کرنے بواسیر خونی مین بےعدیل ہو ص مغز نیبنہ دانہ دو ماشہ رسوت ایک ماشہ نبات سفید تین ماشہ

سفوف دافع بواسیر خونی

سفوف کر کے ہر روز اسیقدر کھا کر اوپر تھوڑا آب سرد پیا کرین سفوف کہ بواسیر خونی کو قطعاً دفع کرتا ہی

صں نشاستہ یودادہ گل ارمنی زرورد صمغ عربی بریان شاخ گوزن سوختہ پوست تخم مرغ سوختہ گلنار
دم الاخوین چکنی ڈلی تخم ریحان بریان زیرۂ سفید بریان بارتنگ جفت بلوط حب الآس کشنیز خشک جملہ
بوزن مساوی نبات سفید ہم چند مجموع کے سفوف کر رکھیں صبح و شام بقدر مناسب کھایا کریں اوپر سے
تھوڑا آب سرد پیویں

سفوف نافع اسہال بواسیر خونی

**سفوف** کہ اسہال بواسیر خونی کے دفع کرنے میں مجرب ہی صں گل سرخ سماق
صمغ عربی بریان دانہ انار بریان ایک ایک تولہ طباشیر سفید گل ارمنی تین تین ماشہ شکر سفید ہم چند مجموع
خوراک بقدر مناسب

سفوف نافع بواسیر بادی

**سفوف** کہ بواسیر بادی کو دفع کرتا ہی صں گل ارمنی سنگ جراحت حضض مکی
کشنیز خشک مقشر تخم خرفہ مصطگی رومی لوبان سفید جملہ بوزن مساوی نبات سفید ہم وزن مجموع کے
سفوف کر رکھیں و بقدر مناسب کھایا کریں رابعًا سفوف ہاے نافع و دافع امراض جلدیہ و امراض
متفرقہ میں

سفوف مبارک

**سفوف مبارک** کہ بہق اسود و جذام و اورام سودادی و داد و خارش کو مفید ہی صں
لاجورد مغسول ہلیلہ سیاہ ہلیلہ زرد ہلیلہ کابلی چھہ چھہ ماشہ افتیمون بسفایج فستقی عشبہ مغربی نو نو ماشہ برگ
سنای مکی گل سرخ ایک ایک تولہ سفوف کرکے شکر سفید ہم وزن سب کے ملا رکھیں و بقدر مناسب عرق
گاؤزبان کے ساتھہ کھلایا کریں

سفوف دافع خدر

**سفوف** دافع خدر صں درونج عقربی زرنباد مصطگی رومی ابریشم
مقرض بوزیدان تخم بادرنجبویہ برگ گاؤزبان دانہ الایچی سفید تین تین ماشہ جدوار عود غرقی ایک
ایک ماشہ عود صلیب تخم فرنجمشک دارچینی سلیخہ سنبل الطیب دو دو ماشہ سورنجان شیریں چار ماشہ
بہمن سرخ بہمن سفید چھہ چھہ ماشہ نبات سفید ہم وزن سب کے خوراک چھہ ماشہ عرق مناسب کے ساتھہ

سفوف مزید شیر و منی

**سفوف** کہ دودھہ اور منی کو زیادہ کرتا ہی صں تخم شلغم تخم ترب تخم پیاز تخم گندنا بادیان زیرۂ سفید
نو نو ماشہ نشاستہ جو دو تولہ شکر سفید ہم وزن جملہ بدستور سفوف بناویں و ہر صباح ایک تولہ کھاکر
آدھہ پاؤ شیر گاو پیا کریں

سفوف دافع شہوت ردیۂ زنان حاملہ

**سفوف** کہ شہوت ردیۂ زنان حاملہ کو دفع کرتا ہی صں زرنباد تخم کرفس نانخواہ
زیرۂ سیاہ چھہ چھہ ماشہ کندر نو ماشہ کنجد مقشر دو تولہ نبات سفید یکنیم چند

سفوف دافع مواد بلغمی

**سفوف** کہ مواد بلغمی کو
دفع کرتا ہی صں پوست بالای نارجیل سوختہ تولہ بھر قرنفل تین ماشہ سفوف کرکے قدرے قدرے بعد طعام
کھاویں

سفوف دافع قروح احشا

**سفوف** کہ واسطے دفع قروح احشا کے مفید ہی صں گلنار کہربا گل ارمنی کندر دم الاخوین
بوزن مساوی سفوف بناویں و بقدر مناسب ساتھہ سیب یا شربت انار شیریں کے کھلایا کریں

سفوف دافع ذیابیطس

**سفوف** دافع ذیابیطس صں صندل سفید نشاستہ کتیرا تخم کاہو تخم خرفہ نو نو ماشہ صمغ عربی گل ارمنی

گلنار سماق جفت بلوط ایک ایک تولہ نبات سفید ہم چند جملہ سفوف کر رکھین ساتھہ خیساندۂ آملہ خشک کے کھایا
کرین ایضاً پوست اندرونی درخت گولر دو جزگل ارمنی گلنار دانۂ انار شیرین مغز تخم انبہ آملہ کشنیز خشک
ایک ایک جزو شکر سفید ہم چندان سفوف کر رکھین بقدر مناسب ساتھہ پانی کے کھایا کرین

## حرف الشین

**شربت گاوزبان**

فصل اکیاونوین شربت ہاے مفرح ومقوی و دافع امراض قلب ودماغ مین شربت گاوزبان
کہ خفقان و توحش و سوء خلق کو مفید ہو ص برگ گاوزبان دو تولہ گل بنفشہ گل سرخ اسطوخودوس فرنجمشک
نو نو ماشہ بادرنجبویہ گل نیلوفر ایک ایک تولہ آدھ سیر پانی مین چار پہر تر کرکے جوش دے کر خفیف مل کر چھان کر

**شربت ابریشم**

باضافۂ عرق گلاب آدھ پاؤ و شکر سفید ڈیڑھ پاؤ کے قوام مین شربت کرین شربت ابریشم کہ حکیم مسیح الزمان نے
واسطے جہانگیر شاہ کے طیار کیا دفع خفقان کو نہایت مفید ہو ص ابریشم خام دس تولہ بادرنجبویہ ایک تولہ
تین پاؤ پانی مین خیساندہ وجوشاندہ کرکے پاؤ بھر عرق گلاب اور اڑھائی پاؤ مصری ملاکے قوام کرین
وسنگ یشب چھہ ماشہ دو مروارید ناسفتہ دو ماشہ عرق کیوڑہ مین صلایہ کرکے و صندل سفید و عود خام

**شربت سیب**

ومصطگی رومی سات سات ماشہ سفوف کرکے ملاوین شربت سیب مفرح ومقوی دل ومعدہ
ومسکن قے واسہال صفراوی ص سیب کا پوست و تخم دفع کرکے کچل کر نچوڑین دوا سیر پانی اوسکا پکاوین

**شربت صندل**

جب نصف پانی رہے اڑھائی پاؤ قند سفید ملاکے قوام کرین شربت صندل مقوی دل دافع خفقان
نافع جگر و معدۂ گرم مسکن تشنگی ص برادۂ صندل سفید آدھ پاؤ عرق گلاب آدھ سیر مین چار پہر تر کرکے

**شربت نارنج**

خفیف جوش دیکر مل کر چھان لین اور آدھ سیر قند سفید ملاکر قوام کرین شربت نارنج مقوی دل
ومعدہ ومفرح ہو ص شکر سفید ایک سیر عرق گاؤزبان تین پاؤ ملاکر قوام کرین جب خوب گاڑھا ہو جاوے
تب آب افشردہ لیمون نارنگی ہموزن شیرینی کے ملاکر چار پانچ جوش دیدین و تین ماشہ زعفران چار تولہ

**شربت برگ ترنج**

عرق گلاب مین گھس کر ملاوین شربت برگ ترنج کہ ضعف دل و معدہ و خفقان کو مفید ہو ص
برگ ترنج دو سو پچاس عدد سیر بھر پانی مین جوش کرین جب سوم حصہ پانی باقی رہے بدون ملنے کے

**شربت پوست ترنج**

صاف کر لیوین اور تین پاؤ شکر سفید ملاکے قوام کرین شربت پوست ترنج کہ نہایت مقوی
معدہ و مفرح ہو ص پوست ترنج اگر تازہ ہووے تو سیر بھر خشک ہووے تو آدھ سیر جوش کرکے

**شربت گندر**

اوسکے زلال مین شکر سفید آدھ سیر ملاکے قوام کرین شربت گندر کہ مقوی دل و باہ و مفرح ہو ص

خون صالح ہی ص آب گذر مصفی یک نیم رطل ساتھہ دو رطل سفید قند کے قوام کرین

## ضمیمہ فصل اکیانونوین کا

شربت سنترہ وکیولا — شربت سنترہ وکیولا بدستور مذکورہ بالا بنا کر ایام گرما مین استعمال کرنا موجب تفریح طبع و دافع تشنگی وغثیان صفرا ہی شربت سیب — شربت سیب و بہ و آلو — شربت بہ مقوی دل و معدہ و مفرح ہین شربت آلو شربت تمر ہندی — شربت تمر ہندی و زرشک — دافع صفرا و تشنگی و مانع قی وغثیان ہین شربت زرشک مقوی معدہ و مشہی طعام و دافع تشنگی و قی غثیان ہی شربت انار شیرین — شربت انار شیرین و ترش — مقوی قلب و کبد و دافع تشنگی ہی شربت انار ترش دافع غثیان و قی صفراوی و مقوی معدہ ہی شربت اناناس — شربت اناناس کہ تفریح و تقویت قلب کی نے قطعیہ ہی ص آب فشردہ اناناس ڈیڑھ پاؤ عرق گلاب آدھ پاؤ تین پاؤ نبات سفید کے ساتھہ قوام کرین

**فصل بانوین** شربت ہاے دافع انواع کھانسی و نزلہ و درد سر و ذات الجنب و ذات الریہ و ضیق النفس

شربت اسطوخودوس — شربت اسطوخودوس کہ تپ و کھانسی بلغمی کو و فضلات کو سینے سے دفع کرے ص اسطوخودوس دو تولہ اصل السوس تخم خطمی یک نیم یک نیم تولہ برگ بنفشہ ایک تولہ مویز منقی ساٹھہ دانہ سپستان چالیس دانہ عناب تیس دانہ شکر سرخ آدھ سیر شہد آدھ پاؤ بدستور شربت بناوین شربت زوفا — شربت زوفا کہ تپ و کھانسی بلغمی و ضیق النفس کو دفع کرے ص زوفاے یابس اصل السوس ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بادیان پرسیاوشان کرفس چھہ چھہ ماشہ انجیر زرد دس دانہ مویز منقی چالیس دانہ حلبہ نو ماشہ گلقند آفتابی چھہ تولہ شکر سرخ آدھ سیر بدستور شربت بناوین شربت بنفشہ — شربت بنفشہ کہ ذات الجنب و ذات الریہ و درد سر کو دفع کرے ص برگ بنفشہ آدھ پاؤ ایک رطل پانی مین چار پہر تر کرکے جوش دین جب سوم حصہ پانی باقی رہے آدھ سیر شکر سفید ملا کے قوام کرین شربت نیلوفر — شربت نیلوفر کہ درد سر و تپ صفراوی و ذات الجنب و ذات الریہ کو نافع ہی ص گل نیلوفر کی صرف سفید پتی لیکر اگر تازہ ہو تو چار رطل و اگر خشک ہو ایک رطل دو رطل پانی مین جوش کرین جب سوم حصہ پانی باقی رہے دو رطل شکر سفید ملا کے قوام کرین شربت اعجاز — شربت اعجاز کہ واسطے اقسام کھانسی خشک و تپ و ق کے مفید ہی ص عناب تیس دانہ سپستان ساٹھہ دانہ اصل السوس مقشر تخم خبازی تخم خطمی گل نیلوفر گل بنفشہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بہدانہ چھہ ماشہ صمغ عربی نو ماشہ سیر بھر پانی مین خیسانده و جوشاندہ بنا کے تین پاؤ شکر سفید ملا کے قوام کرین و نو ماشہ کتیرا سفوف کرکے ملاوین شربت عنصل — شربت عنصل اسکو شربت نرجس بھی کہتے ہین ضیق النفس قدیم و جدید کو دفع کرے ص پیاز عنصل

جو تو بر تو مثل پیاز خوردنی کے ہوتی ہو صاف کرکے بانس کی چھوری سے تراش کے
چار چند پانی مین جوشاندہ بناکر دو نیم چند عنصل کے شکر سفید ملا کے قوام کرین

**شربت کاسنی**

**فصل تریپنوین** شربت ہاے دافع اقسام تپ مین **شربت کاسنی** تپہاے صفراوی کو دفع و تقویت جگر
و دل و معدہ و تفتیح سدہا و ادرار بول کرے **ص** آب مروق برگ کاسنی ایک رطل مین شکر سفید ڈیڑہ رطل ملا کے

**شربت آلو**

قوام کرین بہ قریب قوام کے چار تولہ آب لیمون کاغذی ڈالدین **شربت آلو** کہ تپہاے دموی و صفراوی
و عطش کو دفع کرے و نافع درد سر و سوزش اطراف و غثیان ہو **ص** تخم خرفہ تخم خیارین تخم کاہو پوست ترنج
ایک ایک تولہ آلو بخارا پچاس دانہ تمر ہندی چار تولہ تین پاؤ پانی مین جوش و صاف کرکے اڑھائی پاؤ قند

**شربت گلو**

سفید ملا کے قوام کرین **شربت گلو** کہ تپہاے کہنہ کو مفید ہو صرف تپ ہو خواہ کھانسی کے ساتھ ہو **ص** گلوے

**شربت فریادرس**

تازہ نیم کوفتہ چھہ تولہ گل نیلوفر مصطگی چار تولہ گل سرخ دو تولہ قند سفید ایک رطل بدستور بناوین **شربت فریادرس**
کہ تپ و کھانسی نزلی کو دفع کرے **ص** برگ گاؤزبان صندل سفید پر سیاوشان دو دو تولہ اصل السوس
بادیان تخم خطمی گل سرخ گل سیوتی پوست خشخاش دانہ خشخاش ایک ایک تولہ مویز منقی پچیس عدد تین پاؤ شکر

**شربت نافع تپ مزمنہ**

سفید کے ساتھ بدستور قوام بناوین **شربت** تالیف حکیم شبیر علی والد ماجد مؤلف کہ تپہاے مزمنہ کو
مفید ہو **ص** تخم خیارین تخم خرفہ گل نیلوفر ایک ایک تولہ برگ گاؤزبان گلوے تازہ دو دو تولہ جوش کرکے

**شربت تپ خفیف مزمنہ**

صاف کرین اور آب شیرہ آب کدوے درازنیم نیم رطل قند سفید ایک رطل ملا کے قوام کرین **شربت دافع تپ**
خفیف مزمنہ مؤلفہ حکیم مردان علی برادر کلان مؤلف **ص** گل نیلوفر برگ گاؤزبان دو دو تولہ برگ بنفشہ
برادہ صندل سفید گلوے تازہ ایک ایک تولہ آب خیار دراز آب کدوے درازنیم نیم پاؤ آب آنار شیرین

**شربت بزوری معتدل**

ایک چھٹانک قند سفید دو رطل کے ساتھ قوام کرین **شربت بزوری معتدل** کہ حمیات و امراض جگر
و گردہ کو مفید ہو و مواد کو ساتھ ادرار بول کے دفع کرتا ہی **ص** تخم کاسنی بادیان تخم خربزہ ایک ایک تولہ

**شربت بزوری حار**

بیخ کاسنی بیخ بادیان ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید پاؤ آثار برسم معروف طیار کرین **شربت بزوری حار**
کہ امراض باردہ جگر و گردہ و معدہ و تپہاے باردہ کو مفید ہو **ص** پوست بیخ کاسنی تین تولہ پوست بیخ
بادیان تخم کاسنی دو دو تولہ بادیان تخم کرفس بیخ کرفس ایک ایک تولہ تخم کشوث چھہ ماشہ شکر سفید

**شربت بزوری بارد**

آدھ سیر بدستور شربت بناوین **شربت بزوری بارد** کہ امراض گرم جگر کو و تپہاے گرم و امراض گردہ
و مثانہ کو مفید ہو **ص** پوست بیخ کاسنی دو تولہ تخم خربزہ تخم خیارین ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ اڑھائی پاؤ

شکر سفید کے ساتھ بدستور معروف بناویں و اثنائے قوام کے مغز تخم تربز مغز تخم پیٹھہ ایک ایک تولہ کو شیرہ کر کے

**شربت بزوری**

داخل کریں شربت بزوری کہ پہا کسنہ و یرقان کو رامع و ادرار بول و ادرار حیض کرے و سنگ گردہ و سنگ مثانہ کو

گراوے سدہ ہائے جگر و طحال کو کھولے ہے صں تخم کاسنی بادیان تخم خربزہ تخم کدو تخم کرد دو دو تولہ پوست بیخ کاسنی

تخم خطمی اصل السوس سنبل الطیب گل بنفشہ برگ گاوزبان ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بناویں

**شربت اذخر**

فصل چہارمین شربت ہائے دافع امراض جگر و طحال شربت اذخر کہ سدہ جگر و یرقان و ریاح

سدہ و مغص کو مفید ہے صں سنبل الطیب سلیخہ وج ترکی ریوند چینی مصطکی نو نو ماشہ بیخ اذخر فقاح اذخر دو دو تولہ

**شربت اصول**

بادیان انیسون تخم کرفس گل سرخ ایک ایک تولہ شکر سفید اڑھائی پاؤ بدستور بناویں شربت اصول

سوء القنیہ و استسقا کو نہایت مفید و مفتح سدہ و کاسر الریاح و مدر فضلات ہے صں پوست بیخ بادیان پوست

بیخ کرفس پوست بیخ کاسنی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ بادیان کرفس کاسنی ایک ایک تولہ مویز منقی دو تولہ انجیر زرد دس عدد

پوست بیخ کبر نو ماشہ فقاح اذخر سنبل الطیب اسارون سلیخہ سات سات ماشہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بناویں

**شربت کشوث**

شربت کشوث مقوی جگر و معدہ مفتح سدہ و ملین طبع واسطے سوء القنیہ و تپہائے مرکبہ کے مفید ہے صں

پوست بیخ بادیان گل سرخ انیسون نو نو ماشہ تخم خیارین تخم کاسنی تخم خربزہ ایک ایک تولہ تخم کشوث چھہ ماشہ

**شربت ریوند**

قند سفید آدھ سیر و شیرخشت چار تولہ بدستور بناویں شربت ریوند کہ واسطے امراض جگر و طحال کے

مفید و مفتح سدہ و ملین طبع ہے صں ریوند چینی ڈیڑھ تولہ تربد سفید غاریقون بسفایج چھہ چھہ ماشہ تخم کاسنی

**شربت دینار**

دو تولہ زنجبیل تین ماشہ قند سفید ایک رطل بدستور بناویں شربت دینار مخترع اسکا حکیم بختیشوع ہے

اسکی وجہ تسمیہ میں روایات مختلف ہیں ایک یہہ کہ مخترع اسکا برابر دینار کے بیچتا تھا دوسرے دینار نام

تخم کشوث کا ہے اس مشابہت سے کہ دینار تھیلی میں رہتی ہے و تخم کشوث بھی تھیلی میں رطوبت کے جوش سے ہوتا

تیسرے مخترع اسکا زر محلول داخل ترکیب کرتا تھا چوتھے یہہ کہ برنگ زرد ہوتا ہے دافع حمیات و عفونت اخلاط

و ملین طبع و مفتح سدہ و نافع سوء القنیہ و استسقا و ذات الجنب و درد جگر و شکم و رحم و مثانہ و مدر بول ہے صں

تخم کاسنی گل سرخ دو دو تولہ پوست بیخ کاسنی چار تولہ گل نیلوفر برگ گاوزبان ایک ایک تولہ تخم کشوث ڈیڑھ تولہ

**شربت دینار**

قند سفید تین پاؤ بدستور طیار کریں ایضاً شربت دینار مخترع حکیم سدید قریب الاعتدال و کثیر المنافع و مفتح سدہ

جگر و ماساریقا و احشا و دافع اورام کے ورموں کا ہے صں ریوند خطائی تخم کشوث چھہ چھہ ماشہ گل سرخ

دو تولہ تخم کاسنی تین تولہ پوست بیخ کاسنی چار تولہ قند سفید ڈیڑھ رطل بدستور بناویں

**شربت قلت**

فصل پچپنوین شربت ہائے دافع امراض گردہ و مثانہ و احلیل شربت قلت کہ سنگ گردہ و مثانہ کو توڑے
و باد ارو دفع کرے ص بیخ کاسنی بیخ بادیان تخم قلت دو دو تولہ تخم کاسنی بادیان تخم خیارین تخم خربزہ
ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ تخم کرفس پرسیاوشان چھ چھ ماشہ شکر سفید سوا رطل بدستور معین بناوین شربت ہلیون

**شربت ہلیون**

کہ گردہ و مثانہ کو ریگ سے او بادرار صاف کرے ص تخم ہلیون چار تولہ کباب چینی تخم خربزہ ایک ایک تولہ قند سفید
آدھ سیر بدستور معین بناوین شربت آلو بالو کہ اخراج ریگ و سنگ گردہ و مثانہ بادرار بول کرے ص آلو بالو

**شربت آلو بالو**

ایک رطل جوش و صاف کرکے دو رطل قند سفید کے ساتھ قوام کرین شربت خسک کہ منافع مذکورہ و قوت باہ

**شربت خسک**

زیادہ کرے ص آب گوکھرو کلان و خرد تازہ نیم نیم رطل ساتھ ڈیڑھ رطل قند سفید کے قوام کرین اگر گوکھرو خشک ہو
تو وزن پاؤ پاؤ رطل کے نیم کوب کرکے خیساندہ و جوشاندہ کرکے بدستور بناوین شربت کاکنج کہ تقطیر و حرقت

**شربت کاکنج**

و سوزاک کہنہ کو دفع کرے ص انیسون تخم کرفس برگ گاوزبان خار خسک نو نو ماشہ پرسیاوشان گل بنفشہ
چھ چھ ماشہ کاکنج ڈیڑھ تولہ جوش و صاف کرکے ڈیڑھ پاؤ شکر سفید کے ساتھ قوام کرین

**شربت عود**

فصل چھپنوین شربت ہائے دافع امراض معدہ شربت عود کہ معدہ و اشتہا و ہاضمہ کو قوت دیوے
اور مونہہ کو خوشبو کرے ص عود ہندی آملہ مقشر دو دو تولہ سنبل الطیب قرنفل مصطگی جوزبوا نو نو ماشہ
نیم کوب کرکے جوش دیوین و صاف کرکے اسکے پانی مین عرق گلاب پاؤ سیر شکر سفید آدھ سیر ملا کے قوام کرین

**شربت تمر ہندی**

شربت تمر ہندی کہ معدے کو قوت دیوے و قے و غثیان کو دفع کرے و ملین طبع و مسکن صفرا ہو ص تمر ہندی
پاؤ سیر زرشک چار تولہ تر کرکے صاف کرلین اور آدھ سیر شکر سفید کے ساتھ قوام کرین شربت خبث الحدید

**شربت خبث الحدید**

کہ معدہ و ہاضمہ کو قوت دیوے و ریاح بواسیر کو دفع کرے ص تخم کرفس زنجبیل کند بیخ بادیان انیسون چھ چھ ماشہ
زیرہ سیاہ پودینہ کشنیز خشک دارچینی تج سنبل الطیب ناگرموتھا ایک ایک تولہ خبث الحدید پانچ تولہ
دو سیر پانی مین جوش کرکے اوسکے زلال مین نبات سفید اڑھائی پاؤ ملا کے قوام کرین شربت فستق کہ غثیان

**شربت فستق**

و قے کو دفع کرے اور معدے کو قوت دیوے ص پوست بیرون پستہ دو تولہ پودینہ گل سرخ زرشک عود ہندی ایک ایک تولہ
مصطگی رومی نو ماشہ سیب تراشیدہ چھٹانک بر سم معروف جوش و صاف کرکے نبات سفید اڑھائی پاؤ کے ساتھ قوام کرین شربت

**شربت دافع ورم معدہ**

کہ ورم معدہ کو پختہ و منفجر کرے ص تخم حلبہ تخم السی چار چار تولہ انجیر ولایتی بیس عدد عنب الثعلب دو تولہ جوش
کرکے آدھ سیر شکر سرخ کے ساتھ قوام کرین چھ ماشہ زعفران تھوڑے عرق گلاب مین پیس کر ملا دین

**شربت ملین**

شربت ملین ص آلو بخارا ایک سو عدد تمر ہندی نصف رطل تربد سفید ایک تولہ کو سفوف کرکے

پانی میں رکھکر سب کو جوش و صاف کر کے ساتھ چھ تولہ ترنجبین اور ڈیڑھ پاؤ شکر سفید کے قوام کریں

## ضمیمہ فصل چھبیسویں کا

شربت اناریں — شربت اناریں منعنع کہ قی و غثیان کو دفع و تقویت معدہ کی کرتا ہے ص آب مروق پودینہ تازہ آدھ پاؤ آب انار شیریں آب انار ترش پاؤ پاؤ بھر اڑھائی پاؤ قند سفید کے ساتھ قوام کریں

شربت نافع فواق — شربت کہ ہچکی کو جو بعد غذا کے بکثرت آتی ہو دفع کرتا ہے ص زیرہ سیاہ انیسون پودینہ کندر دو دو تولہ بدستور ساتھ شہد و شکر سفید پاؤ پاؤ بھر کے بناویں

شربت فواکہ — شربت فواکہ معدہ و دل کو قوت دیتا ہے اور قی و غثیان و غلبہ تشنگی کو دفع کرتا ہے ص آب سیب آب بہی آب امرود آب انار شیریں آب انار ترش آدھا آدھ پاؤ میں زرشک چار تولہ سماق دو تولہ چار پہر تر کر کے مل کر چھان کریں و اڑھائی پاؤ نبات سفید ملا کے قوام کریں

شربت حماض — شربت حماض کہ غلبہ صفراء و تشنگی و قی کو دفع کرتا ہے و معدہ و جگر و دل کو قوت دیتا ہے و خفقان گرم کو مفید ہے ص آب مروق جو کا تازہ ڈیڑھ پاؤ قند سفید آدھ سیر بدستور قوام کریں

شربت نعناع — شربت نعناع کہ نہایت محرک اشتہا ہے ص برگ پودینہ تازہ آدھ پاؤ زنجبیل ریشہ دار خردل پپرامور پوست ترنج ایک ایک تولہ جملہ نیکوفتہ زرشک دو تولہ بدستور ساتھ پاؤ بھر شکر سفید و پاؤ بھر شہد کے بناویں

شربت قشر الفستق — شربت قشر الفستق کہ غثیان و قی کو دفع کرتا ہے اور معدے کو قوت دیتا ہے ص پوست بیرون پستہ دو تولہ پودینہ گل سرخ زرشک عود ہندی ایک ایک تولہ مصطگی رومی نو ماشہ برسم معروف جوش و صاف کر کے نبات سفید اڑھائی پاؤ کے ساتھ قوام کریں

شربت افتیمون — شربت افتیموں کہ معدے کو بلغم و سوداء صفراء سے باسہال و تلیین صاف کرے ص افتیمون دو تولہ برگ گاؤزبان گل سرخ بادرنجبویہ ہلیلہ سیاہ ایک ایک تولہ سپستان پچاس عدد آلو بخارا بیس عدد تین پاؤ پانی میں تر کر کے جوش دیویں جب سوم حصہ رہے ڈیڑھ پاؤ شکر سفید میں قوام کریں خوراک شخص متوسط دو تولہ

شربت عسل — فصل ستاوئیں شربت ہائے متفرقہ میں شربت عسل کہ رعشہ و فالج و جملہ امراض بلغمی بارده کو نہایت مفید ہے ص عسل خالص دو رطل آٹھ رطل آب دریا میں ملا کے آنچ پر رکھیں و کف دفع کر کے مرچ سیاہ زنجبیل خولنجان قرنفل مصطگی پودینہ عاقرقرحا ایک ایک تولہ کوٹ کر پوٹلی میں باندھ کر داخل کریں اور پوٹلی کو جنبش دیتے رہیں جب شربت گاڑھا ہونے کے قریب ہو پوٹلی نچوڑ کر دفع کریں و شربت کا قوام کر لیں اور

اگر ایک ایک ماشہ مشک و عنبر بعد طیار ہونے کے ملاویں قوی التاثیر ہو جاوے **شربت افسنتین** کہ مالیخولیا مراقی وضعف معدہ کو کہ برودت سے ہو وسوء القنیہ کو نہایت مفید ہی وتلین طبیعت کی کرے **ص** سنبل الطیب دو دو تولہ تربد سفید غاریقون سفید تین تین تولہ افسنتین رومی چار تولہ گل سرخ چھہ تولہ شکر سفید آدھ سیر

**ایضاً** کہ ضعف جگر و معدہ و ورم طحال و ریاح روده کو دفع و تلین طبیعت کی کرے **ص** افسنتین چھہ تولہ سنبل الطیب بیخ اجمودہ چار چار تولہ شکر سفید تین پاؤ بدستور بناویں **شربت توت** کہ دافع خناق ہی **ص** آب افشردہ توت دو رطل شہد خالص ایک رطل کے ساتھہ قوام کریں اور ایک ماشہ زعفران گھس کر ملاویں **شربت انجبار** کہ خون تھوکنے اور خون کی قے کرنے کو اور زیادتی خون حیض و بواسیر کو دفع کرے **ص** بیخ انجبار دو تولہ پوست انار شیرین حب الآس ایک ایک تولہ برادہ صندل سفید نو ماشہ جوش و صاف کرکے آب مروق برگ مغیلان تازہ چار تولہ شکر سفید آدھ سیر کے ساتھہ قوام بناویں ؞

**شربت تنبول** کہ تفریح طبع و تقویت باہ و فناے رطوبت غریبی کرے **ص** برگ تنبول پختہ قسم بنگلہ دوسو عدد باریک کتر کے خواہ نیمکوب کرکے دو رطل پانی مین جوش و صاف کرین و یک نیم رطل قند سفید کے ساتھہ قوام کرین اور اثناے قوام مین زعفران جاوتری جایفل دانہ الایچی سفید چھہ چھہ ماشہ قرنفل تین ماشہ عرق گلاب مین صلایہ کرکے ملاوین **شربت انگور** کہ تقویت باہ و تفریح طبع و بدن کو خوشرنگ کرے **ص** آب انگور دو رطل قند سفید یک نیم رطل ملاکے قوام کرین و اثناے قوام کے ثعلب مصری دو تولہ تخم شلجم بہمن لسان العصافیر تخم گزر چھہ چھہ ماشے عرق کیوڑے مین صلایہ کرکے ملاوین **شربت ورد مکرر** کہ مسہل صفرا و مقدار قلیل معدل صفرا و دافع حرقت خون و ملین طبع ہی **ص** گل سرخ تازہ مصفی ایک رطل چار رطل آب مین جوش کرین جب ایک رطل پانی جل جاوے تب مل کر پانی صاف کرلین اور اوسی پانی مین ایک رطل اور پھول ملاکے جوش دین اسیطرح تین مرتبہ ایک ایک رطل پھول ملاکے پکاوین اور مل کے صاف کرین مرتبہ آخر مین ایک رطل شکر سفید ملاکر قوام کرین و واضح ہو کہ جسقدر پھول اسی تدبیر سے شامل کیے جاوین زیادتی تاثیر کی ہوگی

**شربت ورد** کہ معدل صفرا و مسکن حرارت و دافع تشنگی ہی **ص** ایک رطل پھول تازہ دو رطل پانی مین جوش کرکے مل کر صاف کرین اور ایک رطل شکر سفید ملاکے قوام کرین **شربت گوڑھل** کہ دافع خفقان و نافع صعود ابخرہ و مزیل توحش و جنون ہی و رنگ بشرہ بہتر و معقول و تقویت معدہ و جملہ قوتوں کی کرتا ہی **ص** گل گوڑھل سو عدد سبزی و زیرہ دور کرکے نیم رطل آب لیمون کاغذی مین چار پہر تر کرکے قوام دو رطل

شربت افسنتین

شربت توت

شربت انجبار

شربت تنبول

شربت انگور

شربت ورد مکرر
مسہل و معدل صفرا و دافع حرقت خون

شربت ورد
مسکن حرارت و دافع

شربت گوڑھل
نافع صعود ابخرہ و مقوی معدہ و مزیل توحش و جنون

بقدر مناسب ڈال کر روغن گاؤ مین بریان کرین ایضاً بیضہ کبوتر بیس عدد مغز کنجشک خانگی دس عدد
تراشیدہ پیاز آدھ پاؤ نمک مصالح ڈال کر بروغن گاؤ بریان کرین ایضاً زردہ تخم مرغ پانچ عدد
پیاز تراشیدہ ایک چھٹانک سفوف دارچینی دو تولہ مصالح ملا کے روغن گاؤ مین بریان کرین

## حرف الغین المعجمہ

غرغرہ دافع گرانی زبان کہ جو فالج و لقوہ سے یا بدون اوسکے ہو

فصل اکانوے غرغرے کے نسخون مین غرغرہ کہ گرانی زبان کو جو فالج و لقوہ سے یا بدون اوسکے
ہو دفع کرے ص خردل تخم زرنباد دار فلفل زنجبیل شونیز مویز عود ہندی تین تین ماشہ وج ترکی عاقرقرحا پودینہ
خشک گل بابونہ اسطوخودوس عدد صلیب چھ چھ ماشہ قرنفل دس عدد خیساندہ و جوشاندہ کرکے نیم گرم

غرغرہ دافع استرخاء لہات

غرغرہ کرین نیز غرغرہ کہ استرخاء لہات یعنی ڈھیلا ہو جانے کوے کو دفع کرے ص عدس گلنار اکلیل الملک مازو برگ حنا

غرغرہ نافع خناق گرم بسبب نزلہ

ہلیلہ زرد بوزن مساوی جوش کرکے غرغرہ کہ خناق گرم کو مفید ہے جب نزلہ سے ہو ص کشنیز خشک
پوست خشخاش گلنار ہر ایک چھ چھ ماشہ جوش کر کے صاف کرکے اوسمین مغز فلوس دو تولہ مل کر پھر صاف کرین

غرغرہ دافع ورم اندرونی حلق

تین ماشہ رسوت ملا کے استعمال کرین غرغرہ کہ ورم اندرونی حلق کو دفع کرے ص تخم السی تخم میتھی
نو نو ماشہ انجیر زرد پانچ دانہ عناب سپستان پندرہ پندرہ دانہ مویز منقی بیس دانہ پودینہ دو ماشہ و اچھی طرح

غرغرہ کہ خناق کو دفع کرے جب ورم مائل بسختی ہو

جوش کرکے غرغرہ کہ خناق کو دفع کرے جب ورم مائل بسختی ہو ص برگ بارتنگ تخم کرفس اصل السوس نیم کوفتہ
تخم خطمی نیم کوفتہ عنب الثعلب گل بنفشہ برگ نیب برگ خبازی اکلیل الملک بوزن مساوی شیر گاو یا شیر بز مین جوش

غرغرہ کہ ورم حلق کو توڑے

کرکے صاف کرکے تھوڑا نشاستہ گندم ملا کر استعمال کرین غرغرہ کہ ورم حلق کو توڑے ص میتھی چھ ماشہ
انجیر پانچ عدد عناب پندرہ عدد جوش کرکے مل کر صاف کرین و شیر گاؤ ایک چھٹانک خمیر آرد گندم دو تولہ

غرغرہ کہ بعد ٹوٹنے ورم کے تنقیہ مواد کا کرے

حل کرکے غرغرہ کرین اگر دو تین روز کے استعمال مین نہ ٹوٹے تو پھٹکری خام چھ ماشہ سفوف کرکے ملا دین غرغرہ
کہ بعد ٹوٹنے ورم کے تنقیہ مواد کا کرے ص حنا السی پودینہ ہر ایک و عناب تخم برآوردہ سات سات ماشہ

غرغرہ دافع خناق

جوش کرکے سکر ایک تولہ شہد دو تولہ ملا کے غرغرہ کرین غرغرہ دافع خناق ص شیر بز مین خمیر ترش

غرغرہ دافع خناق سخت

آرد گندم کا حل کرکے ایضاً کہ خناق سخت کو دفع کرے ص برگ عنب الثعلب برگ کاہو برگ کاسنی برگ کشنیز کا
پانی علیحدہ علیحدہ بوزن مساوی نچوڑ کر اوسمین توت تازہ مل کر خواہ رب توت گھول کر غرغرہ کرین ایضاً
میتھی السی ہالم نو نو ماشہ جوش کرکے ایضاً برگ حنا گلنار سندھ چوب ایک ایک تولہ برگ کنار برگ شہتوت
تین تین تولہ جوش کرکے ایضاً پوست درخت گوندنی بیخ چنبیلی گل مہولی مساوی جوش کرکے صاف کرکے

تھوڑا کتھا ملا کے ایضاً اگر کوئی غرغرہ مفید نہو سپستان ابابیل یا بول کر مغز فلوس دو دو تولہ جوش کرکے
صاف کرکے بدون آگاہی مریض کے غرغرہ کراوین **غرغرہ** کہ سوراخ تالو کو جو آتشک سے یا نزول مواد سے
ہو جاتا ہو دفع کرے **ص** پوست خشخاش کشنیز خشک گلنار ہلیلہ سیاہ حب الآس برگ کنار جنگلی بزرورد برگ حنا چھہ
چھہ ماشہ گزمازج مازو پانچ پانچ ماشہ جوش کرکے حضض گل ارمنی تین تین ماشہ ملاکے غرغرہ کرین **غرغرہ** کہ درد
اندرون گلو کو دفع کرے **ص** برگ حنا گلنار زردچوب برگ کنار پوست بیخ گوندنی بیخ چنبیلی سوپاری نیم بریان
مساوی جوش کرکے **ایضاً** گلنار پوست کوکنار صندلین چھہ چھہ ماشہ عدس مسلم ایک تولہ **ایضاً** برگ تازہ
غلہ ارہر برگ کنار باغی برگ شہتوت برگ چنبیلی پوست خشخاش بوزن مساوی جوش کرکے

غرغرہ دافع سوراخ تالو جو آتشک یا نزول مواد سے ہو

غرغرہ دافع درد اندرون گلو

**فصل بانوے** غمرہ و غالیہ مین **غمرہ** بالضم وہ چیز کہ مثل اُبٹنے کے چہرے پر یا تمام بدن پر لگائی جاوے
**غالیہ** وہ ہو کہ اجزائے خوشبو یکجا کرکے بغرض منفعت سونگھین یا بدن پر لگاوین **غمرہ** کہ رنگ چہرہ کو صاف اور
شفاف کرے **ص** جو مقشر چار جز تخم خربزہ آرد باقلا چرونجی دو دو جز رات کو لگاوین صبح کو دھو ڈالین **ایضاً**
آرد جو آرد نخود آرد عدس برگ حنائے خشک ایک ایک تولہ زعفران ایک ماشہ بدستور استعمال کرین **ایضاً** کہ جلد
بدن کو خوشرنگ نرم و خوشبو کرے **ص** صندلین اگر تگر چھہ چھہ ماشہ زعفران تین ماشہ چرونجی چار تولہ پانی مین
پیس کر مایدہ گندم آدھ پاؤ روغن چنبیلی دو تولہ ملا کر لگاوین **ایضاً** برگ حنائے تازہ یا خشک ایک چھٹانک
پانی مین پیس کر صندل سرخ دو تولہ چرونجی تین تولہ مایدہ گندم آدھ پاؤ روغن بیلا دو تولہ باہم ملا کے لگاوین
**غالیہ** کہ تقویت دل و دماغ کی و خفقان کو دفع کرے **ص** عنبر اشہب دو ماشہ عود ہندی آٹھ ماشہ صندل سفید
ایک تولہ مشک ایک ماشہ سفوف کرکے عرق گلاب مین مخلوط کرکے **ایضاً** صندل سفید نو ماشہ سعد کوفی
سنبل الطیب چھہ چھہ ماشہ عرق کیوڑے مین پیس کر عطر گلاب ملا کے **ایضاً** کشنیز خشک گل سرخ برادہ
صندل سفید ایک ایک تولہ سفوف کرکے عرق گلاب مین سان کر عطر خس خواہ عطر کیوڑہ ایک ماشہ ملا کے

غمرہ کہ رنگ چہرہ کو صاف اور شفاف کرے

غالیہ مقوی دل و دماغ دافع خفقان

## حرف الفاء

**فصل ترانوے** فتیلہ جات مین **فتیلہ** کہ قرحۂ کان کو دفع کرے **ص** زہرۂ گاؤ دو جز شہد خالص ایک جز باہم ملا کے
فتیلہ اوسمین تر کرین اور ایسا کان مین رکھین کہ قرحہ تک پہونچے **ایضاً** فتیلہ شہد مین تر کرکے پھٹکری خام اوس پر چھڑک کر
**فتیلہ** کہ کان کے درد کو اور رطوبت اور ریم بہنے کو دفع کرے **ص** کاغذ سوختہ شہد زردہ تخم مرغ مین ملا کے
فتیلہ تر کرین پھٹکری و صبر و دم الاخوین سفوف کرکے چھڑکین **ایضاً** روغن نیب و شہد باہم ملا کے

فتیلہ دافع قرحۂ گوش

فتیلہ دافع درد گوش و رطوبت و چرک

فرزجہ اخراج جنین مردہ و ادرار حیض

فصل چہارم فرزجہ ہاے مین فرزجہ کہ اخراج جنین مردہ و ادرار حیض کرے ص شحم حنظل خربق سیاہ مویزج نوسادر مر بوزن مساوی سفوف کرکے روغن بید انجیر اور زہرہ گاؤ مین ملاکے فتیلہ اوس مین آلودہ کرکے رکھین فرزجہ کہ ادرار حیض کرے [illegible] بیدا [illegible] تخم [illegible] مساوی [illegible] گاؤ کے ساتھ فرزجہ

فرزجہ مدر حیض

فرزجہ [illegible]

کہ خون حیض کو قطع کرے ص کافور صمغ عربی مساوی ایضاً مردار سنگ گلنار گل ارمنی سنگ [illegible] ایضاً مازو سوختہ دم الاخوین برگ گلنار گل ارمنی گل سرخ سفوف کرکے کپڑا کہ جو شاندہ پوست انار مین کیا ہو آلودہ کرکے رکھین

فرزجہ کہ فرج کو تنگ کرے

فرزجہ کہ فرج کو تنگ کرے ص اقاقیا سعد کوفی سنبل الطیب بوزن مساوی سفوف کرکے کپڑا کہ جوشاندہ پوست انار مین تر کیا ہو سفوف مین آلودہ کرکے رکھین ایضاً گل دھاوا مازو مین پھل مائین وموچرس بوزن مساوی سفوف کرکے باریک کپڑے مین رکھکر بتی بناکے رکھین بعقول معروف طبیب ہندی مائین مازو مین پھل جھوٹے دھک ملاکے تنک موچرس کے ڈالنے سے ٹھارھی سینک بچاے ایضاً عود ہندی ناگرموتھا زرجوب قرنفل اقاقیا بوزن مساوی فرزجہ کہ فرج کو تنگ اور رطوبت اوسکی جذب کرے ص مازو سبز تخم جو کا خبث الحدید

فرزجہ کہ فرج کو تنگ اور رطوبت کو جذب کرے

چار چار ماشہ گلنار جفت بلوط تین تین ماشہ ایضاً مازو سبز رال سفید آملہ پوست بلیلہ زرد پوست بلیلہ دو دو ماشہ قرنفل پانچ عدد فرزجہ کہ فرج کو تنگ و خوشبو کرے ص زعفران سعد کوفی عود ہندی قرنفل تین تین ماشہ تفاح اذخر مازو سبز پانچ پانچ ماشہ عنبر اشہب مشک خالص چار چار ماشہ فرزجہ کہ اورام رحم کو تحلیل کرے ص سقل انزروت تخم خطمی تخم السی تین تین ماشہ چربی مرغ کی چھہ ماشہ قدرے شہد ملاکے

فرزجہ کہ فرج کو تنگ و خوشبو کرے

فرزجہ محلل اورام رحم

ایضاً انزروت کندر دم الاخوین گل ارمنی بوزن مساوی آب بارتنگ مین گھول کر فرزجہ کہ درد رحم اور رطوبت گندہ اوسکی کو دفع کرے ص باؤبرنگ کف دریا چھہ چھہ ماشہ بہروزہ خشک نو ماشہ نمک لاہوری تین ماشہ سفوف کرکے پوٹلی بناکے دہن رحم پر رکھین ایضاً اجمودہ باؤبرنگ بہروزہ خشک تین تین ماشہ تخم سوۓ نمک لاہوری ڈیڑھ ڈیڑھ ماشہ سفوف کرکے شہد مین سان کر کپڑے باریک مین رکھہ کے

فرزجہ دافع درد رحم و رطوبت گندہ

فرزجہ کہ خارش رحم کو دفع کرے ص سداب پودینہ پوست انار عدس مقشر مساوی گلاب مین پیس کر تھوڑا سرکہ ملاکے فرزجہ کہ عقم کو دفع کرے ص جوزبوا مائین پھٹکری بریان پوست انار بوزن مساوی کوٹ چھان کے پانی مین شیاف بناوین و بعد طہر کے تین شبانہ روز رکھین بعد تجدید کرکے اوسکے بعد مجامعت کرین ایضاً سرگین خرگوش و پنیر مایہ خرگوش برابر باہم سفوف کرکے شہد ملاکے تین شبانہ روز رکھین تجدید کرکے زان بعد مباشرت کرین

فرزجہ دافع خارش رحم

فرزجہ دافع عقم

## ضمیمہ بالذات بعد فصل چہار دہمی کے

**فقاعی مانع سرعت انزال**

**فقاعی** شیخ الرئیس نے قانون مین لکھا ہی کہ فقاعی زیادہ کرتا ہی باہ کو و نفع دیتا ہی سرعت انزال کو
ص فلفل گرد زنجبیل سنبل الطیب جوزبوا ایک ایک تولہ خبث الحدید دو تولہ تخم جرجیر تخم شلجم تخم الجزرہ
ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ لسان العصافیر مغز چلغوزہ مغز پستہ سوا سوا تولہ نیم کوفتہ کر کے ایک تھیلی کپڑے مین
رکھکر ظرف گلی مین دہ چند دہی مجموع کے ساتھ تھیلی کو ڈال کر نصف اوسکا آبکامہ ڈال کر دھوپ
مین رکھین و تھیلی کو بدفعات جنبش دیا کرین جب جوش آوے و کچھ منجمد ہو جاوے تب تھیلی نچوڑکر دفع کرین

**فلونیا**

وادویہ چھان کر شیشون مین رکھ لیوین بقدر مناسب پیا کرین **فلونیا** فلونیا معجون ہی کہ اولاً حکیم
افلن رومی نے ترتیب دیا وہ فلونیاے رومی اوسکا نام رکھا ازان بعد حکماے دیگر نے بھی فلونیا کے نام سے

**فلونیاے رومی**

معجونات مرتب کیا **فلونیاے رومی** کہ نزلہ کو باز رکھتا ہی و دردون کو ساکن کرتا ہی و قی الدم و اسہال
دموی و ہیضہ و سیلان طمث کو دفع کرتا ہی ص فلفل سپید دار فلفل بزر البنج بیس بیس ماشہ افیون
دس ماشہ زعفران پانچ ماشہ تخم کرفس کوہی عاقرقرحا چھ چھ ماشہ ساذج ہندی سنبل الطیب سلیخہ تین

**فلونیاے فارسی**

تین ماشہ کوٹ چھان کر شہد دو چندان مین مخلوط کرین **فلونیاے فارسی** کہ تقویت دماغ و حافظہ
و دفع درد شقیقہ و سدّہ و بر آمدگی خون اشتہاء تقویت و تحلیل ریاح اوسکے و محافظت جنین و اندفاع قی
و اسہال و تسکین دردون کی کرتا ہی ص فلفل سپید بزر البنج بیس بیس ماشہ افیون گل مختوم دس دس ماشہ
زعفران پانچ ماشہ سنبل الطیب عاقرقرحا دو دو ماشہ جندبیدستر زرنباد درونج ایک ایک ماشہ مروارید
ناسفتہ مشک چار چار سرخ کافور ڈیڑھ ماشہ بدستور دو چندان شہد مین بناوین واضح ہو کہ یہ دونو
فلونیا کی خوراک چھ مہینے بعد طیاری سے چار رتی سے ایک ماشہ تک ہی اور واسطے درد معدہ کے ساتھ
جوشاندہ انیسون کے واسطے امراض طحال کے ساتھ سکنجبین کے واسطے درد گردہ و مثانہ کے ساتھ جوشاندہ
بادیان کے واسطے باز رکھنے خون کے ساتھ جوشاندہ سماق کے ہی اور یہ دونو فلونیا بسبب نشہ
و تخدیر کے مفسد فہم ہین جب تک کہ حاجت قوی نہووے استعمال کرنا مناسب نہین ہی و بحالت

**فلونیاے محمودی**

استعمال کے اغذیۂ شیرین و چرب کھانا لازم ہی و چار سال تک انکی قوت رہتی ہی **فلونیاے محمودی**
کہ منشی و مقوی و محلل ریاح و مسکن اوجاع ہی ص افیون و فلفل سیاہ بیس بیس ماشہ سنبل الطیب
اسارون بسباسہ دانہ الایچی سفید دارچینی مصطکی ریوند چینی زنجبیل افتیمون دو دو ماشہ تخم کرفس

زعفران گل سرخ چھہ چھہ ماشہ عنبر اشہب ایک ماشہ مشک چار سرخ ورق طلا پچاس عدد ورق نقرہ سو عدد شہد سہ چندان **فائدہ** استعمال فلونیا کا قولنج مین بامید اندفاع درد کے غیر مناسب ہی اس وجہہ سے کہ انمین اجزاے حابسہ شامل ہین و حبس مؤید قولنج ہوتا ہی **فلدفیون** حکیم علی گیلانی نے اپنی شرح مین لکھا ہی کہ واسطے ورم و قرحہ مسوڑھون کے و حبس دانتون کے مفید ہی **ص** اقاقیا ایک تولہ بورہ ارمنی شب یمانی طوطیا بریان دانہ فوفل سوختہ سات سات ماشہ کوٹ چھان کر قرص بنا رکھین وقت حاجت کے گھس کر مسوڑھون پر چپکاوین **فنادیقون** تراکیب قدیمہ سے ہی درد معدہ و امعا کو کہ ریاح برودت سے دفع کرتا ہی و فتق کو مفید ہی **ص** زعفران تخم سداب تخم کرفس زنجبیل پودینہ کوہی مغز چلغوزہ دو دو تولہ فلفل گرد فلفل دراز ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ شہد دو چندان مین معجون بناوین **فودنجی** کہ درد معدہ و جگر کہ بسبب برودت کے ہو و تپ ہاے بلغمی و کہنہ و تب ربع کو مفید ہی **ص** پودینہ کوہی پودینہ بستانی فطراسالیون دو دو تولہ تخم کرفس بابونہ ماشا آٹھہ آٹھہ ماشہ فلفل سیاہ چار تولہ ساتھہ سہ چندان شہد کے بعد سعوتر معجون بناوین **فروربوس** مقوی معدہ و باہ و دافع سرعت انزال ہی **ص** پوست ہلیلہ زرد پوست ہلیلہ کابلی شیطرج ہندی تخم کرفس دانہ الایچی سفید قسط شیرین سلیخہ قرنفل بسباسہ خولنجان ایک ایک تولہ پوست بلیلہ آملہ نانخواہ فلفل دراز تودری سرخ تودری سپید قرفہ سنبل الطیب جوز بوا زنجبیل فلفل موییہ نو نو ماشہ خبث الحدید مدبر نصف وزن جملہ اجزا کے کوٹ چھان کر روغن گاو مین جو چہارم حصہ جملہ اجزا کا ہووے چرب کر کے دو و نیم چند شہد کے ساتھہ معجون بناوین و چھہ مہینے کے بعد بقدر مناسب استعمال کرین ساتھہ نبیذ مویز یا شیر گوسفند کے

فلدفیون

فنادیقون

فودنجی

فروربوس

## حرف القاف

**فصل پچانوے** قرص ہاے دافع صداع و تپ و کھانسی و غیرہ امراض آلات تنفس مین **قرص مثلث** یعنی سہ گوشہ واضع نے اختراع اس شکل کے بنانے کا صرف اس غرض سے کیا کہ شکل دیکھتے معلوم ہو جاوے کہ خوردنی نہیں ہی الغرض پیشانی و کنپٹی پر طلا کرنے سے درد سر و درد نیم سر و بیخوابی دفع ہوتی ہو امراض بارد مین ساتھہ آب حنا و آب مرزنجوش و شل اوسکے و حار مین باب لیموں یا آب کشنیز یا سرکہ یا آب کو کنار مستعد اوسکے گھس کر طلا کرین **ص** مرمکی افیون بزر البنج کافور زعفران عنبر لادن پوست بیخ لفاح دس دس ماشہ کندر انزروت آملہ گل ارمنی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ سنوف کر کے عرق گلاب مین بناوین **قرص** کہ صداع و سرسام

قرص مثلث دافع درد سر و درد نیم سر و بیخوابی

قرص دافع صداع

وتپ و کھانسی کو نفع دیوے و خواب لاوے و ہذیان و تشنگی کو دفع کرے ص مغز تخم کدوے دراز مغز تخم خیارین
تخم کاہو دو دو تولہ رب السوس نشاستہ گندم کتیرا ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ افیون ایک ماشہ ساتھہ لعاب اسپغول کے قرص

قرص نافع سرفہ و اماس جگر

بناوین قرص کہ سرفہ و آماس جگر کو مفید ہو ص لک مغسول تخم کاسنی بادیان تخم خرفہ تخم خشخاش صمغ عربی رب السوس
مغز تخم خیارین مغز تخم کدو ہر ایک نو نو ماشہ ریوند چینی تخم کشوث چھہ چھہ ماشہ طباشیر دو ماشہ قرص بنفشہ

قرص بنفشہ نافع ذات الجنب و سل و اسہال صفرا

کہ خشونت سینہ و سرفہ و ذات الجنب و سل و اسہال صفرا کو نفع کرے ص گل بنفشہ ایک تولہ برگ بنفشہ ایک تولہ
سقمونیا بریان چار ماشہ رب السوس کتیرا نشاستہ چھہ چھہ ماشہ نبات سفید ڈیڑھ تولہ لعاب اسپغول مین بناوین

قرص سرطان کہ نافع دق و نفث الدم ہے

قرص سرطان کہ سل و دق و نفث الدم کو دفع کرے ص سرطان محرق اڑھائی تولہ طباشیر کہربا پوست
خشخاش بوداده کافور سنگ جراحت گل ارمنی تین تین ماشہ نشاستہ گندم مغز تخم خیارین ایک ایک تولہ گل سرخ
رب السوس کتیرا صمغ عربی بریان تخم خرفہ بریان نو نو ماشہ افیون ایک ماشہ ساتھہ لعاب بہدانہ کے بناوین

قرص صندل نافع حمیات حادہ و گرمی جگر و معدہ

قرص صندل کہ حمیات حادہ و تشنگی و گرمی جگر و معدہ و خشکی زبان و صعود ابخرۂ صفراوی کو دفع کرے ص مغز
تخم خیارہ دراز کافور کتیرا پانچ پانچ ماشہ صندلین نو نو ماشہ رب السوس تخم خرفہ کتیرا گل سرخ طباشیر سفید چار چار ماشہ
ساتھہ لعاب اسپغول کے بناوین آب انار شیرین یا آب سیب کے ساتھہ کھائین قرص طباشیر قابض کہ تپ کہنہ

قرص طباشیر قابض نافع تپ کہنہ و اسہال صفراوی

و اسہال صفراوی کو نفع کرے ص طباشیر گل سرخ تخم کاسنی تخم کاہو تخم خرفہ سماق چھہ چھہ ماشہ گلنار صندل سفید
تخم چوکا کافور تین تین ماشہ افیون ڈیڑھ ماشہ قرص طباشیر ملین کہ تپہاے صفراوی کو دفع و تقویت معدہ

قرص طباشیر ملین دافع تپ صفراوی و مقوی معدہ

و تسکین حرارت کی کرے ص طباشیر سفید سات ماشہ گل سرخ نو ماشہ زرشک چھہ ماشہ سقمونیاے بریان تین ماشہ
ساتھہ آب کاسنی کے بناوین قرص کافور کہ یرقان و تپ ہاے گرم کو مفید ہو ص زرشک تخم کاسنی گل سرخ

قرص کافور نافع یرقان و تپہاے گرم

مغز تخم خربزہ مغز تخم کدوے دراز صندل سفید نو نو ماشہ کتیرا کافور رب السوس تین تین ماشہ ساتھہ لعاب
اسپغول کے بناوین قرص کحل کہ کھانسی و تھوک مین خون آنے کو و بواسیر خونی کو دفع کرے ص شاخ

قرص کحل کہ کھانسی و تھوک مین خون آنیکو و بواسیر خونیکو دفع کرے

گوزن سوختہ اقاقیا پرسیاوشان گلنار مازو بیخ انجبار نو نو ماشہ سرمۂ اصفہانی تین ماشہ دم الاخوین
چھہ ماشہ ساتھہ آب بارتنگ کے بناوین قرص کہربا کہ خون تھوکنے و اجراے خون

قرص کہربا دافع اجراے خون بواسیر و خون حلق

بواسیر کو دفع کرے ص کہربا تخم خرفہ ایک ایک تولہ شاخ گوزن سوختہ کتیرا صمغ عربی
کشنیز خشک بریان تخم خشخاش سفید چھہ چھہ ماشہ نشاستہ نو ماشہ بہ آب بارتنگ بناوین

قرص غافث نافع تپ ربع و . . .

فصل چھیانوے اقراص نافع تپ و امراض آلات غذائی قرص غافث کہ یرقان و درد جگر و طحال

وتپ کہنہ وتپ ربع کو دفع و سدہ احشا کی تفتیح کرے ص عصارۂ غافث اڑھائی تولہ سنبل الطیب دو تولہ
طباشیر سفید ایک تولہ قرص لک کہ استسقاء لحمی کو مفید و مفتح سدہ احشا ہے ص لک مغسول دو تولہ ریوند چینی
ایک تولہ اسارون سنبل الطیب مصطگی تخم کرفس انیسون نانخواہ اذخر قسط شیریں فلفل سیاہ زنجبیل چھ چھ ماشے
قرص گل سرخ کہ استسقاء و معدہ و جگر و طحال و اسہال کو مفید ہے ص گل سرخ ایک تولہ گلنار زرشک
سماق کزمازج تخم حماض تخم کاسنی تخم خشک تخم خرفہ چار چار ماشہ سعد فقاح اذخر سنبل الطیب ریوند چینی
لک مغسول بیخ کبر کافور دو دو ماشہ افیون ایک ماشہ قرص فوہ کہ ورم طحال کو مفید ہے ص [illegible] ایک تولہ
زراوند طویل نو ماشہ ریوند چینی تین ماشہ سہاگہ بریان دو ماشہ دو عدد انجیر سرکہ میں پیس کر اور [illegible] ٹکیے
قرص بناویں قرص افسنتین کہ درد و ورم معدہ کو مفید ہے ص افسنتین رومی انیسون تخم کرفس مساوی
قرص مصطگی کہ قے و ہچکی و استلائی کو مفید ہے ص عود خام مصطگی ایک تولہ بیرون پستہ دو تولہ گل سرخ
ڈیڑھ تولہ قرص زنجبیل کہ اسہال و پیچش کو مفید ہے ص زنجبیل بیل گری کشنیز خشک سفید بہمن مساوی

**فصل ستانوے** اقراص امراض آلات بول میں قرص ذیابیطس ص طباشیر پانچ ماشہ تخم خرفہ تخم کاہو
سات سات ماشہ تخم حماض گل سرخ کشنیز خشک گل ارمنی تین تین ماشہ صندل سفید گلنار سماق دو دو ماشہ
کافور چار سرخ بہ آب برگ خرفہ بناویں مع بہ آب انار شیریں کھاویں ایضاً قرص ذیابیطس ص حب الآس تخم حماض
دو دو ماشہ صمغ عربی نشاستہ ایک ایک تولہ ساتھ لعاب اسبغول کے بناویں قرص کاکنج کہ ریم و قرحہ گردہ
ومثانہ و حرقت بول کو دفع کرے ص مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ تخم خرفہ چار چار ماشہ گل سرخ طباشیر
گل ارمنی صمغ عربی نشاستہ دم الاخوین دانہ خشخاش سیاہ تین ماشہ مغز بادام شیریں مغز چلغوزہ دس دس ماشہ
کاکنج ایک تولہ ساتھ لعاب بہدانہ کے بناویں قرص کہربا کہ بول الدم کو نفع کرے ص کہربا پانچ ماشہ
گلنار کندر سماق صمغ عربی تین تین ماشہ افیون چار سرخ قرص لبوب کہ قروح گردہ و مثانہ کو ریم سے پاک کرے
و صحت دیوے ص نشاستہ ایک تولہ تخم خطمی تخم خبازی تخم خرفہ تخم کرفس بادیان تین ماشہ بزر البنج افیون ایک ایک ماشہ
مغز فندق مغز بادام شیریں مغز تخم خیارین مغز تخم کنار مغز تخم خربزہ مغز تخم کدوے شیریں مغز چلغوزہ
رب السوس تخم حماض گل ارمنی پانچ پانچ ماشہ ساتھ لعاب تخم السی کے بناویں قرص ماسک البول
ص کزمازج اقاقیا پوست بلیلہ کابلی کشنیز بریان گلنار گل ارمنی جفت بلوط حب الآس مساوی
قرص دافع سوزاک ص قلعی کشتہ سلاجیت کتیرا گل ارمنی دانہ خشخاش سفید صمغ عربی مغز تخم خیارین

قرص لک مفتح سدہ احشا و نافع استسقاء لحمی
قرص گل سرخ نافع استسقاء معدہ و جگر و طحال
قرص فوہ نافع ورم طحال
قرص افسنتین نافع درد معدہ
قرص مصطگی نافع قے و ہچکی و استلائی
قرص زنجبیل نافع اسہال
قرص ذیابیطس
قرص کاکنج دافع ریم و قرحہ گردہ و مثانہ
قرص کہربا نافع بول الدم
قرص لبوب قروح گردہ و مثانہ کو ریم سے پاک کرے
قرص ماسک البول
قرص دافع سوزاک

تخم خرفہ مقشر مغز تخم کدو شیرین ہر یک ہموزن ساوی ساتھ لعاب اسبغول کے بنا دین ساتھ شیر گاو و آب آمیختہ کے کھلاوین

**فصل اٹھانوے** قیروطی یعنی موم و روغن میں **قیروطی** دافع قروح کا ص موم زرد ایک تولہ
روغن گل تین تولہ مین گداخت کرکے مردار سنگ دو ماشہ قلعی کشتہ چار ماشہ مخلوط کرین **قیروطی** کہ
قروح و خشک ریشہ کو دفع کرے ص روغن چنبیلی دو تولہ آگ پر رکھکے موم زرد ایک تولہ مغز ساق بز ایک تولہ ملا
کتیرا چھ ماشہ حل کرین **قیروطی** کہ شقاق لب و دست و پا کو دفع کرے ص روغن گل تین تولہ آگ پر رکھکر
موم زرد ڈیڑھ تولہ چربی مرغابی کی ایک تولہ کتیرا تین ماشہ ملاکے بناوین **قیروطی** کہ ذات الجنب و ذات الصدر کو
دفع کرے ص روغن بنفشہ پانچ تولہ آگ پر رکھکر موم سفید دو تولہ کتیرا نو ماشہ ممزوج کرین **ایضاً** برگ بنفشہ
صندل سفید تخم خطمی اکلیل الملک آرد جو سبوس گندم بوزن مساوی کوٹ چھان کے موم روغن مین کہ روغن بنفشہ
یا روغن گل یا روغن کنجد سفید مین بنایا ہو مخلوط کرین **ایضاً** گل بنفشہ اکلیل الملک گل بابونہ تخم خطمی سپستان
گل سرخ نو نو ماشہ پانی مین جوش کرکے صاف کرین و پانچ تولہ روغن کنجد ملاکے پکاوین جب پانی جل جاوے دو تولہ
موم زرد داخل کرین **قیروطی** دافع ضیق النفس بارد ص موم زرد تین تولہ روغن کنجد سیاہ چھ تولہ مین
گداخت کرکے حلبہ نو ماشہ کلونجی اصل السوس چار چار ماشہ عاقرقرحا دو ماشہ کوٹ چھان کے مخلوط کرین
**قیروطی** دافع ضیق النفس و سعال حار ص کاہو کشنیز دو دو تولہ گل نیلوفر برگ بنفشہ ایک ایک تولہ پانی مین پیس چھان کر
روغن کنجد سفید چھ تولہ مین پکاوین جب پانی جل جاوے موم سفید اڑھائی تولہ داخل کرین **قیروطی** نافع ورم خصیہ
ص موم زرد دو تولہ روغن گل چار تولہ مین گداخت کرکے مقل ازرق کندر چار چار ماشہ مخلوط کرین

**فصل ننانوے** قطور مین **قطور** کہ قرحہ کان کو نفع و چرک و ریم کو دفع کرے ص صبر انزروت کف دریا
بورہ ارمنی دم الاخوین کندر مساوی الوزن پانی مین پیس کر دو تین قطرے سرکہ ملاکے کان مین ٹپکاوین و بعد ساعتے
دفع کرین **قطور** کہ درد حار کان کو دفع کرے ص افیون ایک ماشہ روغن گل دو تولہ مین گھول کر چند قطرہ
سرکہ ملاکے ٹپکاوین **ایضاً** کہ درد شدید کان کو دفع کرے ص کافور افیون مساوی شیر دختر یا شیر بز مین گھول کر
ٹپکاوین **قطور** کہ آواز گوش کو دفع کرے ص کندر زعفران مساوی شراب مین گھول کر ٹپکاوین **ایضاً** قرنفل
تین عدد دو تولہ آب مرزنجوش مین گھس کر ٹپکاوین **ایضاً** خربق سفید دو ماشہ جند بیدستر ایک ماشہ پانی مین گھول کر
قطرہ چند سرکہ ملاکے ٹپکاوین **قطور** کہ سوزاک و قروح مثانہ و احلیل کو مفید ہو ص انزروت دم الاخوین کندر
قلعی کشتہ نشاستہ افیون مساوی پانی مین گھول کر ٹپکاوین **ایضاً** صمغ عربی دو ماشہ نشاستہ گندم چار ماشہ شیر دختر

قیروطی دافع قروح یعنی
قیروطی دافع قروح و خشک ریشہ
قیروطی دافع شقاق لب و دست و پا
قیروطی دافع ذات الجنب و ذات الصدر
قیروطی دافع ضیق النفس بارد
قیروطی دافع ضیق النفس و سعال حار
قیروطی نافع ورم خصیہ
قطور نافع قرحہ کان و دافع چرک و ریم
قطور دافع درد حار گوش
قطور دافع آواز گوش
قطور نافع سوزاک و قروح مثانہ

یا شیر بز مین حل کرکے ایضاً پوست خشخاش نشاستہ رب السوس مساوی شیر مین پیس کے چھان کر ٹپکاوین

# حرف الکاف

**فصل ستوین** کحل ہاے مین **کحل** قاطع و دافع آنکھہ کی پھلی کا **ص** کلی تازہ و چنبیلی کلی تازہ کنجد سفید
مرچ سیاہ چار چار تولہ پھٹکری بریان سات تولہ خوب کھرل کرکے پھر خشک کرکے کھرل کرین **کحل** کہ پھولی و جالا
و ڈھلکہ و دھندھ و خیالات و ابتداے نزول و رطوبات کو دفع و تقویت بینائی کی کرے **ص** سنگ سرمہ آب بادیان مین
تین بار بوجھا کے ڈیڑھ تولہ استخوان سوختہ خرما ایک ماشہ سافج ہندی چار رتی بسباسہ دو ماشہ بدستور صلایہ کرکے
استعمال کرین **کحل** کہ جالا و ڈھلکہ کو دفع کرے و تقویت بصر کی کرے و آخر رمد کو بھی مفید ہو **ص** صدف سوختہ
طوطیاے مغسول نبات سفید بوزن مساوی سرمہ بناوین **کحل الجواہر** کہ قوت بصر کو زیادہ و دھندھ و سیلان
رطوبت و آنے چرک کو دفع کرے **ص** مروارید ناسفتہ ایک ماشہ مرجان ڈیڑھ ماشہ فیروزہ لاجورد مغسول
یاقوت رمانی عقیق سرخ چار چار سرخ ورق طلا ورق نقرہ پانچ پانچ عدد تین روز عرق کیوڑے مین صلایہ کرین
اوسکے بعد مامیران چینی دو ماشہ سنگ بصری تین تین ماشہ طوطیا چھہ رتی زعفران ڈیڑھ ماشہ سافج ہندی
کافور ایک ایک ماشہ مرچ سیاہ چار سرخ سنگ سرمہ دو تولہ ملا کے آب بادیان ڈال ڈال کر آٹھ پہر صلایہ کرین
**کحل مامیران** کہ خارش چشم و دھندھ و ڈھلکہ کو دفع کرے و بال سوئی کے جماوے و قوت باصرہ کی زیادہ
کرے **ص** حضض مکی پھٹکری بریان مامیران چینی گھریا چاندی و سونے کی پوست ہلیلہ چار چار ماشہ نوسادر
سعدکی سافج ہندی بسباسہ تین تین ماشہ فلفل سیاہ کافور جٹاماسی طوطیا طباشیر کبود کشتہ رانگا ایک
ایک ماشہ سنگ سرمہ سیاہ ڈیڑھ تولہ زہرہ بز ایک عدد آب بادیان مین آٹھ پہر صلایہ کرین **کحل چشنخام**
کہ آشوب چشم و اجراے اشک و کوتہی چشم الاطفال کو دفع کرے **ص** چشنخام یعنی چاکسو دو تولہ ایک پوٹلی مین
باندھ کر گدھے کی لید یا دال ماش مین پانی ڈال کر پکاوین و مقشر کرکے خشک کرین و باضافہ سنگ بصری
چھہ ماشہ پھٹکری بریان چار ماشہ رسوت تین ماشہ سنگ سرمہ نو ماشہ بدستور سرمہ بناوین **کحل**
کہ شبکوری و جالا و ڈھلکا و غبار و رمد کہنہ و ناخنہ و پھلی کو دفع کرے **ص** مرچ سیاہ تین ماشہ زہرہ بز مین
تسقیہ کرکے و سنگ بصری چھہ ماشہ چار بار آب لیمون مین بوجھا کر مغز تخم ککری دو ماشہ غنچہ چنبیلی ایک تولہ آب بادیان مین صلایہ کرین

**فصل ایکسو ایک** کاجل و گھرے مین **کاجل** کہ پھلی و ڈھلکا و جالا و ناخنہ کو دفع و قوت باصرہ کی کرے
**ص** مامیران چینی قرنفل سنگ بصری سنگ سرمہ سفید ایک ایک ماشہ زرد چوب بیخ گلاب مغز تخم ککری کونپل انار

کحل قاطع و دافع پھولی آنکھہ

کحل کہ جالا و ڈھلکہ و دھندھ و خیالات و ابتداے نزول وغیرہ کو دفع کرے

کحل کہ جالا کو دفع کرے و تقویت بصر کی کرے

کحل الجواہر مقوی بصر و دافع سیلان رطوبت

کحل مامیران مقوی بصر و دافع خارش چشم

کحل چشنخام دافع آشوب چشم و اجراے اشک

کحل دافع شبکوری و ڈھلکا

کاجل دافع ڈھلکا و جالا و ناخنہ و قوت باصرہ کی کرے

کونپل بکاین تین تین ماشہ سفوف کرکے روغن لگاوے دو تولہ میں سپاری کے پارچہ نازک معصفر میں لپیٹ کر فتیلہ بناوین روغن

کاجل مقوی بصر و دافع خارش چشم

تلخ کے ساتھ چراغ مین روشن کرکے ظرف خام مین کاجل لیوین **کاجل** کہ تقویت بصر و روشنی آنکھ کی کرے و دفع

خارش کو بہت مفید ہو **ص** نیم کے پھول یا بکاین کے پھول روئی مین لپیٹ کر روغن سرشف سے چراغ مین جلاوین

دھوان اوسکا سفالی خام مین لیوین اور کپڑے کی پوٹلی مین سخت باندھ کر چالیس روز تک بادیان کے پانی مین پڑی

کاجل پلک جمانے والا

رکھین اوسکے بعد نکال کر رکھ لین و لگایا کرین **کاجل** کہ بال برونی کے جماوے و سرخی آنکھ کی جو آشوب کے بعد

رہتی ہو یا زردی جو بیماریون سے آنکھ مین ہو جاتی ہو دفع کرے **ص** بندال تازہ کوچل کر نچوڑین اور اوس

پانی مین تین چار بار کپڑا تر و خشک کرکے آنبہ ہلدی ایک تولہ پھٹکری سفید نو ماشہ سفوف کرکے لپیٹین اور

کاجل دافع زردی سرخی بعد آشوب چشم

روغن سرشف سے چراغ مین جلاکے بدستور کاجل لیوین **ایضاً** آنبہ ہلدی کو بادیان کے پانی مین پیس کر کپڑا

رنگ کر اوس کپڑے مین چند خانۂ عنکبوت جو مثل کاغذ کے دیوارون مین لگا ہو آلایش صاف کرکے رکھین

گھرہ دافع آشوب و درد و اشک چشم

اور روغن سرشف سے چراغ مین جلاکے بدستور کاجل لیوین **گھرہ** کہ آشوب چشم و درد و اشک کو دفع کرے **ص**

پھٹکری بریان تین تولہ افیون خالص چھ ماشہ ظرف آہنی مین دستہ آہنی سے عرق لیموں ڈال ڈال کر رگڑین

کہ پاؤ بھر عرق لیموں جذب ہو جاوے پس اوٹھا رکھین جب خشک ہو جاوے پانی سادہ ڈال کر ڈھیلا کر لیوین **ایضاً**

رسوت پھٹکری بریان آنبہ ہلدی چھ چھ ماشہ پٹھانی لودھ تین ماشہ افیون دو ماشہ آملے کی تازہ پتی کا پانی

ڈال کر پھول کے برتن مین کھرڑی کلان سے رگڑین جب یک ذات ہو جاوے اوٹھا رکھین **ایضاً** رتن جوت پٹھانی لودھ پھٹکری

بریان تین تین ماشہ افیون خالص دو ماشہ ظرف آہن مین دستہ نیب سے آب جوشاندہ ترپھلا ڈال کر رگڑین ❊ ❊ ❊

کماد نافع درد نیم سر و ریاح غلیظ

**فصل ایک سو دو** کماد یعنی سینک مین **کماد** کہ درد نیم سر و دردہاے شدید و ریاح غلیظ کو نفع کرے **ص** برگ

کماد نافع صاحب سکتہ

دونا مروا گل بابونہ برگ تلسی کچل کر کپڑے کی پوٹلی مین باندھ کر نیم گرم کرکر کے سینکین **کماد** کہ بحالت سکتہ کے سکتہ کو

نفع کرے **ص** قرنفل بسباسہ جوزبوا عاقرقرحا چھ چھ ماشہ نمک خوردنی دو دو تولہ سفوف کرکے آرد باجرا پاؤ بھر ملاکے

کماد نافع درد معدہ

دو پوٹلی بناکے سینکین **کماد** کہ دردریحی معدہ کو نفع کرے **ص** نانخواہ زیرہ سفید بادیان اجموِد زنجبیل دو دو تولہ

نمک کھاری چار تولہ سفوف کرکے آدھ پاؤ سبوس گندم مین ملاکے دو پوٹلی بناوین **ایضاً** اجواین نمک

کماد محلل ریاح و دافع درد احشا و مراق

و سبوس گندم بقدر مناسب مخلوط سینک کرین **کماد** کہ تحلیل ریاح و دفع درد احشا و مراق کی کرے **ص**

برگ شبت تازہ پودینہ تازہ دو دو تولہ انیسون بادیان تخم کرفس ایک ایک تولہ پانی مین جوش و صاف کرکے

کماد نافع درد جگر و طحال

مثانۂ گوسفند یا بوتل مین بھر کے سینک کرین **کماد** کہ درد جگر و طحال کو مفید ہو **ص** برگ مکوے برگ کاسنی

برگ سنبھالو برگ سداب بقدر مناسب جوش دیکر سرکہ خالص مین ملا کے کپڑا تر کرکے سینک کرین

**فصل ایک سو تین کبوس مین** کبوس کہ استرخائے مقعد کو مفید ہی **ص** جفت بلوط کندر گھر یا چاندی کی تین تین ماشہ سفوف کرکے برگ تازہ ببول دو تولہ پیس کر ملاوین و سر و باندھین **کبوس** کہ خروج مقعد کو دفع کرے **ص** برگ کنار ایک تولہ بھانگ دو تولہ آنبہ ہلدی و مازو سبز چھ چھ ماشہ بعد داخل کرنے مقعد کے باندھین **کبوس** کہ درد ریحی ہر مقام کو مفید ہی **ص** گلچکان تین جزو تماکو خوردنی ایک جزو پیس کر نیم گرم باندھین **کبوس** کہ اکوتہ کو دفع کرے **ص** کھلی سیاہ تل کی و ریگ دریا مساوی پانی مین ٹکیہ بنا کر باندھین و چار پہر کے بعد تجدید کرین

## حرف کاف فارسی

**فصل ایک سو چار گلقندون کے بیان مین گلقند** مطلق کا مفہوم گلقند گلاب کے پھول کا ہی دافع مضرات صفراوی مفرح و ملین طبع و دوسرے اجزا مناسب کے ساتھ مسہل اخلاط ثلثہ و مخرج سدہ امعا و دافع قولنج و مغص و درد معدہ ہی شیخ بو علی نے اپنی تصانیف مین لکھا ہی کہ دیکھی مینے ایک عورت جوان جسکو تپ دق شروع تھی دوسرے درجے مین میں نے مداومت کرائی صرف گلقند کی یہان تک کہ غذا مین بھی اکثر شامل کیا مدت ایک سال مین صحت کلیہ پائی و توالد و تناسل اوس سے ہوا **گلقند سیوتی** کہ مفرح طبع و دافع وسواس سوداوی و توحش و خفقان و مالیخولیا مراقی ہی بدستور گلقند آفتابی یا آبی کے بناوین **گلقند گڑھل** کہ دافع خفقان و توحش طبع و مولد خون صالح و دافع مضرات صفراوی و سوداوی ہی بدستور گلقند آبی کے بناوین نصف وزن پھولون کے آب لیمون کاغذی خواہ آب انار ترش ملا کے **گلقند خیارشنبر** کہ ملین طبع و مسہل صفراوی ہی **ص** پھول تازہ خیارشنبر کا صرف پنکھڑی لیکر ہم وزن شکر سرخ مین ملا کر بدستور گلقند آفتابی کے بناوین **گلقند نیب** کہ مصفی خون و دافع امراض سوداوی و مفتح سدہ ہائے عروق ہی **ص** پھول تازہ نیب ہم وزن شہد خالص مین مخلوط کرکے بدستور گلقند آفتابی کے بناوین **گلقند خشخاش** کہ حابس طبع و دافع اسہال و دافع نزلہ و مفید سرفہ رطوبی ہی **ص** پھول تازہ خشخاش ریزہ ریزہ کرکے سہ چند شکر سفید مین مالش کرکے تین روز تک آفتاب مین رکھین **گلقند حنا** کہ مصفی خون و دافع نزلہ حار **ص** پھول تازہ حنا کے پنچند شہد خالص مین مخلوط کرکے تین روز تک آفتاب مین رکھین

## حرف اللام

- کبوس نافع استرخائے مقعد
- کبوس دافع خروج مقعد
- کبوس نافع درد ریحی
- کبوس دافع اکوتہ
- گلقند دافع قولنج و درد معدہ
- گلقند سیوتی مفرح طبع
- گلقند گڑھل دافع توحش
- گلقند خیارشنبر ملین طبع و مسہل صفرا
- گلقند نیب مصفی خون
- گلقند خشخاش حابس طبع
- گلقند حنا مصفی خون

لخلخہ نافع صداع حار

**فصل ایک سو پانچوین لخلخہ مین** لخلخہ کہ صداع و شقیقۂ حار کو مفید ہو ص صندل سفید کشنیز خشک گلاب مین پیس کر تھوڑا سرکۂ خالص ملاکے لخلخہ کرین

لخلخہ نافع شقیقۂ بارد

لخلخہ کہ صداع و شقیقۂ بارد کو مفید ہو ص برگ مرزنجوش برگ تلسی پانی مین پیس کر اوسمین سفوف قدرے زنجبیل و مرچ سیاہ و چونہ ملاکے

لخلخہ نافع سرسام حار

لخلخہ کہ درد سر و سرسام حار کو مفید ہو ص صندلین کشنیز خشک گل ارمنی پانی مین پیس کر تھوڑا کافور ملاکے * * * * * * *

لطوخ نافع درد شقیقہ

**فصل ایک سو چھٹین لطوخ مین** لطوخ کہ دونو کنپٹی پر لیپا ٹنے سے شقیقہ و درد سر کو نفع کرے ص ایلوہ تخم کاہو بزر البنج کتیرا دو ماشہ افیون ایک ماشہ زعفران چھہ رتی سرکہ مین حل کرکے **ایضاً** کتیرا صمغ عربی خشخاش دو دو ماشہ دم الاخوین حضض گل سرخ افیون ایک ایک ماشہ سفیدۂ تخم مرغ مین ملاکے **ایضاً** کوکنار گل سرخ کشنیز خشک چار چار ماشہ گل بابونہ بزر البنج تین تین ماشہ صندل سفید دو ماشہ افیون ایک ماشہ

لطوخ دافع زکام مزمن

لطوخ کہ زکام مزمن کو دفع کرے ص لوبان کوگل مصطکی رومی گل بابونہ جٹا ماسی بوزن مساوی پانی مین پیس کر تھوڑا روغن گل ملاکے **ایضاً** افیون تین جز زعفران ایک جز باہم ملاکے * * * * * *

لعوق نافع خشکی حلق و سینہ

**فصل ایک سو ساتوین لعوق مین** لعوق بادام کہ خشکی حلق و حنجرہ و کھانسی خشک کو مفید ہو ص مغز تخم کدوے دراز مغز بادام شیرین دو دو تولہ نشاستہ کتیرا صمغ عربی رب السوس ایک ایک تولہ سفوف باریک کرکے قوام نبات سفید یا شکر ایک پاؤ مین ملاوین

لعوق نافع ضیق النفس

لعوق کہ ضیق النفس و گرفتگی آواز کو مفید ہو ص تخم السی دو تولہ تخم میتھی چار ماشہ مغز بادام شیرین مویز کتیرا اصل السوس مغز چلغوزہ نشاستہ صمغ عربی ایک ایک تولہ سفوف باریک کرکے قوام شکر سفید پاؤ بھر مین مخلوط کرین

لعوق نافع خون گلو و حرارت مزاج کبد

لعوق کہ گلے سے خون نکلنے کو نفع و حرارت مزاج کبد کو دفع کرے و بواسیر کو مفید ہو ص تخم خرفہ طباشیر سات سات ماشہ مغز تخم کدوے دراز مغز تخم خیار دراز ایک ایک تولہ لعاب اسپغول لعاب بارتنگ تین تین تولہ کا نبات سفید آدھ پاو کے قوام مین ملاوین

لعوق خشخاش دافع سرفۂ نزلہ

لعوق خشخاش کہ کھانسی نزلہ کو دفع کرے ص اصل السوس مقشر تخم خطمی بہدانہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پوست خشخاش ایک تولہ تین پاو پانی مین خیساندہ و جوشاندہ بناکے ڈیڑھ پاؤ شکر سفید مین قوام کرکے رب السوس کتیرا صمغ عربی ایک ایک تولہ سفوف کرکے ملاوین

لعوق ابہل کہ دریک ہفتہ ربو را دفع کند

لعوق ابہل کہ باستعمال ایک ہفتے کے ربو کو دفع کرے ص ابہل چھہ تولہ سفوف کرکے تین تولہ روغن گل مین مخلوط کرکے پاؤ بھر شہد خالص کف گرفتہ مین ملاوین

لعوق زوفا نافع سرفۂ کہنہ

لعوق زوفا کہ ربو و سرفۂ کہنہ کو مفید ہو و سینہ و شش کو اخلاط غلیظہ سے پاک کرے ص زوفا یابس بیخ سوسن کبود ایک ایک چھٹانک جوشاندہ بنا کر ڈیڑھ پاؤ شہد خالص ملاکے گرم کرین و مکرر صاف کرکے قوام کرین و اگر بیخ

لعوق نافع مسلول و سرفہ خشک

سوسن ہو تو بیاب نہو تو بہودن او سکے شونیز داخل کرین لعوق کہ مسلول کو اور سرفہ خشک کو مفید ہو ص
بہدانہ اسپغول تخم خطمی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ کا لعاب نکال کر آب انار شیرین آب خیارہ ر از آب کدو درازہ آب برگ خرفہ
ہر ایک آدھ آدھ پاؤ شکر سفید آدھ سیر باہم مخلوط کرکے قوام کرین صمغ عربی کتیرا مغز بادام شیرین مقشر تخم
خشخاش ایک ایک تولہ رب السوس شکر تیغال چھہ چھہ ماشہ سفوف کرکے ملاوین شبانہ روز قدرے قدرے لعق کرین

لعوق سپستان نافع سرفہ بلغمی و نزلہ مجربات

لعوق سپستان کہ سرفہ بلغمی و نزلے کو مفید و مجربات سے ہے ص سپستان پختہ پچاس عدد عناب بیس عدد
اصل السوس و تخم خطمی ایک ایک تولہ پوست خشخاش دو تولہ بہدانہ چھہ ماشہ جوشاندہ بناکر شکر سفید آدھ سیر ملاکے
قوام کرین و آخر قوام مین جو مقشر مغز بادام شیرین مقشر تخم خشخاش ایک تولہ شیرہ بناکر ملاوین بعد طیاری
قوام کے رب السوس کتیرا صمغ عربی چھہ چھہ ماشہ سفوف کرکے ملاوین شبانہ روز مین پانچ چار بار لعق کرین

لبوب کہ گردے کو گرم اور دل و دماغ کو قوت اور بدن کو فربہی کرے

فصل ایک سو آٹھوین لبوب اور لوز مین لبوب کہ گردے کو گرم اور قوی اور قوت باہ و منی کو زیادہ کرے
اور دل و دماغ کو قوت اور بدن کو فربہی دیوے اور فرحت و نشاط لاوے و امر مجامعت و اصلاح منی و قوت اعضائے
تناسل مین عدیم المثال ہے ص مغز پستہ مغز بادام مغز نارجیل مغز فندق مغز اخروٹ مغز چلغوزہ مغز تخم کدو
مغز پنبہ دانہ دانہ خشخاش سفید کنجد سفید مقشر ہر ایک تین تین تولہ تخم گزر تخم شلجم تخم ترب تخم پیاز تخم گندنا
لسان العصافیر بہمنین تخم ہالم ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پانی مین ایسا پیسین کہ پارچہ بیز نکر نکلے اور اوسکو قوام
شکر سفید تین پاؤ اور شہد پاؤ بھر مین مخلوط کرکے پکاوین کہ پانی جل جاوے اوسمین سفوف خولنجان و شقاقل

لبوب کہ منی کو زیادہ کرے و گردہ و مثانہ و باہ کو قوت دیوے

و بہمنین و تودری مین و ثعلب مصری ایک ایک تولہ داخل کرین لبوب کہ منی زیادہ کرے و گردہ و مثانہ و باہ کو
قوت بہت دیوے ص شکر سفید و شہد خالص آدھ آدھ سیر باہم ملاکے قوام کرین و سفوف دارچینی و خولنجان و
زنجبیل تخم ہالم بہمنین و تودرین ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پودینہ خشک ایک تولہ مرچ سیاہ عاقرقرحا جائفل جاوتری
لونگ چھہ چھہ ماشہ کا ملاوین بعد ان کے مغز بادام شیرین مغز اخروٹ مغز نارجیل مغز فندق مغز چلغوزہ مغز پستہ

لبوب بارد نقصان باہ کو کہ اگر حرارت سے ہو نافع ہو

تین تین تولہ چرونجی چھہ تولہ نرم کوٹ کر مخلوط کرین لبوب بارد نقصان باہ کو اگر حرارت سے ہو تو مفید ہو
ص نبات سفید ڈیڑھ پاؤ ترنجبین خراسانی آدھ پاؤ شہد خالص پاؤ بھر شیرہ تخم خشخاش و کنجد سفید
مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ مغز تخم تربز تین تین تولہ ملاکے قوام کرین و سفوف ثعلب مصری

لوزنج مقوی باہ و نافع صاحب نزلہ

و شقاقل مصری دو دو تولہ کا داخل کرین لوزنج کہ تقویت باہ کرے و صاحب نزلہ کو مفید ہے ص مغز بادام
مقشر آدھ پاؤ مغز پستہ تخم خشخاش سفید ایک چھٹانک شیرہ کرکے نبات سفید ڈیڑھ پاؤ مائدہ گندم ایک پاؤ

روغن گاؤ تین چھٹانک مین بریان کیا ہوا باہم مثل حلوا کے سخت پکاوین اور زعفران تین ماشہ دانہ الایچی سفید چھ ماشہ سفوف کر کے داخل کرین اور بحالت گرمی کے جما کر ٹکڑا ٹکڑا تراش رکھین

## حرف المیم

**فصل ایک سو نوین** ماء اللحم مین شیخ الرئیس بو علی نے لکھا ہی کہ اگرچہ گوشت غذا ہو مگر پانی اوسکا دفع ضعف قلب و دیگر امراض مین مستعمل ہو و بعض اطبائے چند گوشت کو جمع کرنا پسند نہین کیا بدین وجہ سریع الہضم و بطی الہضم یکجا کرنا بیجا ہے مگر اکثر اطبائے گوشت طیور کو ساتھہ گوشت بز کے جمع کرنا جائز اور روا کیا ہی **ماء اللحم** سادہ کہ تقویت قلب و توانائی و فربہی بدن کی کرے و اشربہ مناسبہ کے ساتھہ تپ دق کو

ماء اللحم سادہ کہ مقوی قلب و فربہی بدن کی کرے و نافع تپ دق

سفید ہو **صـ** گوشت بکرا جوان و فربہ کا چربی سفید دفع کر کے پوٹلی دھنیان و تیج پات و الایچی سرخ دارچینی ڈالکے دیگ سربستہ مین جوش دیوین جب گوشت خوب گلجاوے آنچ دیکر بھپکہ لگاکے عرق کھینچین **ماء اللحم** مرکب تقویت دل و دماغ و دیگر اعضائے رئیسہ و باہ کی و صلاح اخلاط و تصفیۂ خون و فربہی بدن کی کرے

ماء اللحم مرکب کہ مقوی دل و دماغ و باہ و تصفیۂ خون و فربہی بدن کرے

**صـ** گوشت صاف بکرا جوان کا سات سیر گوشت صاف کبوتر دس عدد و بٹیر چالیس عدد کا مرغ جوان دو عدد تیتر چار عدد گنجشک خانگی خواہ دشتی پچاس عدد باضافہ پوٹلی دارچینی ایک چھٹانک قرنفل ایک تولہ الایچی سرخ تیج پات ڈیڑھ ڈیڑھ چھٹانک پیاز مسلم پاؤ بھر دیگ سربستہ مین جوش کرین جب گوشت گلجاوے پوٹلی کو دفع کر کے گوشت کو مل کر پانی صاف کرلین اوسمین اجزائے مفصلہ جو ایک شب پانی مین تر رکھا ہو ڈالکر پانچ سیر شیر گاؤ تازہ ملا کے عرق کھینچین اور سر نیچہ پر پوٹلی زعفران تین ماشہ دانہ الایچی سفید چھ ماشہ کی باندھین برگ گاؤزبان گل گاؤزبان خشک آملہ کشمش خرما موصلا سیبل بادرنجبویہ گل منڈی آدھ آدھ پاؤ اسطوخودوس دارچینی تج تیج پات گل سرخ تخم کاسنی برادۂ صندل سفید برادۂ صندل سرخ برادۂ آبنوس گوکھرو کلان عناب گل نیلوفر ایک ایک چھٹانک بہمنین تودریین موصلین اندر جو چار چار تولہ **واضح** ہو کہ جو گوشت مذہبا جائز نہوے یا بہم نہ پہونچے اوسکے مخلوط نکرنے سے نقصان فوائد مین نہو گا بشرطیکہ اور سب اجزا داخل ہون اور اگر تقویت باہ زیادہ تر مقصود ہووے تو گوشت نیل گنٹھہ چار عدد دو کھڑ بچہ یعنی طائر کشمیری دس عدد کا ایزاد کرین

**فصل ایک سو دسوین** ماء الشعیر جسے آشجو کہتے ہین اور ماء الاصول مین **فائدہ** اتفاق اکثر اطبا کا اسبات پر ہو کہ کوئی غذا یا دوائی ماء الشعیر سے بہتر نہین ہو اور اسمین دس خاصیت ہین مبرد مفتح مسقر منقی معدہ سہل النفوذ لذیذ معتدل الغذا مسکن عطش مانع ہیجان اخلاط فاسدہ معدہ مین نفخ نہین کرتا

ماء الشعیر یعنی آشجو

مگر احتشاے بارد مزاج تو مضر ہو مصلح اوسکا گلقند ہو نسخہ جو قسم اعلی مقشر ایک چھٹانک سوا سیر پانی مین جوش دین
جب پانی رنگین ہو جاے پانی دفع کر دیوین دوسرا پانی ڈالکے پکاوین جب اوسمین سرخی آجاے وہ بھی تبدیل کرین اسی طرح
دو تین پانی تبدیل کرکے آخر مین خوب پکاوین کہ جو پھٹ جاوین پانی گاڑھا ہو جاوے تب سرد کرکے صرف نبات سفید
خواہ کوئی دوسرا شربت ملا کے پیوین ماء الشعیر ملحم جب مریض کو طاقت دینا زیادہ منظور ہو تو ماء الشعیر مین
گوشت داخل کرین اوسکی دو تدبیرین ہین ایک یہ کہ گوشت کو مثل قورما کے مصالحہ مناسبہ کے ساتھ پکاوین
مگر روغن نہ ڈالین اگر ڈالین تو نہایت کم بقدر بھوننے و خوشبو کرنے کے اوسمین جو مقشر کا دو پانی رنگین
دفع کرکے شامل کرین و پانی جدید مثل شوربا کے ڈالکر پکاوین مگر پانی زیادہ ہو کہ بخوبی اثر گوشت کا نکلے
دوسرے یہ کہ جب ماء الشعیر اخیر پانی مین پکنے لگین تب آب یخنی گوشت اوس مین داخل کرکے پکاوین اگر چاہین
کہ ماء الشعیر مین قوت قابضہ ہوے تو جو مقشر کو بریان کرکے پکاوین خواہ تھوڑا پوست خشخاش ایک پوٹلی مین
باندھکے داخل پخت اخیر کے کرین ماء الاصول کہ تپہاے بلغمی و ضیق النفس گرفتگی آواز و تفتیح سدہاے
جگر و طحال کو مفید ہو نسخہ پوست بیخ بادیان پوست بیخ کاسنی اصل السوس مقشر ایک ایک تولہ بیخ اذخر بیخ
کرفس سنبل الطیب چھ چھ ماشہ مویز منقی عناب بیس بیس دانہ سوا سیر پانی مین جوش کرین جب چہارم حصہ
باقی رہے بدون ملنے کے صاف کر رکھین بقدر مناسب لیکر اوسمین کوئی شربت خواہ نبات سفید ملا کر پیا کرین

فصل ایکسو گیارھوین مقیات مین مقی کہ اخلاط صفرا و بلغم کو معدے سے نکالے اور درد سر
و تپ کو نفع دیوے نسخہ بیخ و برگ مولی برگ سواے اصل السوس غیر مقشر شکوفتہ سب کو بقدر مناسب جوش کرکے پانی صاف لیکر
سکنجبین سادہ و نمک ملا کے شیر گرم بہت سا پی کر قے کرین مقی کہ خلط صفرا و بلغم و سودا کو معدے سے خارج کرے تنقیح
و سودا ضیق النفس و درد گردہ کو نفع دیوے نسخہ تخم خردل جوز القی تخم ترب تخم شبت اصل السوس چھ چھ ماشہ جوش کرکے
صاف کرکے سکنجبین سادہ دو تولہ نمک چار ماشہ ملا کر بتدریج پیوین و بعد تھوڑے توقف کے قے کرین

فصل ایکسو بارھوین مضمضہ مین مضمضہ کہ قرحہ مسوڑھا و اندرون لب جنبش و درد دانت و جوشش
خون دہن کو نافع ہے نسخہ گلنار مازو نیکوب کر مانند سماق مساوی الوزن جوش کرکے مضمضہ کرین مضمضہ
کہ خون آنا مسوڑھون سے دفع کرے نسخہ سماق سنبل الطیب ہر دو تین تین ماشہ برگ کنار یا غسنانی
بیخ کنار جنگلی ایک ایک تولہ مازو چار ماشہ جوش کرکے مضمضہ کرین مضمضہ کہ درد دندان و قلاع حار کو
بہت مفید ہو نسخہ کشنیز خشک گلنار چھ چھ ماشہ پانی مین جوش کرکے صاف کرین نو ماشہ اسپغول کا لعاب ایک شیشہ

ماء الشعیر ملحم
دافع ضعف مریض

ماء الاصول
نافع تپ بلغمی و ضیق النفس
و جگر و طحال مفتح سدہ

مقی دافع اخلاط صفرا
و بلغم از معدہ و نافع تپ

مقی کہ خلط صفرا و بلغم
و سودا کو معدے سے خارج کرے

مضمضہ نافع درد دندان
و جوشش خون

مضمضہ دافع خون لثہ

مضمضہ نافع درد
دندان و قلاع حار

کافور ملا کے مضمضہ کرین و اگر آب برگ تازہ مکوے یا آب برگ خرفہ ایزاد کرین زیادہ تر مفید ہوے ایضاً
نافع درد دندان کہ رطوبت و نزلے سے ہووے ص عاقرقرحا بزرالبنج چھہ چھہ ماشہ عدس ایک تولہ پوست خشخاش
سات ماشہ جوش کرکے مضمضہ کہ درد دندان کو دفع کرے ص پوست درخت سرس چار تولہ برگ چنبیلی
دو تولہ بادبرنگ تین ماشہ جوش کرکے ایضاً مکوے پوست خشخاش اسپند ایک ایک تولہ مجیٹھ چھہ ماشہ جوش
کرکے مضمضہ کہ قلاع گرم و سرد کو دفع کرے ص انجیر چار عدد اکلیل الملک تخم السی ایک ایک تولہ جوش کرکے
صاف کرکے قدرے زعفران و روغن چنبیلی ملا کے ایضاً سماق زرورد نو نو ماشہ اقاقیا مازو چھہ چھہ ماشہ
جوش کرکے مضمضہ کہ گندہ دہنی کو بعد تنقیہ بلغم کے مفید ہو ص عود خام مصطلی قرنفل بسباسہ جوزبوا
تین تین ماشہ نیمکوب کرکے پوٹلی باندھ کر گلاب مین جوش کر رکھین شبانہ روز مین بدفعات مضمضہ کیا کرین ایضاً
دافع بدبوے دہن ص شہد خالص کو پانی مین گھول کر مضمضہ کیا کرین مضمضہ کہ بطلان و فساد ذوق کو
دفع کرے اگر بلغم سے ہووے ص خردل و عاقرقرحا و مویز جوش کرکے و اگر حرارت سے ہووے ص گل سرخ
و سماق جوش کرکے مضمضہ کہ دانتونکو مستحکم اور اوسکے درد کو دفع کرے ص گلنار اقاقیا کزمازج جفت بلوط
فوفل گل سرخ صندلین پوست انار ناگرموتھا بوزن مساوی جوش و صاف کرکے تھوڑا دم الاخوین ملا کے
مضمضہ کہ استرخاے زبان کو مفید ہو ص خردل زنجبیل مرچ سیاہ عاقرقرحا نوشادر نمک سیجی کلونجی
پودینہ خشک نمک مساوی جوش کرکے مضمضہ کہ ورم زبان و دہان کو مفید ہو ص برگ بنفشہ مینتھی تخم
السی اصل السوس مکوے نو نو ماشہ انجیر چار عدد خیارشنبر تین تولہ جوش کرکے صاف کرکے نیم گرم مضمضہ کرین

**فصل ایک سو تیرھوین** مطبوخات دافع امراض معدہ و امعاء و جگر و طحال و استسقا مین مطبوخ کہ ورم بلغمی
معدے کو نفع کرے ص شگوفہ اذخر مصطلی تخم کرفس انیسون تین تین ماشہ پرسیاوشان بیخ بادیان پانچ پانچ ماشہ
جوش کرکے صاف کرین و باضافہ شیرہ مغز بادام پانچ دانہ و شکر سرخ ایک تولہ کے پیوین ایضاً دافع ورم معدہ ص
بادیان کرفس مکوے مساوی جوش کرکے باضافہ شیرہ مغز بادام و شکر سرخ کے مطبوخ کہ معدے کو قوت دیوے
و قے موقوف کرے ص انار دانہ نو ماشہ مصطلی پودینہ عود خام تین تین ماشہ بدستور جوش کرکے باضافہ ایک تولہ
نبات سفید کے پیوین مطبوخ دافع سنگ ہی ص ناگرموتھا بیل گری کشنیز خشک تربالا زنجبیل خس
جملہ بوزن مساوی حسب مزاج جوش کرکے باضافہ شکر سفید کے مطبوخ کہ ورم طحال کو دفع کرے ص
ہلیلہ سیاہ بلیلہ ہر دو تین تین ماشہ شاہترہ تخم کاسنی چھہ چھہ ماشہ تخم کشوث دو ماشہ آلو بخارا پانچ دانہ

مضمضہ دافع درد دندان
مضمضہ دافع قلاع حار و بارد
مضمضہ نافع گندہ دہنی
مضمضہ دافع بطلان و فساد ذوق
مضمضہ مستحکم کنندہ دندان و دافع درد
مضمضہ نافع استرخاے زبان
مضمضہ ورم زبان و دہان
مطبوخ نافع ورم بلغمی معدہ
مطبوخ مقوی معدہ و حابس قے
مطبوخ دافع سنگ گردہ
مطبوخ دافع ورم طحال

مطبوخ دافع ورم جگر و معدہ و طحال و یرقان و عطش

گلقند آفتابی دو تولہ بدستور طیار کرے مطبوخ کہ ورم جگر و معدہ و طحال و استسقا و یرقان کو دفع و تلطیف
اخلاط غلیظہ کی کرے و جگر و معدہ کو قوت دیوے ص مجیٹھ مصطکی پوست بیخ بادیان پوست بیخ کرفس پوست
بیخ کاسنی انیسون تخم کرفس سنبل الطیب تین تین ماشہ تخم کشوث دو ماشہ مویز ایک تولہ بدستور طیار کرین

مطبوخ ریوند کہ سدہ مقعر جگر کھولے

و باضافہ شکر سفید ایک تولہ و شیرہ بادام شیرین سات دانہ کے پیوین مطبوخ ریوند کہ سدہ مقعر جگر کھولے
ص ریوند چینی دو ماشہ افسنتین شگوفہ اذخر تین تین ماشہ سداب حلبہ چار چار ماشہ مویز دس عدد انجیر زرد

مطبوخ دافع ورم جگر

دو عدد بدستور طیار کرکے شکر سفید ڈیڑھ تولہ روغن بادام دو ماشہ ملاکے مطبوخ کہ ورم جگر کو دفع کرے
ص ریوند چینی ڈیڑھ ماشہ تخم کشوث تخم کرفس بادیان تین تین ماشہ افسنتین بسفائج ہلیلہ کابلی بلیلہ
پانچ پانچ ماشہ مویز منقی پندرہ عدد بدستور طیار کرین و ترنجبین خراسانی دو تولہ حل کرکے پیوین

مطبوخ نافع درد گردہ و دشواری بول

## فصل ایک سو چودھوین مطبوخات دافع علل گردہ اور مثانہ مین

مطبوخ کہ درد گردہ اور دشواری
بول کو نفع کرے ص کاکنج تخم خبازی پانچ پانچ ماشہ زیرہ سفید چار ماشہ تخم خربزہ شگوفتہ نو ماشہ مطبوخ

مطبوخ دافع درد گردہ

دافع درد گردہ ص حلبہ نانخواہ تخم گزر تخم کرفس تخم سداب گل بابونہ مساوی الوزن مطبوخ کہ درد و سنگ

مطبوخ دافع ریگ گردہ و مثانہ

و ریگ گردہ و مثانہ کو دفع کرے ص بادیان انیسون گوکھرو کلان پرسیاوشان تخم خبازی
گل بنفشہ تخم کشوث تخم قلت تین تین ماشہ تخم خربزہ نو ماشہ تخم خیارین ایک تولہ ساتھ شربت بزوری بارد

مطبوخ مجرب دافع درد گردہ

دو تولہ کے مطبوخ کہ درد گردہ کو مجرب ہی ص تخم خربزہ شگوفتہ دو تولہ شکر سرخ دو تولہ
ڈیڑھ پاؤ پانی مین پکاوین جب سیوم حصہ رہے صاف کرکے شیر گرم نوش کرین ایضاً
گل داؤدی زرد بقدر مناسب پیس کر شکر سرخ ملاکے صاف کرین و شیر گرم پیوین

مطبوخ دافع خون حیض

## فصل ایک سو پندرھوین مطبوخات مدر حیض مین

مطبوخ کہ انسداد و قلت اجرائے خون حیض کو
دفع کرے ص اسارون تین ماشہ سداب دو ماشہ بادیان چھہ ماشہ تخم لوبیا نو ماشہ بایام حیض
تین روز متواتر پیوین ایضاً تخم سداب بادیان تخم کرفس چھہ چھہ ماشہ انجیر زرد پانچ عدد گلقند آفتابی
دو تولہ ایضاً لوبیا سرخ انیسون مجیٹھ تخم سداب بوزن مساوی ایضاً کہ مجرب لکھا ہی ص
تخم گزر شگوفتہ برگ گاؤزبان تخم خربزہ شگوفتہ بوزن مساوی جوش و صاف کرکے شکر سرخ ملاکے پیوین

مطبوخ سورنجان دافع درد مفاصل

## فصل ایک سو سولھوین مطبوخات دافع اوجاع مین

مطبوخ سورنجان کہ درد مفاصل کو ساتھ اسہال
کے دفع کرے ص سورنجان شیرین بوزیدان چھہ چھہ ماشہ تربد سفید مجوف و مغز تخم گزر زنجبیل شحم حنظل

تین تین ماشہ مجیٹھ تخم کرفس انیسون سات سات ماشہ بدستور طیار کرکے شکر سرخ ایک تولہ ملاکے نوش کرین

**مطبوخ بوزیدان نافع درد زانو و پشت وغیرہ**

مطبوخ بوزیدان کہ درد زانو و درد پشت اور سب دردون کو مفید ہے ص بوزیدان شیطرج ہندی زنجبیل پانچ پانچ ماشہ سورنجان بیخ اذخر پوست بیخ کرفس پوست بیخ بادیان چار چار ماشہ مویز حلبہ دس دس

**مطبوخ ہلیلہ نافع اوجاع مفاصل**

دس ماشہ بدستور بناوین و باضافہ نو ماشہ روغن بیدانجیر کے پیوین مطبوخ ہلیلہ کہ اوجاع مفاصل کو نفع دیوے ص سورنجان بادیان پوست بیخ بادیان تخم کرفس انیسون پانچ پانچ ماشہ پرسیاوشان گاؤزبان بادرنجبویہ چار ماشہ گل سرخ ہلیلہ زرد چھ چھ ماشہ سنامکی سات ماشہ گلقند آفتابی ڈیڑھ تولہ

**مطبوخ دافع وجع الورک و عرق النسا**

بدستور طیار کرکے ترنجبین تین تولہ حل کرکے صباح نوش کرین مطبوخ کہ وجع الورک و عرق النسا دفع کرنے مین قوی الاثر ہے ص مصطکی انیسون پانچ پانچ ماشہ زنجبیل بیخ اذخر تین تین ماشہ مجیٹھ شیطرج ہندی سورنجان بوزیدان تخم کرفس حلبہ رازیانہ چار چار ماشہ مویز پندرہ عدد بدستور طیار کرکے باضافہ ایک تولہ روغن بیدانجیر کے پیوین

**مطبوخ دافع تپ بلغمی و ربع**

## فصل ایک سو سترھوین مطبوخات دافع حمیات مین

مطبوخ کہ تپ بلغمی و تپ ربع کو باخراج مواد دفع کرے ص بیخ اذخر شاہترہ شکاعی کباب چینی چار چار ماشہ افتیمون تین ماشہ ہلیلہ کابلی چھ ماشہ مویز پندرہ عدد بدستور طیار کرکے باضافہ سکنجبین دو تولہ کے نوش کرین

**مطبوخ نافع تپ لازمی و تپ غب**

مطبوخ کہ اوس تپ کو دفع کرے جو ہر روز لاحق رہے اور ایک روز درمیان دیکر شدت کرے ص اصل السوس بیخ کرفس پوست بیخ رازیانہ پانچ پانچ ماشہ شکاعی تین ماشہ پودینہ مصطکی دو دو ماشہ کشنیز خشک گل سرخ چار چار ماشہ بدستور طیار کرکے ترنجبین چار تولہ حل کرکے پیوین

**مطبوخ دافع تپ بلغمی کہ باوقات مختلفہ آوے**

مطبوخ کہ اوس تپ بلغمی کو دفع کرے جو باوقات مختلفہ آوے ص سنبل الطیب انیسون کشنیز خشک گل سرخ پانچ پانچ ماشہ مصطکی دو ماشہ افسنتین تخم کشوث بیخ اذخر بیخ کرفس پوست بیخ رازیانہ چار چار ماشہ ہلیلہ زرد سات ماشہ مویز پندرہ دانہ گلقند عسلی تین تولہ بدستور طیار کرکے سکنجبین دو تولہ ملاکر پیوین

**مطبوخ دافع مواد تپ ربع بتلیین**

مطبوخ کہ مواد تپ ربع کو بہ تلیین دفع کرے ص برگ سنامکی افتیمون برگ بنفشہ تخم خیرہ شگوفتہ تخم شبت پانچ پانچ ماشہ ہلیلہ کابلی و ہلیلہ زرد سات سات ماشہ بدستور طیار کرکے تین تولہ سکنجبین ملاکر پیوین

**مطبوخ دافع تپ ربع بتلیین**

مطبوخ کہ تپ ربع کو بتلیین دفع کرے ص بادرنجبویہ برگ گاؤزبان آملہ پانچ پانچ ماشہ بسفائج فستقی افتیمون غاریقون تین تین ماشہ ہر سہ ہلیلہ چار چار ماشہ سنامکی سات ماشہ آلو و مویز دس دس دانہ گلقند آفتابی تین تولہ

**مطبوخ دافع تپ بلغمی و درد احشا**

مطبوخ کہ تپ بلغمی و درد احشا کو

دفع کرے ص بیخ کرفس بیخ بادیان بیخ اذخر پرسیاوشان انیسون مصطگی بوزن مساوی مطبوخ
کہ تپہاے کہنہ و تپ لرزہ مزمن کو دفع کرے ص خس صندل سرخ کشنیز خشک نرکچور زنجبیل گلوے تازہ
بوزن مساوی جوش کرین جب آٹھوان حصہ پانی باقی رہے صاف کرکے نبات سفید بوزن مناسب
ملاکر نوش کرین مطبوخ کہ واسطے تپ ربع کے مجربات سے ہے ص پوست کوکنار بقدر تحمل مزاج کے
ساتھ ہشتم حصہ مرچ سیاہ نیمکوفتہ کے جوش کرکے پیوین مطبوخ کہ واسطے تپ ربع کے مفید ہے ص پوست ہلیلہ
کابلی تخم کاسنی چھہ چھہ ماشہ بیخ بادیان شاہترہ چار چار ماشہ تخم کشوث تین ماشہ آلو عناب دس دس دانہ گلقند تین تولہ
مطبوخ کہ تپ بلغمی کو دفع کرے ص اصل السوس پانچ ماشہ بادیان چار ماشہ گلوے تازہ سات ماشہ
انجیر زرد دو عدد شکر سرخ دو تولہ مطبوخ کہ تپ و کھانسی کو دفع کرے ص پرسیاوشان تخم خطمی
تخم خبازی بیخ تھہک بادیان چار چار ماشہ پیپرامور دو ماشہ شکر سرخ دو تولہ مطبوخ کہ تپ و کھانسی خشک کو
دفع کرے ص بیخ تھہک گل بنفشہ برگ گاوزبان چار چار ماشہ بہدانہ دو ماشہ سپستان دس دانہ شکر سفید ڈیڑھ تولہ

**فصل ایک سو اٹھاروین مطبوخات متفرقہ مین** مطبوخ کہ تصفیہ خون فاسد کا کرے ص ناگرموتھا
بابچی چرایتہ پوست اندرونی درخت بکاین صندل سفید تین تین ماشہ گلوے کٹائی خرد و کلان ہلیلہ بلیلہ
آملہ چار چار ماشہ کتھی یا برنگ زرد چوب وج زنجبیل کوٹ شیرین اندرجو بھنگرہ بہچی سار دو دو ماشہ آدھ سیر
پانی مین جوش کرین جب ڈیڑھ چھٹانک پانی باقی رہے بدون ملنے کے صاف کرلین اور ایک تولہ نبات سفید
ملاکر پیوین مطبوخ کہ جذام و خدر و امثال اوسکے کو دفع کرے ص مجیٹھہ پوست جھاؤ ناگرموتھا گج تازہ
زنجبیل زرد چوب چوب کٹائی کلان و خرد برگ تنبول بنگلہ باوبرنگ چیتا ور دیوار اندرجو بھنگرہ ستاور
چوب کنیر زرد ترپھلا چرایتہ پوست درخت بکاین بہچی سار گل فرنگ پچی صندل سفید اترچہال درخت کچنار
زرمہ اترچہال کرنج بت پاپڑا اتیس بیخ اندراین ہر ایک دو دو ماشہ بدستور تیار کرین مطبوخ کہ واسطے
دفع آتشک کے مجرب و مفید ہے ص پوست درخت نیب پوست درخت کچنال بیخ حنظل مہندی
بیخ و چوب کٹائی خرد قند سیاہ کہنہ ایک ایک چھٹانک تین سیر پانی مین جوش کرین جب چہارم
حصہ رہے صاف کرکے ایک شیشے مین رکھین اور بقدر احتمال طبیعت کے پیا کرین

**فصل ایک سو انیسوین مربا ہاے مین** مربای زنجبیل گرم و خشک ہے برودت معدہ و گردہ
و مثانہ کو دفع و ادرار بول و قوت باہ زیادہ کرے و تپہاے بلغمی کو مفید ہے ص زنجبیل بے ریشہ کو ایک رات دن

مطبوخ دافع تپہاے کہنہ و تپ لرزہ مزمن
مطبوخ نافع در تپ ربع و مجرب
مطبوخ نافع تپ ربع
مطبوخ دافع تپ بلغمی
مطبوخ دافع تپ و سرفہ
مطبوخ دافع تپ و سرفہ خشک
مطبوخ مصفی خون فاسد
مطبوخ دافع جذام و خدر و مثل آن
مطبوخ کہ براے دفع آتشک مجرب است
مربای زنجبیل دافع برودت معدہ و مثانہ و مدر بول و نافع تپ بلغمی

رکھکر باکو سے بند کرین اور اوسپر پانی ڈالین اکیس روز تک اسیطرح تر رکھین پھر نکال کر خوب دھوئین اور کسی چیز
نوک دار سے خوب بیچ کر پانی اور شہد کے ساتھہ جوش دیوین کہ قوام ہو جاوے اور قوام مین زنجبیل ڈوبی ہے

*مربای ترنج مفرح دل و مقوی معدہ*

**مربای** ترنج کہ دل اور معدے کو قوت دیوے اور تفریح طبیعت کی کرے **ص** پوست ترنج کو جوش کرین
جب نیم پخت ہو جاوے نچوڑ کر ساتھہ شہد یا قند سفید کے جوش دیوین جب قوام ہو جاوے اوتار لین **مربای**

*مربای آملہ مقوی دل و دماغ و معدہ و مفرح طبع و حابس بطن و مقوی باہ و ہاضم طعام*

آملہ کہ مقوی دل و دماغ و معدہ و مفرح طبیعت ہو و اجزای مناسب کے ساتھہ حابس بطن و مقوی باہ و ہاضم
طعام ہو **ص** آنولہ تازہ کہ قریب پختگی کے ہو تیلی یا بانس سے گود کر پانی چونے مین گھول کر آنولہ کو ڈوبا
رکھین تین روز کے بعد نکال کر دھو ڈالین اور خفیف سا جوش دے کر پانی دفع کر دیوین جب اثر
پانی کا نرہے تھوڑے سے گھی مین بھون لین اور چکنائی گھی کی دفع کرکے قوام شکر سفید مین ڈال دین
جب قوام پتلا ہو جاوے تب اوس قوام مین تھوڑی شیر ہی اور ملا کر قوام کرین اور اوسمین آملہ پڑا رکھین

*مربای ہلیلہ ملین شکم و دافع ریاح و مقوی معدہ*

ایسا ہی جب قوام رقیق ہو جایا کرے اوسکو گاڑھا کر لیا کرین **مربای** ہلیلہ کہ ملین شکم و دافع ریاح و مقوی
معدہ ہو **ص** ہلیلہ تازہ اگر ہو تو بہتر ہے ورنہ ہلیلہ مسلم خشک کو چند روز پانی مین تر رکھہ کر پانی بدل کر

*مربای پیٹھا نافع تپہای گرم خصوص دق و خفقان و درد سر حار*

جوش دیوین کہ پوست اور مغز اوسکا نرم ہو جاوے اوسکے بعد مثل تدبیر مربای آملہ کے طیار کرین **مربای**
پیٹھا جسکو کمڈھا سفید کہتے ہین تپہاے گرم کو مفید ہی خصوص دق کو اور خفقان اور درد سر
گرم کو نفع دیوے **ص** پیٹھے کو چھیل کر تراشہ مغز سخت اوسکا علیحدہ کر لین اور مغز نرم اوسکا کہ جسمین تخم
ہوتے ہین پیس ڈالین اور پانی جو پیٹھے کے تراشے مین نکلا ہو ملا کر چھان لین اور اوس پانی مین تراشہ ہای سخت کو
جوش دیوین جب پانی جذب ہو جاوے تراشہ ہا نیم خشک کرکے روغن زرد مین نیم بریان کرکے چکنائی
اوسکی کپڑے سے صاف کرکے قوام قند سفید مین ڈوبا رکھین جب قوام رقیق ہو جایا کرے مثل قوام مربای

*مربای گزر مقوی باہ و مفرح طبع و مولد خون صالح*

آنولہ کے درست کر لیا کرین **مربای** گزر کہ مقوی باہ و مفرح طبع و مولد خون صالح ہو **ص** گزر نا ستخوان اور پوست سے
صاف کرکے شیر گاؤ مین جوش دین جب پختہ ہو جاوے نیم خشک کرین ازان بعد روغن زرد مین نیم بریان
کرکے قوام شکر سفید مین ڈوبا رکھین اگر قوام رقیق ہو جائے تو پھر اوسکو گاڑھا کر لیوین

## فصل ایک سو بیسوین مرہمون مین

*مرہم سفیداب کہ گوشت جماوے اور زخم کو خشک کرے*

**مرہم** سفیداب کہ گوشت جماوے اور زخم کو خشک کرے
اور گرمی زخم کی دفع کرے **ص** قلعی کشتہ چھہ ماشہ موم سپید ایک تولہ روغن گل دو تولہ بدستور مرہم بناوین

*مرہم سفیداب کافوری دافع مواد و تحلیل*

**مرہم** سفیداب کافوری کہ مواد ناقص پھوڑے کو دفع کرکے گوشت اور پوست صالح جماوے **ص** موم

سفید ایک تولہ روغن گل تین تولہ مین گداخت کرکے قلعی کشتہ پانچ ماشہ مردار سنگ چار ماشہ کافور تین ماشہ

مرہم دافع اورام و سختگی دنبل

ملاکے بدستور مرہم بناوین مرہم کہ ورم اور سختی پھوڑے کو دفع اور زخم کو آرام کرے ص موم زرد مغز ساق
گاؤ چربی گردہ بز ایک ایک تولہ روغن گل تین تولہ زردہ تخم مرغ ایک عدد آگ پر رکھ کر باہم مخلوط کرین اور زعفران

مرہم آبی نافع قروح و جراحات

گل بابونہ کو تین تین ماشہ سفوف کرکے باہم ملاوین مرہم آبی کہ قروح اور جراحات کو نفع تمام دیوے
اور ناصور کو دفع کرتا ہی ص مقل چار ماشہ رسوت ایک ماشہ دونون کو پانی مین خوب حل کرین بعد ازان

مرہم اُشق محلل صلابات و خنازیر و نافع ناصور

سیماب چار ماشہ ملاکر حل کرکے مرہم بناوین مرہم اُشق کہ تحلیل صلابات و خنازیر اور ناصورہا مین
نہایت نافع ہی ص اُشق مقل پانچ پانچ ماشہ چار تولہ روغن سرشف مین حل کرکے ایک تولہ موم زرد ملاکر
آگ پر رکھین خردل و کف دریا زراوند طویل گندھک آنولہ سار پانچ پانچ ماشہ سفوف کرکے ملاوین اور
جہان کہ پھوڑے کا پکانا جلد منظور ہو تو ایسے مرہم مین گل خطمی اور برگ خطمی ایک ایک تولہ پیس کر ملاوین

مرہم اعجاز دافع زخم بندوق اور زخم ناصور و قروح خبیثہ و سوداویہ

اور نیمگرم پھوڑے پر باندھین مرہم اعجاز کہ زخم بندوق اور اور زخم اور ناصور اور قروح خبیثہ
اور سوداویہ کو کہ کسی دوا سے اچھے نہوتے ہون دفع کرے ص روغن کنجد و آب چاہ شیرین پانچ پانچ تولہ
ملاکر ایک برتن کسکٹ مین ہاتھ سے خوب گھوٹین کہ مثل نہی کے ہوجاوے بعد ازان پھٹکری نیلہ
تھوتھا کات سرخ رال سفید سوا سوا تولہ سفوف کرکے اسقدر ہاتھ سے رگڑین کہ مثل مرہم کے ہوجاوے
اور چینی کے برتن مین رکھین اور جب استعمال اس مرہم کا کرین تب نمک کی پوٹلی سے قرحہ اور زخم کو

مرہم باسلیقون نافع قروح عصبانی و دیگر جراحات و محلل دنبل

سینکا کرین مرہم باسلیقون کہ قرحہ ہاے اعضاے عصبانی و دیگر قروح و جراحات کو صحت دیوے
اور پھوڑے کو نرم اور تحلیل کرے ص آدھ پاؤ روغن تلخ مین پانچ تولہ موم زرد پگھلاکے ایک تولہ
بہروزہ مخلوط کرنیکے بعد رال سفید دو تولہ پھٹکری بریان مصطکی چھ چھ ماشہ سفوف کرکے ملاوین

مرہم جاذب اشیاے خلیدہ وغیرہ

اور خوب حل کرکے مرہم بناوین مرہم جاذب جس چیز نے کہ بدن مین چبھ کر پھوڑا کر دیا ہو اوسکو
نکالے اور قرحہ ہاے عمیق کو گوشت صالح سے پر کرے اور زخمون کو اچھا کرے ص رال سفید ایک تولہ

مرہم خمیر کہ نضج دادہ دنبل را بشگافد بدون نشتر

مصطکی رومی موم زرد ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ روغن سرشف چار تولہ بدستور طیار کرین مرہم خمیر
کہ پھوڑے کو پکاکر توڑ دیوے حاجت نشتر لگانے کی نہووے ص بورہ ارمنی تین ماشہ
صابون چھ ماشہ خمیر خشک آرد گندم نو ماشہ چونا آب نارسیدہ سوا تولہ پیخال کبوتر و مرغ اڑھائی

مرہم داخلیون دافع عمدہ اورام و دنبل بتحلیل وغیرہ محلل

اڑھائی تولہ روغن تلخ بقدر کفایت مین مخلوط کرین مرہم داخلیون کہ تالیف بقراط کا ہی معالجات

بنفرطی مین بہت صفات اسکے لکھے ہین اور ورم اور پھوڑا و بتوڑی سخت کو پکاوے و توڑ کر آرام کرے وخنازیر کو
صحت دیوے اور اورام گرم کے درد اور اعصاب کی سختی کو دفع کرے ص تخم خطمی اسپغول تخم میتھی تخم السی ہر یک دو دو تولہ
رات کو پانی مین تر کرکے صبح کو لعاب گاڑھا جدا کر لیوین مر روغن زیت خواہ روغن سرشف کہنہ دس تولہ مین اٹھائی
تولہ مردار سنگ سفوف کرکے ملاوین اور آگ پر رکھین اور ایک لکڑی سے حرکت دیا کرین جب گاڑھا و سیاہ
ہو جاوے لعابات مذکور ملا کے مثل مرہم کے پکاوین زان بعد خاکستر چوب انگور و آرد بھٹو افس چھ چھ ماشہ
پھٹکری و زنگار تین تین ماشہ سفوف کرکے ملاوین

مرہم عسل محلل اورام سخت وغیرہ

مرہم عسل کہ دنبل اور اورام سخت کو توڑے اور
پاک کرے ص شہد کو جوش کرین کہ غلیظ ہو جاوے اور پھٹکری چہارم حصہ اوسکی سفوف کرکے
ملاوین

مرہم مصری دافع قرحۂ کہنہ

مرہم مصری مخترعۂ اطبائے مصر کہ قرحہ پورانے اور سخت کو دفع کرے ص سرکہ و شہد
پانچ پانچ تولہ باہم ملاکے جوش دیوین جب غلیظ ہو جاوے زنگار چھ ماشہ سون ماکھی ایک تولہ سفوف
کرکے ملاوین

مرہم سیندور مندمل قروح

مرہم سیندور کہ زخم اور قرحہ کو پر کرے ص روغن کنجد چار تولہ موم سپید دو تولہ
گداخت کرکے سنگ بصری چھ ماشہ سیندور لوبان سات سات ماشہ سفوف کرکے باہم مخلوط کرین

فصل ایک سو اکیسوین مرہم ہائے خاص مین

مرہم نافع زخمہائے گوش

مرہم کہ زخمہائے اندرون کان کو صحت دیوے
ص سرکہ خالص ڈیڑھ تولہ شہد خالص دو تولہ باہم جوش کرین جب گاڑھا ہو جاوے زنگار چھ ماشہ

مرہم سفرجل مندمل قروح بینی وغیرہ

باریک کرکے ملاوین مرہم سفرجل کہ قرحۂ ناک و دیگر قروح کہنہ کو مندمل کرے ص گل بنفشہ نو ماشہ
بہدانہ چھ ماشہ تھوڑے پانی مین جوش کرکے لعاب نکالین اور صاف کرکے دو تولہ روغن گل اور ایک تولہ
موم سفید ملاکے مرہم بناوین ایضاً ناگرموتھا مازو زعفران تین تین ماشہ روغن گل دو تولہ موم سفید
ایک تولہ بدستور بناوین

مرہم کہ ہونٹھ پھٹنے اور خشک ریشہ کو دفع کرے

مرہم کہ ہونٹھ کے پھٹنے اور خشک ریشہ کو دفع کرے ص موم سپید ایک تولہ
روغن کنجد سفید دو تولہ گداخت کرکے کتھہ سفید کشتہ قلعی نشاستہ گندم مازو سبز تین تین ماشہ سفوف کرکے
ملاوین

مرہم نافع بواسیر لب

مرہم کہ بواسیر لب کو مفید ہو ص خبث الحدید مردار سنگ کشتہ قلعی زعفران پھٹکری تین تین ماشہ
سفوف کرکے موم زرد ایک تولہ روغن گاو دو تولہ مین گداخت کرکے ملاوین

مرہم دافع شقاق مقعد

مرہم کہ شقاق مقعد کو
دفع کرے ص موم سفید دو تولہ برگ حنا نو ماشہ روغن گل چار تولہ بدستور مرہم بناوین

مرہم کافوری دافع ورم و شقاق مقعد

مرہم کافوری کہ ورم و شقاق مقعد کو دفع کرے ص موم سپید ایک تولہ روغن گل تین تولہ مردار سنگ
تین ماشہ نشاستہ چھ ماشہ افیون دو ماشہ

مرہم نافع درد و خروج مقعد

مرہم کہ درد و خروج مقعد کو مفید ہو ص برگ مسور مقشر گل سرخ

**مرہم نافع نواسیر مقعد**

مساوی سفوف باریک کرکے آب کشنیز تازہ ملاکر پکاوین اور روغن گل ملاکر مرہم بناوین مرہم کہ نواسیر
مقعد کو مفید ہے ص موم سپید ایک تولہ روغن سرشف چار تولہ مردار سنگ گلنار آنبہ ہلدی دم الاخوین

**مرہم نافع جراحت قضیب**

پھٹکری بریان سنگ سرمہ شاخ گوزن سوختہ دو دو ماشہ مرہم کہ جراحت قضیب کو مفید ہو ص
موم دو تولہ روغن گل چار تولہ مین گداخت کرکے چھہ ماشہ طوطیا صلایہ کرکے مخلوط کرین مرہم رال

**مرہم رال دافع قرحہ قضیب و مجرب**

کہ دفع قرحہ قضیب مین بے نظیر و مجرب ہے ص موم سفید دو تولہ پانچ تولہ روغن گل مین گداخت کرکے
رال سفید ایک تولہ قلعی کشتہ دم الاخوین مردار سنگ طوطیا گلنار مرچ سیاہ چھہ چھہ ماشہ سفوف باریک
کرکے ملاوین ہر روز زخم کو آب برگ حنا یا آب چوب چینی سے دھوکر پھاہا اس مرہم کا لگاوین مرہم شنگرف

**مرہم شنگرف دافع قروح خطیہ و غیرہ**

کہ قروح خصیہ و خنازیر و سرطان کو دفع کرے ص مردار سنگ کندر بہروزہ چھہ چھہ ماشہ لوبان مصطگی
رومی اشق صمغ عربی شنگرف نو نو ماشہ روغن سرشف بقدر کفایت ملاکر صلایہ کرین مرہم کہ زخمہای تر باریم

**مرہم نافع زخمہای تر باریم جیسے ریم العضائے تناسل**

جیسے ریم العضائے تناسل کو خشک کرام کرے ص خبث الحدید مردار سنگ چھہ چھہ ماشہ دو تولہ سرکہ مین کھرل
کرین جب خشک ہو جاوے دم الاخوین نو ماشہ و خاکستر کاغذ و پھٹکری سوختہ چھہ چھہ ماشہ روغن گل چار تولہ

**مرہم مجرب دافع قروح قضیب و خصیہ**

ملاکر مرہم کرین مرہم مجرب دافع قروح قضیب و خصیہ ص موم سفید ایک تولہ روغن بنفشہ یا روغن بادام
چار تولہ مین گداخت کرکے مردار سنگ زرد و مردار سنگ سفید کشتہ قلعی پھٹکری سوختہ چھہ چھہ ماشہ سپیدہ

**مرہم مجرب دافع بثورہ و زخم آتشک**

تخم مرغ ایک عدد مخلوط کرکے کھرل کرین مرہم مجرب کہ ایک وزن مین دانہ ہا و زخم آتشک کو خشک کرے ص
گرد چوب چینی دو ماشہ شنگرف نو ماشہ طوطیای شستہ ایک تولہ خاکستر پارچہ کہ زردی جسمین پارہ بدفعات چھان کر
سیاہ کیا ہو تین ماشہ زردی تخم مرغ جسکو خاکستر مین بریان کیا ہو دو عدد روغن گاو اوسقدر کہ مرہم
ہو جاوے باہم ملاکر کھرل کرین ایضاً مرہم دافع آتشک ص زنگار سیماب ایک ایک تولہ کندر ایلوا چھہ چھہ ماشہ

**مرہم مزیل برص و بہق**

روغن گاو چھہ تولہ مین کھرل کرکے مرہم بناوین مرہم کہ برص و بہق کو زائل کرے ص کشتہ تانبا گندھک
آنولہ سار چونہ سنگ چتا ور زراوند مساوی سفوف کرکے سرکہ تند مین گھول کر بیس روز تک آفتاب مین

**مرہم نافع سرطان مقرح و غیر مقرح**

رکھین بعد اوسکے کھرل کرکے استعمال کرین مرہم کہ سرطان مقرح و غیر مقرح کو صحت دیوے ص کشتہ سیسہ
طوطیای مغسول چھہ چھہ ماشہ ساتھہ لعاب اسپغول ایک تولہ اور قدرے روغن گل کے مخلوط کرکے
مرہم بناوین ایضاً ہاون دستہ سیسے مین گل ارمنی سرکہ ڈال کر گھسین کہ سیاہ ہو جاوے اوسپر تھوڑا

**مرہم نافع درد شدید بواسیر**

روغن گل ملاکر گھسین کہ مرہم ہو جاوے مرہم کہ درد شدید بواسیر کو مفید ہو ص کرم کلا ایک عدد

پانی مین جوش کرین جب گھل جاوے پیسین اور سپیدی و زردی تخم مرغ ایک عدد روغن گل تین تولہ افیون
دو ماشہ سب کو آگ پر رکھکر مرہم بناوین مرہم شلجم کہ پر کرے زخم اور تحلیل کرے اورام اور سختیون مین نظیر ہی

**مرہم شلجم محلل و مندمل زخم و اورام وغیرہ**

ص آدھ پاؤ روغن گل مین شلجم بقدر پانچ تولہ ٹکڑا ٹکڑا کرکے بریان کرین جب شلجم جل جاوے روغن کو صاف
کرکے دو تولہ سیندور ڈال کر نیب کی لکڑی سے خوب حل کرکے چھ ماشہ کافور ملاوین مرہم کہ گوشت

**مرہم کہ گوشت زائد کے کاٹنے مین مجرب ہی**

زائد کے کاٹنے مین مجرب ہی اور درد نہین ہوتا ص حب السلاطین دو تولہ زنگار ایک تولہ دونون کو خوب
پیسین اور گوشت زائد پر لگاکر کسی مرہم کا پھاہا اوسکے اوپر رکھین مرہم سیاہ کہ بلفظ کالا مرہم مشہور ہی

**مرہم سیاہ نضج دادہ دنبل را انشقاق میکند**

ہر طرح کے دنبل کو پکاکر توڑتا ہی اور مواد نکال کر جلد اچھا کرتا ہی اور زخمون کو خشک کرتا ہی ص
روغن کنجد پانچ تولہ سپیدۂ کاشغری دو تولہ پہلے سپیدہ کو خشک صلایہ کرکے روغن مین ملاکر
ظرف آہنی مین آگ پر رکھین اور نیب کی لکڑی سے گھوٹین جب ایسا گاڑھا ہوجاوے کہ ایک قطرۂ مرہم
پانی مین ڈالین وہ قطرہ بندھ جاوے پانی مین مخلوط نہو آگ سے اوتارلین مرہم زبد البحر کہ حکیم علی گیلانی نے

**مرہم زبد البحر مصفی و مندمل و خشک و آرام کنندۂ زخم**

اپنی تصنیفات مین واسطے پر کرنے قرحہ اور خشک و آرام کرنے زخمون کے تعریف لکھی ہی ص روغن گاؤ
تین تولہ مین موم سفید ایک تولہ ڈال کر گداخت کرین زان بعد سیندور و مردار سنگ
و کف دریا ایک ایک تولہ نیلا تھوتھا چھ ماشہ خوب صلایہ کرکے مخلوط کرین

**معجون نجاح دافع جنون و صرع وغیرہ**

فصل ایکسو بائیس معجونات دافع ہر قسم امراض و مقوی اعضا مین معجون نجاح کہ امراض سوداوی
و جنون و صرع کو دفع اور تنقیہ دماغ کرتا ہی ص ہلیلۂ سیاہ بلیلہ آملہ ایک ایک تولہ بسفایج فستقی افتیمون
اسطوخودوس تربد سفید مجوف و مقشر اڑھائی اڑھائی تولہ غاریقون نرم کوفتہ و بیختہ چھ ماشہ

**معجون دافع لقوہ و فالج وغیرہ**

ساتھ سہ چندان شہد کے بناوین معجون مؤلفۂ محمد زکریا رازی کہ مداومت اسکی صرع و لقوہ و
فالج کو دفع کرے ص افتیمون اسطوخودوس بسفایج فستقی عاقرقرحا بوزن مساوی ساتھ سہ چندان

**معجون افتیمون منقی سودا و بلغم از دماغ وغیرہ**

سکنجبین عنصلی کے یا سہ چندان مویز منقی کے معجون کرین معجون افتیمون کہ تنقیہ سودا و بلغم کا دماغ اور
تمام بدن سے و مالیخولیا اور جنون کو دفع کرے ص افتیمون بسفایج سنائے مکی غاریقون تربد سپید
ایک ایک تولہ گاؤزبان اسطوخودوس بادرنجبویہ نو نو ماشہ بالو برنگ فرنجمشک لاجورد چھ چھ ماشہ

**معجون زبیب دافع صرع**

قسط شیرین تین ماشہ شہد سہ چندان مجموع کے معجون زبیب دافع صرع ص ہلیلۂ کابلی ہلیلۂ زرد بلیلہ
آملہ اسطوخودوس ایک ایک تولہ عود صلیب چھ ماشہ عاقرقرحا چار ماشہ ساتھ پاؤ آثار مویز منقی کے معجون کرین

ایضاً ہلیلہ زرد تربد سفید زنجبیل مصطکی عود صلیب ایک ایک تولہ اسطوخودوس ہلیلہ سیاہ آملہ دو دو تولہ
دارچینی ڈیڑھ تولہ روغن بادام شیرین میں چرب کرکے ساتھ شہد سہ چندان کے بناویں بعد چالیس

**معجون نافع نسیان**

روز کے استعمال کریں معجون کہ نسیان کو بہت مفید ہے ص کندر وج سفید اڑھائی اڑھائی تولہ

**معجون دافع نسیان و مقوی دل و دماغ مجرب**

زنجبیل مرچ سیاہ سوا سوا تولہ ساتھ شہد سہ چندان کے بناویں معجون کہ واسطے دفع نسیان و تقویت
دل و دماغ کے مجرب ہے ص دارچینی سنبل الطیب حب بلسان عود صلیب مصطکی زعفران کندر بیخ سوسن
درونج عقربی سعد کوفی بہمنین وج اسطوخودوس کباب چینی اسارون تین تین ماشہ ہلیلہ کابلی
مغز نارجیل مغز فندق چھ چھ ماشہ ابریشم مقرض مویز منقی ایک ایک تولہ بیر اسود زنجبیل مرچ سیاہ

**معجون یونس مقوی حافظہ و دافع نسیان**

دو دو ماشہ ساتھ دو چند شکر سفید و ہم چند شہد کے بناویں معجون یونس مقوی حافظہ
دافع نسیان ہے ص سلیخہ وج زراوند دارچینی مصطکی دو دو تولہ قسط شیرین تخم سداب فلفل سفید

**معجون مجرب دافع مالیخولیائے مراقی**

تین تین تولہ بلادر افتیمون غاریقون ایک ایک تولہ ساتھ شہد سہ چندان کے بناویں معجون
مجرب کہ دافع مالیخولیائے مراقی ہے ص آملہ بادرنجبویہ ہلیلہ کابلی طباشیر سفید جوزبویہ سافج ہندی
قرنفل بسباسہ دانہ الایچی سفید عود خام نو نو ماشہ پوست ترنج چائے خطائی پوست بیرون پستہ ایک
ایک تولہ ساتھ چار چند نبات سفید کے کہ آب انار میں یا عرق گلاب یا آب زرشک یا آب لیموں میں
قوام کیا ہو ملاویں ایضاً معجون تالیف حکیم سید اسمعیل جرجانی کہ مالیخولیائے مراقی کو مفید ہے ص
ہلیلہ کابلی چار تولہ آملہ برگ گاؤزبان چھ چھ تولہ ڈیڑھ سیر پانی میں جوش کریں جب نصف رہے مل کر
چھان لیں شہد خالص ایک پاؤ شکر سفید آدھ سیر ملا کے قوام کریں و بادرنجبویہ پوست ترنج بہمن
زرنباد تخم بالنگا فرنجمشک سنبل الطیب ایک ایک تولہ قرنفل جوزبوا قرفہ زعفران تین تین ماشہ

**معجون سیر نافع لقوہ و رعشہ و فالج وغیرہ**

مصطکی دانہ الایچی سفید درونج عقربی چھ چھ ماشہ سفوف کرکے ملاویں معجون سیر لقوہ و فالج
و رعشہ و بواسیر بادی و بہق و برص کو نفع و بلغم کو دفع کرے و معدہ و اشتہا و حرارت غریزی کو قوت
دیوے و رنگ بدن کو سرخ و بہتر کرے و بڈھوں کو نہایت مفید ہے ص سیر یعنی لہسن پوست دور
کردہ اڑھائی پاؤ آدھ سیر دودھ گائے میں پکاویں جب دودھ جذب ہو جاوے او سب کو پیس کر
تین پاؤ شہد اور پاؤ سیر روغن زرد میں ملا کے پکاویں جب اثر پانی کا باقی نہ رہے لونگ جاوتری جائفل
مرچ سیاہ مصطکی دانہ الایچی خرد و کلاں ہلیلہ کابلی عود خام دارچینی زنجبیل ایک ایک تولہ زعفران

**معجون اذاراقی نافع عرق النسا وغیرہ**

چھہ ماشہ کوٹ چھان کر ملاوین معجون اذاراقی جسکو اکسیر البدن و مبدل المزاج بھی کہتے ہین واسطے ترک عادت
افیون و دفع استرخا و فالج و امراض باردہ و درد مفاصل و عرق النسا و سلس البول کے نہایت مفید ہی صں
اذاراقی یعنی کچلہ چھہ تولہ شیر گاؤ مین تر کرکے پوست دفع کرین و باریک ورق تراش کے خشک اور سفوف کرین
و گل گاؤزبان چار تولہ دانہ الایچی سفید زرنباد شقاقل صندل سفید آملہ بلیلہ سیاہ دو دو تولہ عود ہندی

**معجون وج نافع ضیق درابتدا**

قرنفل ایک ایک تولہ اسطوخودوس مغز چلغوزہ کتیرا انار جیل تین تین تولہ شہد سہ چندان معجون وج کہ ابتدائے
ضیق کو مفید ہی صں وج انگورہ زنجبیل بادیان مساوی شہد دو چندان مجموع کے معجون تالیف حکیم

**معجون حکیم ارسطوناخس نافع نفث الدم و سعال وغیرہ**

ارسطوناخس یونانی کہ نفث الدم و سعال و قرحہ ریہ و ریم مجتمعہ سینہ و سوزش پہلو و قی طعام و ہیضہ
و سنگ بہی کو و قروح امعا و بیماریہائے مثانہ و اختناق رحم و حمیات نائبہ کو قبل ایک ساعت نوبت کے و لاغری
بدن و دفع سموم خوردنی و زہر حیوانات گزندہ و نیش زن کو اکسیر مفید و عجیب الاثر ہی صں بہروزہ مصطفی
میعہ سائلہ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پاؤ آثار شہد مین ملا کر آگ پر رکھین جب گداختہ ہوجاوے صاف کرکے سوف
دارچینی قسط شیرین فلفل سیاہ دارفلفل ایک ایک تولہ جندبیدستر چھہ ماشہ افیون دو ماشہ مخلوط کرین

**معجون صندل دافع خفقان گرم وغیرہ**

معجون صندل تالیف حکیم اکمل خان غفر اللہ لہ کہ خفقان گرم و صعود ابخرہ معدہ و مراق و رحم کو دفع کرتی
صں شکر سفید تین پاؤ کا قوام بناوین و نو تولہ صندل سفید گھس کر آب لال بیس تولہ تمر ہندی کا اور ڈیڑھ پاؤ
آب انار ترش ملا کے قوام کرین و طباشیر سفید و عود خام ایک ایک تولہ زعفران چھہ ماشہ سفوف کر کے مخلوط

**معجون بقراط مقوی جگر و معدہ وغیرہ**

کرین معجون بقراط کہ تقویت جگر و معدہ و گردہ و باہ و اشتہا کی کرتی ہے و بلغم و ریاح و بدہضمی و سیلان
لعاب دہن کو دفع و دہن کو خوشبو کرے اور پیٹ کے کیڑون کو مارے صں نانخواہ تخم گزر زنجبیل اڑھائی

**معجون مقوی دماغ و معدہ و باہ وغیرہ**

اڑھائی تولہ زعفران بسفائج پانچ پانچ ماشہ بیخ کرفس سوا تولہ شہد سہ چندان معجون تالیف محمد زکریا کہ دماغ
و معدہ و باہ کو قوت دے اور بدن خوشرنگ اور طعام کو ہضم اور دہن کو خوشبو و مسوڑھون کو مستحکم اور
ریاح کو دفع اور مثانہ کو پاک اور قضیب کو سخت کرے صں تخم کرفس نانخواہ تخم شبت تخم گزر تخم گندنا
اڑھائی اڑھائی تولہ مصطگی قرنفل قرفہ عاقرقرحا اسارون بسباسہ عود خام پانچ پانچ ماشہ زعفران تین ماشہ
مشک ایک ماشہ مویز آدھ پاؤ پیس کر ڈیڑھ پاؤ شکر سفید کے ساتھ پکادین جب پختہ ہوجاوے سفوفات ادویہ

**معجون ملوکی مقوی باہ و معدہ وغیرہ مجرب**

مذکورہ ملاوین معجون ملوکی کہ واسطے تقویت باہ و معدہ و اشتہا و قوت مجامعت کے مجرب ہی صں جوز بوا
قرنفل بسباسہ اندر جو بیخ اذخر زنجبیل دارچینی مصطگی زعفران عود غرقی ایک ایک تولہ دانہ الایچی سفید

کندر مشنہ چھہ چھہ ماشہ قند سفید شہد خالص تین تین چھٹانک آدھ پاؤ عرق گلاب کے ساتھ قوام کرکے
ملاوین معجون اسود کہ زحیر و اسہال کہنہ کو دفع کرے ص افیون بزرالبنج زعفران اسارون تخم کرفس
انیسون سنبل الطیب سلیخہ گل ارمنی مساوی ساتھہ سہ چندان نبات سفید کے بناوین معجون مقل کہ بواسیر
بادی خونی و ریاح امعا و درد مقعد کو دفع کرے ص مقل چار تولہ مویز منقی انجیر دو دو تولہ پانی مین پیس کر
پکاوین و ہلیلہ کابلی آملہ بلیلہ گل سرخ تخم اسبند تخم گندنا سات سات ماشہ سفوف کرکے ملاوین معجون
خبث الحدید کہ خون بواسیر کو بند کرے ص خبث الحدید مدبر سوا تولہ ہلیلہ سیاہ بلیلہ آملہ کزمازج نو نو ماشہ
سنبل الطیب اذخر سعد چھہ چھہ ماشہ ساتھہ دو چندان نبات سفید کے ملاوین معجون حافظ الاحشا
کہ سوء القنیہ و استسقا و امراض باردہ دماغ و معدہ و جمیع اعضا کو مفید ہو ص دارچینی پوست بیخ کبر
بسفایج اذخر ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زعفران ایک تولہ سنبل الطیب تین تولہ اسارون ریوند چینی قسط شیرین
مجیٹھہ ناگرموتھا ایک ایک تولہ سفوف کرکے روغن بابونہ مین چرب کرکے سہ چندان شہد مین ملاوین معجون
کہ وجع مفاصل و قولنج کو مفید ہو ص سورنجان دو تولہ سنا مکی ایک تولہ زیرہ کرمانی دارفلفل نو نو ماشہ
شہد خالص سہ چندان معجون مسیحی کہ درد پشت و درد پا کو مفید و منقی و مقوی معدہ ہو ص گل سرخ
سعد کوفی سداب عقرقرحا قرنفل سنبل الطیب مصطکی بزرنباد زعفران قاقلین جوز بوا بوزن مساوی شہد و قند
بالمناصفہ سہ چندان مجموع کے معجون چوب چینی کہ امراض باردہ و اوجاع مفاصل و درد اعضا کو خصوص
جو بسبب آتشک کے ہوئے نہایت مفید ہو ص چوب چینی نو تولہ قرنفل جوزبوا بسباسہ گل سرخ زعفران
دانہ الایچی سفید زرنباد خولنجان سعد کوفی چار چار ماشہ دارچینی فلفل سیاہ مصطکی سورنجان شیرین بوزیدان
سنا مکی لسان العصافیر ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ زنجبیل دارفلفل عقرقرحا جدوار خطائی نو نو ماشہ شہد سہ چندان
معجون جاوید تالیف حکیم عماد الدین محمود کہ مداومت اسکی امراض سخت مثل بہق و برص و فالج و لقوہ و قولنج و تاریکی
چشم و گرمی و خارش کو دفع کرے و عورت کو حمل پر معین ہو ص قرنفل دارچینی ساذج ہندی جوز بوا ہلیلہ کابلی
قاقلین ایک ایک تولہ زنجبیل بلیلہ دو تولہ آملہ تین تولہ نانخواہ چار تولہ زیرہ سیاہ پانچ تولہ سفوف کرکے سہ کرہ مین تسقیہ
دیکر قوام نبات سپید مین مخلوط کرین معجون فلاسفہ جسکو مادۃ الحیوۃ کہتے ہین مخترعہ حکیم اندروماخس کہ باتفاق
حکمائے فلسفی معاصر اپنے کے ترتیب دیا وجہ تسمیہ کی ہے مقوی قلب و ہاضمہ و اشتہا و باہ و دافع بلغم و نسیان و سلس البول
و درد پشت و درد گردہ و مفاصل و دندان و موافق مزاج پیران ہو ص زنجبیل فلفل گرد فلفل دراز دارچینی

معجون اسود دافع زحیر و اسہال کہنہ

معجون مقل دافع بواسیر بادی و خونی وغیرہ

معجون خبث الحدید دافع خون بواسیر

معجون حافظ الاحشا نافع امراض باردہ دماغ وغیرہ

معجون نافع وجع مفاصل و قولنج

معجون مسیحی نافع درد پشت و درد پا وغیرہ

معجون چوب چینی نافع امراض باردہ و اوجاع مفاصل خصوص کہ از آتشک باشد

معجون جاوید دافع امراض بہق و برص وغیرہ

معجون فلاسفہ مقوی قلب و ہاضم وغیرہ

اَملہ بلیلہ شیطرج ہندی فرداوند مدحرج ثعلب مصری مغز چلغوزہ بیخ بابونہ نارجیل ایک ایک تولہ تخم بابونہ
خبث الحدید چھہ چھہ ماشہ مویز منقی تین تولہ شہد دو نیم چندان بدستور بناوین

**معجون گل دافع ورم جگر**

**فصل ایک سو تیئیسوین معجونات مخصوص امراض جگر و گردہ و مثانہ و نقرس** **معجون گل** کہ ورم جگر
کو دفع کرے ص گل سرخ ایک تولہ بیخ سوسن ڈیڑھ تولہ ریوند چینی لک مغسول چھہ چھہ ماشہ سلیخہ و زعفران
تین تین ماشہ آدھ پاؤ شہد کو ایک چھٹانک سرکہ خالص کے ساتھہ قوام کرکے ملاوین **معجون ریوند** کہ دفع درد و ورم

**معجون ریوند دافع درد و ورم جگر وغیرہ**

جگر کو مخصوص و درد معدہ و رحم کو بھی مفید ہے ص ریوند چینی وج بیخ کرفس بادیان انیسون نانخواہ زرد چوب
لک مغسول جملہ مساوی شہد سہ چندان مجموع **معجون ابن سرافیون** کہ سنگ گردہ و مثانہ کو توڑے و گرادے

**معجون ابن سرافیون کہ سنگ گردہ و مثانہ کو توڑے و گرادے**

ص عقرب سوختہ ایک تولہ زنجبیل چار ماشہ فلفل سفید فلفل سیاہ آٹھہ آٹھہ ماشہ کاکنج ڈیڑھ تولہ کشتہ سیسا
تین ماشہ خاکستر پوست تخم مرغ جس سے بچہ نکلا ہووے حجر الیہود پودینہ چھہ چھہ ماشہ سہ چندان شہد کے ساتھہ
بناوین و جوشاندہ نخود سیاہ و گوکھرو کلان سات سات ماشہ بعد کھانے اس معجون کے پیوین **معجون حجر الیہود**

**معجون حجر الیہود کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گرادے**

کہ سنگ گردہ و مثانہ کو گرادے ص مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خیارین مغز تخم خربزہ کاکنج ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ
حجر الیہود نو تولہ شہد سہ چندان **ایضاً** حجر الیہود دس تولہ کاکنج اسارون مغز تخم خربزہ تخم گزر تخم کرفس

**معجون کاکنج نافع قرحہ مثانہ و بول الدم**

مغز تخم معصفر انیسون مغز تخم تربز مغز تخم کدوے شیرین مغز تخم خیار دراز ایک ایک تولہ شہد سہ چندان **معجون**
کاکنج کہ قرحہ مثانہ و گردہ و بول الدم کو نفع دیوے ص بزر البنج تخم کرفس بزر بادیان چار چار ماشہ مغز تخم خربزہ
تخم حماض مغز چلغوزہ کتیرا مغز بادام شیرین مغز فندق ایک ایک تولہ افیون زعفران دو دو ماشہ کاکنج
تین تولہ شہد سہ چندان **معجون ماسک البول** تالیف علوی خان کہ دفع سلس البول و بول فراش و سیلان

**معجون ماسک البول دافع سلس البول و سیلان منی وغیرہ**

منی و مذی و ودی کو مجرب ہے ص ہلیلہ سیاہ ہلیلہ کابلی روغن زرد مین بریان کیا ہوا چھہ چھہ ماشہ کہربا
ایک تولہ کتھا سپید جفت بلوط حب الآس ثعلب مصری نو نو ماشہ کندر تین ماشہ سفوف کرکے بیس تولہ مویز
سرخ و کلان کو عرق گلاب مین جوش دیکر پیس کر ملاوین **معجون** کہ نقرس بلغمی کو مفید ہے ص ہلیلہ زرد

**معجون کہ نقرس بلغمی کو مفید ہو**

سورنجان عاقرقرحا سوا تولہ فلفل سفید پانچ ماشہ زیرہ سیاہ دو تولہ راسن ایک تولہ زنجبیل سات ماشہ
افیون دو ماشہ شہد دو نیم چند **معجون مجرب** دافع نقرس ص سورنجان شیرین ڈیڑھ تولہ بیخ کنیر

**معجون مجرب دافع نقرس**

دار فلفل فلفل سیاہ زیرہ سیاہ پانچ پانچ ماشہ نوسادر زبد البحر میعہ سائلہ تین تین ماشہ تربد سفید خردل
زنجبیل سات سات ماشہ شہد سہ چندان **معجون** یحیی بن خالد کہ نقرس و درد مفاصل کو نہایت مفید و مجرب ہے

**معجون یحیی نافع نقرس و مفاصل مجرب**

ص اسارون زنجبیل زیرہ سیاہ دار فلفل سورنجان شیرین چھہ چھہ تولہ سنائے مکی تین تولہ شہد سہ چندان

**معجون موصلی مجرب مقوی باہ وغیرہ**

فصل ایک سو چوبیسوین تجویزات مقوی و مبہی و مغلظ منی مین معجون موصلی کہ مجرب ہو تقویت باہ و اصلاح
منی مین حتی کہ مایوس کو بھی مفید ہوتا ہی ص ثعلب مصری موصلیین موصلہ سینبھل کا مراج زنجبیل ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ
تخم شلجم تخم شبت تخم گزر تخم پیاز فلفلین آٹھہ آٹھہ ماشہ شہد و شکر سرخ پاؤ پاؤ سیر بدستور بناوین خوراک

**معجون دارچینی مجرب و مقوی باہ**

نو ماشہ سے ایک تولہ تک و ترشی سے پرہیز کرین معجون دارچینی کہ تقویت باہ مین مجرب ہو ص دارچینی
ڈیڑھ تولہ قسط شیرین زنجبیل فلفل سفید گوکھرے کلان و خرد سافج ہندی اسارون قرنفل
مصطکی دانہ الایچی سفید تخم ترب تخم شلجم چھہ چھہ ماشہ کنجد سپید مقشر مغز بادام شیرین مغز پستہ مغز چلغوزہ
ثعلب مصری شقاقل مصری بہمنین عود غرقی ایک ایک تولہ نبات سفید ہموزن شہد دو چندان خوراک

**معجون ثعلب مغلظ منی و مقوی باہ**

چھہ ماشہ سے ایک تولہ تک معجون ثعلب کہ تقویت باہ و تغلیظ منی مین مجرب ہی ص ثعلب مصری پانچ تولہ
شقاقل مصری تین تولہ عقرقرحا خولنجان سمندر سوکھہ مغز بلادر اسگندھ ایک ایک تولہ فلفل دار فلفل مصطکی
تخم ہالم جوزبوا زنجبیل بہمنین تودریین چھہ چھہ ماشہ کنجد سفید مقشر مغز تخم کنوانچ تخم گزر ایک ایک تولہ بسباسہ
زعفران تین تین ماشہ قند سفید ہموزن شہد سہ چندان خوراک تین ماشہ سے چھہ ماشہ تک صبح و شام

**معجون لولوی کثیر المنافع در باہ**

معجون لولوی کثیر المنافع مولفہ جالینوس کہ امور باہ مین منفعت عظیم رکھتا ہی قریب وقت جماعت کے
پانچ ماشہ کھاکر قدرے آب گرم پینا چاہیے ص مروارید ناسفتہ مرجان پانچ پانچ ماشہ انیسون بہمن سفید
دس دس ماشہ کاکنج بیج لبلاب چار چار ماشہ فقاح اذخر سعد گزمازج سلیخہ دارچینی اسارون مصطکی

**معجون مصری مقوی باہ**

تین تین ماشہ صمغ عربی کتیرا دو دو ماشہ شہد ہم چندان معجون مصری مؤلفہ اطبائے مصر کہ تقویت باہ مین بے نظیر
ص تخم گزر تخم ترب تخم شلجم شقاقل ثعلب دار فلفل فلفل دار بسباسہ عقرقرحا جوزبوا مصطکی ایک ایک تولہ
قرنفل دو تولہ زنجبیل چار تولہ سفوف کرکے زردہ تخم مرغ چالیس عدد خفیف جوش دیکر باہم دو بال

**معجون مقوی مبہی و مغلظ مجرب**

کرکے قوام شکر سفید ہموزن مین مخلوط کرین خوراک نو ماشہ سے ایک تولہ تک معجون مقوی و مبہی
و مغلظ مجرب ہو ص بہمنین شقاقل دارچینی بوزیدان بسباسہ کباب چینی خولنجان اندرجو قاقلتین
سنبل الطیب قرنجشک قرنفل مصطکی سافج ہندی نو نو ماشہ ثعلب مصری تین تولہ عود خام تخم ہلیون
چھہ چھہ ماشہ ورق الخیال چار تولہ مغز بادام شیرین مغز اخروٹ چھہ چھہ تولہ شکر و شہد بالمناصفہ

**معجون ریگ ماہی مقوی باہ و مغلظ منی**

دو چندان مجموعہ کے خوراک چھہ ماشہ سے نو ماشہ تک معجون ریگ ماہی مؤلفہ حکیم امان علی خان برادر رام

کہ تقویت باہ و تغلیظ منی مین مجرب ہی ص ریگ ماہی لسان العصافیر تخم خشخاش سفید زرنباد صندل سفید
مغز نارجیل مغز بادام مغز پستہ مغز چلغوزہ مغز اخروٹ مویز منقی کنجد سیاہ مقشر دو دو تولہ تخم پیاز
تخم شلجم مغز تخم کنواںج تخم ہالم گزمازج تخم اسپند تخم گزر مصطکی سعد کوفی عود ہندی شیطرج پوست ترنج
سافج ہندی تخم شبت تخم ترب تودریین موصلیین ایک ایک تولہ سلاجیت عقرقرحا قرنفل بسباسہ
جوزبوا مرچ سیاہ دارچینی نو نو ماشہ شہد و شکر سفید بالمنا صفہ دو چندان مجموع کے خوراک چھہ
ماشہ سے ایک تولہ تک معجون مسیحی کہ نہایت مقوی باہ و پشت و ہاضم طعام ہی ص عقرقرحا ڈیڑھ تولہ
جوزبوا مین عدد ورق النشاط چرب کیا ہوا روغن بادام شیرین مین اڑھائی تولہ قوام شکر سفید سہ چندان

معجون مسیحی مقوی باہ و پشت و ہاضم طعام

معجون بلادر کہ قوت باہ و امساک مین بےنظیر ہی و بوڑھون کو طاقت جوانی کی دیتا ہی موسم
سردی مین استعمال کرنا چاہیے ص بلادر ایک سیر نیم شکستہ کرکے ایک ہانڈی مین رکھین اور اس
ہانڈی کے نیچے بہت سے سوراخ کرین کہ شہد بلادر کے اون سوراخ سے نکل سکے و مونہہ ہانڈی کا چپنی سے
وصل کرکے ہانڈی کو ایک دیگچی پر رکھہ کے دیگچی کو گڑھے مین رکھین و ہانڈی کو پا چلہ شتی سے بند کرکے
جلادیوین جب اوسقدر کنڈے جل جاوین اور کنڈے رکھہ کر آنچ دیوین اسیطرح تین دفعہ کرین تب سرد کرکے
دیگچی کو نکالین جسقدر شہد دیگچی مین جمع ہوا ہووے اوسکا بیس چند شیر گاو ملاکے پکاوین جب چہارم حصہ
باقی رہے تب تین چوتھائی شہد بلادر کا روغن کنجد سفید ملاکے پکاوین کہ بالکل یکذات مثل
معجون کے ہو جاوے ہر صباح نو ماشہ کھایا کرین معجون کہ واسطے قوت باہ کے بےنظیر ہی رنگ کو

معجون بلادر در قوت باہ و امساک بےنظیر

سرخ و بدن کو فربہ و منی کو زیادہ کرتا ہی ص زردی و سفیدی تخم مرغ روغن گاو آب پیاز لب گزر
شہد ہر پنج بوزن مساوی پکاکر معجون بناوین و بقدر احتمال طبع کے چالیس روز تک کھایا کرین

معجون در قوت باہ بےنظیر رنگ را سرخ و بدن را فربہ و منی را زیادہ کند

معجون گھیکوار کہ تقویت باہ و دفع امراض باردہ مین نہایت مجرب ہی ص مغز گھیکوار پاو سیر
شیر گاو سوا سیر مین جوش دیکر دست مال کرکے مخلوط کرین و شکر سفید سیر بھر ملاکے پکاوین

معجون گھیکوار دافع امراض باردہ مجرب

کہ معجون ہو جاوے معجون کہ تقویت باہ و استحکام قضیب بخوبی کرتا ہی ص اسپند جاوتری
جائفل لونگ دارچینی ایک ایک تولہ کنجد سیاہ مقشر دو تولہ شہد سہ چندان

معجون مستحکم کنندہ قضیب و مقوی باہ

فصل ایک سو پچیس مفرحات مین مفرح کہ مالیخولیا کو بعد تنقیہ کے نفع کرے ص جوشاندہ
ہلیلہ کابلی و سنگ آملہ پندرہ تولہ مین ایک رطل شہد ملاکے قوام کرین و سفوف بادرنجبویہ پوست ترنج

مفرح نافع مالیخولیا

قرنفل مصطگی جوز بوا اترفہ قاقلہ تار مشک بہمن سفید درونج عقربی زرنباد زعفران تخم بادرنجبویہ خولنجان
سات سات ماشہ مشک دو ماشہ مخلوط کریں

**مفرح دافع مالیخولیائے سوداوی**

مفرح کہ مالیخولیا کو جو احتراق سوداے سے ہو دفع کرے مقوی دل ہو
صں گل سرخ سعد قرنفل سوا سوا تولہ بسباسہ تخم فرنجمشک قرفہ نو نو ماشہ مشک دو ماشہ سفوف کرکے
آدھ سیر شربت سیب میں ملاویں یا قوام میں کہ آدھ سیر قند کا عرق گاؤزبان میں بنایا ہو

**مفرح بارد دافع خفقان و وسواس وغیرہ**

مفرح بارد
کہ واسطے ضعف قلب و خفقان و وسواس و مالیخولیا کے نہایت مفید ہو صں مروارید ناسفتہ تین ماشہ
کہربائے شمعی بسد صندل سفید کشنیز خشک سات سات ماشہ طباشیر سفید بہمن سفید گل سرخ گل گاؤزبان
سوا سوا تولہ بہمن سرخ پوست بیرون پستہ تخم خرفہ مقشر زرشک ابریشم مقرض نو نو ماشہ گل ارمنی
چار ماشہ ورق نقرہ بیس عدد ورق طلا دس عدد قند سفید آدھ سیر بدستور بناویں

**مفرح حار مفرح طبع و مقوی دل**

مفرح حار
کہ تفریح طبع و تقویت دل میں قوی التاثیر ہو صں سنبل سلیخہ قاقلین پانچ پانچ ماشہ درونج عقربی
اسطوخودوس تمام ایک ایک تولہ کندر زعفران زرنباد عود غرقی سادج دارچینی تخم بادرنجبویہ کہربا
برگ گاؤزبان گل سرخ نو نو ماشہ شہد سہ چندان

**مفرح دلکشا زائل ضعف دل و خفقان وغیرہ**

مفرح دلکشا کہ ضعف دل و وسواس سوداوی
و مالیخولیا و خفقان کو زائل کرے و دل کو قوت دیوے و نشاط تمام لاوے صں مروارید ناسفتہ
مرجان تین تین ماشہ تخم بادرنجبویہ پوست اترج پوست بیرون پستہ صندلین گل سرخ تخم فرنجمشک
طباشیر سفید نو نو ماشہ کہربائے شمعی سنگ یشب سبز قرنفل زعفران کافور پانچ پانچ ماشہ کبابہ چینی
بہمنین دارچینی عود غرقی کشنیز مقشر زرنباد گل گاؤزبان آملہ زرشک سات سات ماشہ نبات سفید
آدھ سیر ساتھ عرق گلاب و عرق کیوڑہ بالمناصفہ کے قوام کرکے بدستور بناویں

**مفرح معتدل مقوی اعضائے رئیسہ و دافع اختلاج وغیرہ**

مفرح معتدل
کہ مقوی اعضائے رئیسہ و دافع خفقان و اختلاج قلب و وسواس ہو صں برگ گاؤزبان کہربائے شمعی
کشنیز مقشر ابریشم مقرض بہمن سفید گل سرخ پوست اترج تخم خرفہ صندل سفید سب مساوی الوزن نبات سفید
سہ چندان

**مفرح مقوی باہ و دل و جگر وغیرہ**

مفرح کہ مقوی باہ و دل و جگر و مولد منی و ملذذ جماع و منقی گردہ و مثانہ و دافع کدورت
حواس ہو صں شقاقل خولنجان ثعلب مصری بہمنین تودریین لسان العصافیر تخم ہلیون خارخسک
تخم شلجم مغز تخم خربزہ مغز تخم خیارین دانہ خشخاش سفید مغز تخم کدو مغز تخم پنبہ دانہ نو نو ماشہ جوز بوا
زنجبیل کبابہ چینی اسارون عود خام بوزیدان چھ چھ ماشہ نبات سفید ڈیڑھ پاؤ بدستور بناویں

## حرف النون

نبیذ خرما مولد منی و مقوی باہ وغیرہ

**فصل ایک سو چھبیسوین** نبیذ مین **نبیذ** خرما کہ تولید منی و تقویت باہ و فربہی بدن کی کرے و منشط
و منشی ہو **ص** خرما سات سیر ایک من پانی مین جوش کرین جب نصف پانی باقی رہے جوزبوا قرنفل دار چینی
زنجبیل سافج ہندی الایچی سرخ دو دو تولہ پوست ترنج تین تولہ برگ نارنج پانچ تولہ زعفران چھہ ماشہ
جملہ نیمکوفتہ کرکے ملاوین و بدستور مرقومہ بالا طیار کرین

نبیذ کشمش مولد خون و مقوی و منشط وغیرہ

**نبیذ** کشمش کہ خون صالح پیدا کرے و مقوی
و منشط و منشی ہو **ص** کشمش پانچ سیر گز مصفی تین سیر بیس سیر پانی اور دس سیر آب نیشکر مین جوش کرین
جب نصف باقی رہے دارچینی سافج ہندی پوست ترنج پانچ پانچ تولہ بزرالبنج قرنفل زنجبیل دو دو تولہ
نیمکوفتہ کرکے ملاوین و بدستور طیار کرین

نبیذ فواکہ مصلح دم و مقوی وغیرہ

**نبیذ فواکہ** کہ مصلح خون و مقوی و منشی و منشط ہو **ص**
خرما کشمش ڈیڑھ ڈیڑھ سیر آلو بخارا عناب پاؤ پاؤ سیر پوست اندرونی درخت مغیلان کنار
وانبہ آدھ آدھ پاؤ پچیس سیر پانی مین جوش دین جب نصف باقی رہے بزرالبنج دارچینی
سعد کوفی خس قرنفل دو دو تولہ ملاکے بدستور بناوین

نطول نافع صداع حار و سرسام وغیرہ

**فصل ایک سو ستائیسوین** نطولات مین **نطول** کہ صداع حار وتشنج یابس و جنون و سرسام کو
سفید ہو **ص** برگ بنفشہ تخم کدو سے نیمکوفتہ تخم کتان تخم خشخاش تخم خطمی تخم کاہو گل سرخ جو نیمکوفتہ
بوزن مساوی پانی مین جوش کرکے بدستور سر پر نطول کرین

نطول دافع صداع خماری

**نطول** کہ صداع خماری کو دفع کرے
**ص** عرق گلاب آدھ پاؤ سرکہ ایک چھٹانک پانی سرد دو سیر مین ملاکے سر پر نطول کرین

نطول دافع سرسام سوداوی

**نطول**
کہ سرسام سوداوی کو دفع کرے **ص** برگ بنفشہ گل بابونہ شاہسفرم شبت گل نرگس مساوی الوزن
جوش کرکے تھوڑا روغن کنجد سفید ملاکے نیمگرم استعمال کرین

نطول محلل ورم پستان

**نطول** کہ ورم پستان کو جو انجماد
شیر سے ہوا ہوئے تحلیل کرے **ص** گل بابونہ شبت نام حلبہ اکلیل الملک پودینہ بوزن
مساوی

نطول دافع سنگ گردہ و مثانہ

**نطول** کہ سنگ گردہ و مثانہ کو ٹکرہ ٹکرہ کرکے براہ بول دفع کرے **ص**
اکلیل الملک گل بابونہ گل سرخ ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ پوست خربزہ خشک پرسیاوشان تخم قلت
نیمکوفتہ دو دو تولہ اشنان اصل السوس پوست بیخ رازیانہ کاکنج حلبہ ایک ایک تولہ برنجاسف
بنفشہ برگ نیلوفر نو نو ماشہ

نطول دافع سنگ و درد گردہ و مثانہ

**نطول** کہ سنگ و درد گردہ و مثانہ کو دفع کرے **ص** تخم سپیدانجیر
پرسیاوشان خار خسک گل بابونہ گل بنفشہ اکلیل الملک گل خطمی تخم کرفس حب القلت حلبہ
عنب الثعلب مرزنجوش پوست بیخ رازیانہ کاکنج برنجاسف برگ سداب گل سرخ انیسون

نطول دافع ورم خصیہ و قضیب

تخم کشوث تخم کتان دو دو تولہ پوست خشک خربزہ سبوس گندم چار چار تولہ تخم بلیون ایک تولہ **نطول**
کہ ورم بارد خصیہ و قضیب کو مفید ہو اور اوسکے مواد غلیظہ کو تحلیل کرے **ص** پودینہ مرزنجوش
عنب الثعلب دو دو تولہ زہرۂ گاو ایک عدد شہد ایک تولہ باہم جوش کرکے نطول کرین

نفوخ نافع درد سر بارد وغیرہ

**فصل ایک سو اٹھائیسوین** نفوخات مین **نفوخ** کہ درد سر بارد و درد نیم سر و نزول آب اور
دوسرے امراض باردہ مزمنۂ آنکھ کو مفید ہو **ص** غلۂ گندم کو تین بار شیر آک مین تسقیہ دیکر سفوف کرکے

نفوخ نافع درد سر بارد و شقیقہ

ناک مین استعمال کرین **نفوخ** کہ درد سر بارد و شقیقہ کو مفید ہو **ص** جوزبوا زنجبیل قرنفل دار چینی فلفل سیاہ
تین تین ماشہ دانۂ الائچی خرد زعفران دو دو ماشہ صندل سفید چار ماشہ سفوف کرکے عرق گلاب

نفوخ دافع صرع

مین خمیر کرکے بعد خشک کرنیکے استعمال کرین **نفوخ** کہ صرع کو دفع کرے **ص** شحم حنظل نوسادر شونیز

نفوخ نافع سکتہ

کندش فلفل گرد بوزن مساوی سفوف کرکے **نفوخ** کہ سکتہ کو نفع کرے **ص** جندبیدستر فلفل گرد

نفوخ نافع مفلوج

کندش سداب ہموزن **نفوخ** کہ مفلوج کو مفید ہو **ص** کندش فلفل سیاہ عقرقرحا زنجبیل بورہ ارمنی
نوسادر صبر دار چینی خربق سفید مرزنجوش خشک بوزن مساوی سفوف کرکے نفوخ کرین خواہ

نفوخ حابس رعاف

سب کے سفوف کو آب مرزنجوش مین حل کرکے ناک مین قطور کرین **نفوخ** کہ رعاف کو بند کرے **ص**
کاغذ سوختہ صدف سوختہ ایک ایک جز سونا مکھی نیم جز **ایضاً** مازو نیم سوختہ کشنیز کندر خون

نفوخ نافع سقوط لہات

سیاوشان صبر شب یمانی بوزن مساوی **نفوخ** کہ سقوط لہات کو مفید ہو **ص** مازو سبز گل سرخ گلنار
پودینہ چار چار ماشہ عقرقرحا دانۂ الائچی سرخ طباشیر دو دو ماشہ زعفران ایک ماشہ سفوف کرکے
بدستور حلق مین پھونکین کہ لہات پر پہنچے **ایضاً** عدس نوسادر زرد دو مساوی الوزن

نقوع زرشک دافع حرارت جگر و معدہ وغیرہ

**فصل ایک سو انتیسوین** نقوعات یعنی خیساندہ مین **نقوع** زرشک کہ حرارت جگر دفع کرے
و معدہ و جگر کو قوت دیوے **ص** زرشک چھہ ماشہ تخم کشوث تخم کاسنی نیکوفتہ چار چار ماشہ نبات سفید ڈیڑھ تولہ

نقوع دافع یرقان زرد وغیرہ

**نقوع** کہ یرقان زرد و سدۂ ماساریقا کو دفع کرے **ص** تخم کاسنی چھہ ماشہ بادیان بیخ بادیان تین تین ماشہ

نقوع دافع یرقان سیاہ

مکوے چار ماشہ سکنجبین سادہ دو تولہ **نقوع** کہ یرقان سیاہ کو دفع کرے **ص** گل سرخ بادرنجبویہ

نقوع دافع تپ صفراوی

چار چار ماشہ برگ شاہترہ افتیمون تین تین ماشہ مویز منقی ایک تولہ سکنجبین سادہ دو تولہ **نقوع**
کہ تپ صفراوی کو دفع کرے **ص** برگ گاوزبان برگ بنفشہ گل نیلوفر گل سرخ چار چار ماشہ
آلو بخارا دس دانہ نبات سفید ڈیڑھ تولہ **ایضاً** تخم کاسنی نیکوفتہ نو ماشہ تخم خرفہ نیکوفتہ چھہ ماشہ

نقوع دافع تپ مرکب بلغم وصفرا وغیرہ

گل سیوتی چار ماشہ آلو بخارا سات دانہ تمر ہندی دو تولہ نبات سفید ڈیڑھ تولہ **نقوع** کہ تپ مرکب بلغم وصفرا دفع کرے ص عنب الثعلب بادیان تخم کاسنی تخم کاہو تخم خرفہ چار ماشہ مویز منقی دس دانہ تخم خطمی شگوفتہ تین ماشہ شکر سفید دو تولہ **ایضاً** برگ شاہترہ کشنیز خشک گل نیلوفر گل سرخ چار چار ماشہ تخم خطمی تخم خبازی اصل السوس پانچ پانچ ماشہ سکنجبین سادہ ڈیڑھ تولہ

## حرف الواو

وجور دافع حالت صرع

وجور دافع سرفہ بلغمی اطفال

**فصل ایک سو تیسوین** وجورین **وجور** کہ حالت صرع کو دفع کرے مسمی ہے ساتھ وجور نادر ص تلخیت وجند بید ستر ایک جز پانی مین گھول کر **ایضاً** بادیان انیسون زیرہ سیاہ ساوی پانی مین پیس کر شیر گرم **وجور** کہ کھانسی بلغمی اطفال شیر خوار کو دفع کرے ص اتیس بیج چار چار ماشہ بہارنگی کاکڑا سینگی ناگر موتھا پیپل بانسہ پیپلی چھچھ ماشہ سفوف سرمہ سا کرکے یک نیم چند شہد مین ملا کر رکھین بقدر دو رتی یا زیادہ اوس سے موافق مزاج مریض کے شیر دایہ خواہ پانی مین گھول کر **ایضاً** کہ جمیع اقسام کھانسی اطفال کو مجرب ہی ص ککرمول کاکڑا سینگی پپر امور رستگر نیغال بوزن مساوی شہد یک نیم چند خوراک بقدر مناسب ساتھ شیر دایہ یا پانی کے

وجور دافع صرع اطفال

**وجور** کہ صرع اطفال کو مفید ہو ص جند بید ستر زیرہ سیاہ ایک ایک رتی ساتھ شیر دایہ کے

وجور کہ دفع حالت غشی مجرب

وجور دافع غشی کہ بعارضہ ہیضہ باشد

**وجور** کہ دفع حالت غشی کو مجرب ہی ص مشک عنبر قدر قدرے عرق گلاب مین گھس **وجور** کہ غشی کو جو بعارضہ ہیضہ کے ہو فوراً دفع کرے ص نارجیل دریائی عرق گلاب مین گھس کر حلق مین ٹپکاوین

## حرف الیاء

یاقوتی دافع جنون ووسواس وغیرہ

**فصل ایک سو اکتیسوین** یاقوتی مین واضح ہو کہ بعضون کے نزدیک یاقوتی کی ترکیب جدید ہی مگر کتب قدیمہ سے دریافت ہوتا ہی کہ ارسطو نے واسطے سکندر کے یاقوتی بنائی تھی پس قدامت اوسکی ظاہر ہی اور یاقوت سب جواہرات خوردنی سے مضبوط زیادہ اور قوی ہو لہذا گھسنا اوسکا زیادہ چاہیے کہ زیادہ گھسنے سے طبیعت قبول کرتی ہی بارہ پہر سے کم نچاہیے و اٹھائیس پہر سے زیادہ نہین و یاقوت کو مع دیگر جواہرات کے عرق کیوڑہ وگلاب مین کھرل کرنا چاہیے و باقی اجزا کو علیحدہ سفوف کرنا چاہیے **یاقوتی** شیخ الرئیس نے واسطے جنون و وسواس و جمیع امراض سوداوی کے مفید و مقوی دماغ و قلب لکھا ہو ص یاقوت رمانی تین ماشہ مروارید ناسفتہ پانچ ماشہ جدوار مثنی جحر لاجورد سات سات ماشہ مشک دو ماشہ زعفران کافور تین تین ماشہ عرق گلاب مین حل کیا جاوین و سفوف گل گاوزبان تخم کاسنی کہربا شمعی ابریشم مقرض سرطان محرق تخم فرنجمشک اسطوخودوس

بہمن سفید عود خام دانہ الایچی سفید جدوار خطائی درونج عقربی سنبل الطیب گل سرخ مغز تخم خیار درازچھ چھ ماشہ سہ چند ان شربت انار شیرین مین بدستور مخلوط کرکے بعد چالیس روز کے تین ماشہ سے چھ ماشہ تک استعمال کی جاوے **یاقوتی** مرتبہ حکیم حاذق الملک اکمل خان کہ جملہ اقسام مالیخولیا کو مفید و مقوی باہ **نسخہ** یاقوت مروارید کہربا بسد یشب لاجورد نو نو ماشہ سا فج ہندی گل سرخ برگ گاؤزبان ہمنین تودہ یمین کشنیز خشک آملہ صندلین دو دو تولہ عود ہندی دانہ قاقلتین دارچینی ابریشم مقرض سنبل الطیب پوست ترنج ایک ایک تولہ مشک دو ماشہ زعفران فرنجمشک درونج عقربی بہمن زیدان چھ چھ ماشہ ورق نقرہ بیس عدد ورق طلا بیس عدد نبات سفید یک نیم رطل عرق کیوڑہ وگلاب ڈیڑھ ڈیڑھ پاؤ مین قوام کرکے بدستور بناوین **یاقوتی** کہ اخراج فضلات محترقہ و رطوبات غلیظہ و سوداوی و دفع مالیخولیا و مراقی کرے وتقویت دل و دماغ و اعضاے رئیسہ و حرارت غریزی و باہ و ازالہ توحش و ملال مین بے نظیر ہو **نسخہ** یاقوت رمانی بسد مروارید ناسفتہ کہربا سات سات ماشہ لاجورد نو ماشہ برگ گاؤزبان مصطگی رومی تخم خرفہ تخم فرنجمشک تخم کاہو مغز تخم خیار مغز تخم کدوے شیرین صندل سفید ایک ایک تولہ طباشیر دانہ الایچی سفید سنبل الطیب زعفران چھ چھ ماشہ ورق نقرہ ورق طلا بیس بیس عدد نبات سفید ایک رطل بدستور بناو

## خاتمہ مشتمل اوپر دو فصل کے

**فصل پہلی** نسخہ جات اسرار الاطبا مین **دوا** کہ سعال مزمن و سوزاک کہنہ وضیق النفس و تپ ہائے باردہ و امراض باردہ معدہ و جگر و طحال و گردہ کو دفع کرے و مقوی باہ و مغلظ منی ہو **نسخہ** صدف کلان و شفاف جس سے موتی نکلا ہووے چار جز سفوف کرکے ہرن کھوری یا انگاورق ہاے باریک ریزہ ریزہ کرکے ایک جز ایک کوٹھیا گلی مین منہ گھیکوار اسقدر ڈال کر دونون چیزین مکور ڈالین درمیان مین ہو جاوین اور کوٹھیا کو گل حکمت کرکے ایک گڑھے مین پانچ دشتی بھر کے پھوک دیوین بعد سرد ہونے نکال کر سفوف کر ڈالین اور ایک رتی سے دو رتی تک زبان پر رکھکر نگل جاوین اور پان ماشہ کھاوین

**دوا** کہ درد مثانہ و درد جگر و ضیق النفس کو دفع کرے وتقویت باہ مین عجیب الاثر ہو **نسخہ** خصیہ گوسفند جوان کو پھاڑ کر زراوند مدحرج زیرہ سیاہ نطرون تین تین ماشہ سفوف کرکے اوسپر چھڑکین اور خشک کرکے سب کو سفوف کر رکھین صباح چھ ماشے کھاکر تھوڑا پانی اوسکے پیچھے پین

**دوا** کہ اگر مرد قضیب پر لگاکے مباشرت کرے عورت اوسپر فریفتہ ہو و اگر عورت فرج مین

یاقوتی نافع جمیع اقسام مالیخولیا

یاقوتی مقوی دل و دماغ وغیرہ

دوا دافع سوزاک مزمن وضیق النفس وغیرہ

دوا دافع درد مثانہ و درد جگر وغیرہ

دوا کہ باستعمال بر قضیب زن فریفتہ گردد

لگاکے مجامعت کرائے تو مرد اوسکا فریفتہ ہو **ص** فلفل دراز سوہاگا خام ہنجال کبوتر کافور جملہ بوزن

**روغن نخود مقوی باہ ونافع تقطیر**

مساوی شہد مین ملاکے **روغن** روغن نخود شیشہ معکوس سے جیسا دستورات مین لکہا ہے طلیا
کرین اگرچہ بدبو ہوتا ہے مگر کسی تدبیر سے کہانا اوسکا کسی چیز مین ملاکے از بس مقوی باہ و دافع تقطیر

**ضماد مقئی ومسہل ومدر بول وحیض**

رکہتا **ضماد** کہ اگر معدے پر رکہین قے لاوے و اگر ناف پر رکہین اسہال لاوے و اگر پیڑو پر رکہین ادرار
بول و ادرار حیض کرے **ص** برنگ کابلی عصارہ قثاء الحمار تین تین ماشہ خربق سفید مرداسنگ
چار چار ماشہ سفوف کرکے اولاً چار تولہ روغن زیت یا روغن سرشف کہنہ مین موم سفید و چربی

**ضماد مسہل سودا وصفرا وبلغم**

گوسفند ایک ایک تولہ گداخت کرکے سفوف مذکور ملاوین **ضماد** کہ اگر پارچہ کتان پر لگاکے
فم معدہ پر رکہین اسہال سوداوی کرے و اگر زیر بغل کے لگاوین اسہال صفراوی کرے و اگر
جانب پشت درمیان دونون ورک کے ضماد کرین اسہال بلغم کرے **ص** ترمس مقشر ایک چہٹانک
دیگچی مین رکہکر اسقدر شیر تازہ مادہ گاو ڈالین کہ ترمس بند ہو جاوے پہر اسقدر رانج دبوین کہ بالکل

**طلا محافظ ودافع رودہ کہ در خصیہ فرود آید**

دودہ جذب ہو جاوے تب پیس کر روغن گاو ملاکر استعمال کرین **طلا** کہ خصیہ پر لگانے سے اوتری
ہوئی آنت کو چڑہا دیوے و آیندہ کو حفاظت و انسداد اوترنے آنت کی کرے **ص** افیون دو ماشہ
بہروزہ چہہ ماشہ پانی مین گہولا کرکے ایک ٹکڑے کپڑے پر لگاکے اوسپر چار ماشہ لوبان چہہ ماشہ
مازو سفوف کرکے چہڑکین و خصیہ پر روغن بابونہ خواہ روغن سرشف لگاکے کپڑا مذکور رکہکر

**لعوق دافع تپ وسرفہ مزمنہ**

باندہین و بعد چار پہر کے تجدید کرین و بعد آنت چڑہنے کے بہی چند روز استعمال کرین **لعوق**
کہ تپ و کہانسی کہنہ کو دفع کرے **ص** دانہ الایچی سفید طباشیر سفید چہہ چہہ ماشہ پیپر خرد ایک تدد
دارچینی ورقی ایک ماشہ سفوف کرکے جسقدر شہد مین قابل چاٹنے کے ہو جاوے ملاوین اور

**معجون دافع صرع**

ایک ایک ماشہ صبح اور دوپہر روز اور شام کو چاٹین **معجون** مخترعہ جالینوس کہ دفع عارضہ صرع مین
اسرار سے ہے **ص** عاقرقرحا پانچ تولہ سفوف باریک کرکے پانچ تولہ سرکہ کہنہ کے ساتھہ کہرل

**معجون دافع صرع در سہ ہفتہ**

کرکے سات تولہ شہد مین ملاوین و ہر روز چار ماشہ کہاکر تین تولہ پانی پیا کرین **معجون**
مخترعہ محمد بن زکریا رازی کہ باستعمال تین ہفتہ کے دفع عارضہ صرع مین اسرار سے ہے **ص**
عاقرقرحا افتیمون اسطوخودوس بسفایج فستقی مساوی الوزن سفوف کرکے دوچندان مویز

**اسرار مقوی باہ ودافع استسقائے رطوبی**

طائفی مین پیس کر ملاکے پکاوین خوراک چار ماشہ سے سات ماشہ تک **اسرار** نیولے کا گوشت

خشک کرکے سفوف بناکے کھانا تقویت باہ و دفع استسقاء رطوبی مین عجیب الاثر و فاد زہر جملہ سموم کا ہی

اسرار دافع عرق النسا

نا سور یہ درد عرق النسا اگرچہ علت سخت ہی مگر علامہ محمد زکریا رازی نے اپنا تجربہ لکھا ہی کہ صبر سقوطری

یا ... دو سو رنجان شیرین ہموزن گولی بنا وین او ماشہ کھا کر دو دو آب گرم نوش کریں ... سے اسہال

ہوتے ہین و فورًا مرض دفع ہوتا ہی اسرار ہیترہ جو تالاب و جھیل و آب کثیر کے کنارے جمتا ہی اوسکو

گوندھی بھی کہتے ہین اور اوسکا بوریا بناتے ہین جلاکر خاک اوسکی پانی مین گھول کر دینا نفث الدم

دفع کرتا ہی اور سرکہ مین گھول کر ٹپکانے سے ناصور دفع ہوتا ہی اسرار تدھارا پانی

اسرار تدھارا دافع وجع المفاصل

مین پیس کر نیمگرم لگانے و باندھنے سے وجع المفاصل یعنی گٹھیا دفع ہوتا ہی

**فصل دوسری** بر دالساعۃ مین **واضح** ہو کہ بعض امراض و دوا ناسب سے بحکم الٰہی فورًا دفع

ہوتے ہین اونمین سے **درد سر** ہی اگر ہو مقدم سر و پیشانی مین دفع ہوتا ہی بحکم الٰہی فصد سر و حجامت

لگانے سے و افیون سونگھنے و اندر ناک کے و کنپٹی پر لگانے سے و پھول تازہ گلاب یا خشخاش

سفید سونگھنے و لگانے سے و اگر ہو درمیان سر مین دفع ہوتا ہی کپڑا روغن گل مین تر کرکے مقام

درد پر رکھنے سے اور روغن گل و نمک تلوون پر لگانے سے و مشک سونگھنے و ناک مین ٹپکانے

اور پوست تازہ ہدہد کا سر پر باندھنے و کباب چینی گلاب مین پیس کر سر پر لگانے سے و اگر ہو

موخر سر مین مائل بگردن دفع ہوتا ہی مقیات بلغم سے و ریوند چینی و گل بابونہ نیمگرم لگانے سے **شقیقہ**

یعنی درد نیم سر کسی طرف ہو دفع ہوتا ہی ناک مین دھوان لینے استخوان سگ سے یا دونا مروا کی

پتی ناک مین نچوڑنے و نیمگرم لگانے و ریٹھا پانی مین پیس کر ناک مین ٹپکانے سے **صرع** کی حالت

دفع ہوتی ہی ریٹھا روغن بادام تلخ مین گھس کر ناک مین ٹپکانے اور زنجبیل و مرچ سیاہ و کندش

یا پتال فاختہ و زنجبیل ناک مین پھونکنے سے و غاریقون و کمون و عقرقرحا و اسطوخودوس

مساوی الوزن دو چندان شہد کے ساتھ معجون بناکے کھانے سے **حالت سکتہ** دفع

ہوتی ہی کندش مرچ سیاہ ناک مین پھونکنے و مشک ناک مین ٹپکانے دونا مروا ناک مین

نچوڑنے سے **صرع** اطفال دفع ہوتی ہی جدوار شیر مادر مین گھس کر پلانے سے یا عود صلیب

یا عود فاوانیا پانی مین پیس کر گلے مین ٹپکانے سے یا مرجان یا پشک بز سے درمیان

دونون ابرو کے داغ دینے سے **زکام** دفع ہوتا ہی آب گرم کے نطول سے اوسط سر پر اسیا

کہ گرمی اوسکے دماغ مین محسوس ہووے یا کپڑا گرم کرکے سینکنے سے یا غلہ ارہر یا نخود یا باجرا نیمکوفتہ
نمک ملا کر پوٹلی بنا کے سینکنے سے **ہیجان چشم** اگر ہو دھوپ مین چلنے سے دفع ہوتا ہی فورًا
افیون سونگھنے وا آنکھ پر لگانے سے وشیر دختران یا شیر برنج سے روئی تر کرکے آنکھ پر رکھنے سے
واگر ہو آگ کے نزدیک بیٹھنے سے دفع ہوتا ہی ہلیلہ زرد لگانے یا آملہ عرق گلاب مین پیس کر
لگانے یا عرق گلاب مین روئی تر کرکے آنکھ پر رکھنے سے **درد دانت** کا دفع ہوتا ہی دو تین
مویز روئی مین لپیٹ کر پانی سے تر کرکے تخم اوسکا نکال کر دانت کے دبانے سے یا پوست درخت
مولسری دانت کے دبانے سے یا پوست درخت مولسری وافیون وکافور کے منجن کرنے سے بحکم الٰہی
**گندہ دہن** دفع ہوتا ہی مویز طائفی وقرنفل وقاقلہ خرد کی گولیان بناکے موںہہ مین رکھنے سے
یا اشنہ وسعد جوش کرکے باضافہ شہد مضمضہ کرنے سے **خناق** فورًا دفع ہوتا ہی بحکم الٰہی
غرغرہ کرنے سے آب توت وسرگین گرگ سے یا خیار شنبر وپیخال ابابیل سے **حلق** مین لگی جونک
یا چبھا کانٹا وہڈی دفع ہوتا ہی غرغرہ کرنے سرکۂ شراب سے یا غرغرہ جوشاندہ نانخواہ سے
**درد گوش** دفع ہوتا ہی زرد پتا مدار کا یا سداسوہاگ یا سودرسن کا پتا یا مہاوڑ کا پانی کان مین
نچوڑنے سے یا افیون گھول کر کان مین ٹپکانے سے یا رسوت شیر زن مین گھول کر کان مین ڈالنے سے
**آواز گوش** علامہ محمد بن زکریا رازی نے اپنے رسالہ بُرء الساعۃ مین جو بجماعت حکماے ہم عصر
بحضور وزیر الممالک ابی القاسم کے تحریر کیا تھا لکھا ہی کہ افیون جید پانی مین گھول کر کان مین
ڈالنے سے فورًا دفع ہوتا ہی بحکم الٰہی اور روغن شبت یا روغن ترب یا روغن سیر ٹپکانے سے **رعاف**
بند ہوتی ہی فورًا سفوف پھٹکری بریان کا ناک مین پھونکنے سے یا حجامت پس گردن سے یا ابر مردہ کی
خاک یا موے شتر کی خاک ناک مین پھونکنے سے یا کافور پانی مین گھول کر ناک مین ٹپکانے سے یا گچ کہنہ یا آملہ پیشانی پر
لگانے سے **قولنج** دفع ہوتا ہی فورًا معجون ملوکی یا حب الملوک کی گولی کھانے سے یا شحم حنظل کا شافہ کرنے سے
یا جوشاندہ بیخ بانس یا روغن بیدانجیر پینے سے و پیخال تازہ مرغ یا کبوتر کہ گرمی اوسکی باقی ہووے
ناف پر رکھنے سے **مغص** دفع ہوتا ہی آگ کی جڑ پانی مین پیس کر نیمگرم پیٹ پر لگانے سے یا شیرۂ مغز تخم کدو
وشیرۂ تخم بادام نیمگرم پینے سے **زحیر اطفال** دفع ہوتا ہی حب الرشاد وزیرہ سیاہ مساوی سفوف
کرکے روغن گاو سے چرب کرکے شیر دایہ مین گھول کر پلانے سے **خروج مقعد** علامہ موصوف نے

کتاب مذکور مین لکھا ہی کہ دفع ہوتا ہی پوست سم و شاخ گوسفند سوختہ جفت بلوط و گلنار و مازو و ...ورد و دانہ انار ہموزن پیس کر لگانے و باندھنے یا انھین اجزا کو پانی مین گھول کر بطور آبزن بیٹھنے سے **حبس بول** دفع ہوتا ہی پشک موش یا نمک سبحی یا شورہ قلمی پانی مین گھول کر ناف پر رکھنے سے یا ریشہ زعفران احلیل مین رکھنے سے **زوال** درد و آسانی ولادت ہوتی ہی بال انسان یا بال اسپ جلاکر دھونی دینے سے وکندش سفوف کرکے شہد ملاکے ناف پر رکھنے سے **بواسیر** علامہ ممدوح نے کتاب مذکور مین لکھا ہی کہ قوت شامی و مقل ہموزن کے گولی بناکر بقدر مناسب کھانے و لگانے سے دفع ہوتی ہی فورًا **راہ** زیادہ چلنے کی ماندگی و سختی و بستگی اعضا فورًا دفع ہوتی ہی اس کہ جملہ ناخن پر کسی قسم کا تیل لگائے یا کہ بایام گرما سرد پانی مین و بایام سرما گرم پانی مین تا بزانو کھڑا ہووے اور دلک کرے وہین تلک اور باقی جسم پر پانی نہ پہنچاوے **خارش** خشک اطراف کی دفع ہوتی ہی فورًا گرم پانی مین نمک ملاکر دھونے سے واللہ اعلم

## تمت

**خاتمۃ الطبع** خدا کا شکر ہی کہ افادات نافعہ حکیم بیبدیل حاذق فقید المثیل مطرح فیوض فیاض واہب جناب حکیم احسان علی صاحب مفید مبتدیان معین منتہیان نسخہ لاثانی یعنی **قرابادین احسانی** مع ضمیمہ جدیدہ کہ جناب مصنف نے پھر اضافہ فرمایا باہتمام راجی غفران محمد عبد الرحمن بن حاجی محمد روشن خان اسکنہ اللہ فرادیس الجنان شہر ربیع الآخر سنہ [illegible] ہجری مطبع نظامی واقع شہر کانپور مین چھپی

## اشتہار

یہ کتاب حسب مراد قانون بستم سنہ [illegible] داخل ہوی جسٹر سرکار ہوئی ہی بغیر اجازت فقیر مہتمم کے کوئی صاحب ارادہ چھاپنے کا نفرماوین فقط



### وجہ مہر کی خاتمہ پر

واسطے سند اس بات کے کہ یہ کتاب چھپی ہوئی مطبع نظامی واقع کانپور کی ہی مہر و دستخط مہتمم کے اخیر مین ثبت کیے گئے

العبد

[illegible] بن حاجی محمد روشن خان [illegible]

# علم اجمالی فوائد نسخۂ لاثانی یعنی فہرست قرابادین احسانی

تمت

جدول تسہیل اسماے ادویہ مندرجہ اس کتاب کی مگر جس دوا کا نام دوسرا معروف نہین ہی یا کہ نام معروف لکھا گیا ہی وہ اس جدول مین نہین ہی

| اسماے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسماے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| **الف** | |
| اذخر | گندھیل |
| اسارون | سوگندہ بالا و دنتر بالا |
| انیسون | بادیان رومی |
| اسطوخودوس | گھاس ہی |
| اختیمون | بیل ہی جو درختون پر چڑھکے پھیلتی ہی |
| اکلیل الملک | ناخشنہ |
| ایلوہ | مسبر او کالا |
| اظفار الطیب | نکھ |
| ابہل | کسکول بیج |
| افسنتین | گھاس ہی |
| اشنہ | چھڑیلہ |
| انگزد | ہینگ |
| انگوزہ | ہینگ |
| انزروت | لائی گوند ہی |
| اصل السوس | ملٹھی |
| اقاقیا | عصارہ ہی ببول کی پھلی کا |
| انار دانہ | غلہ ہی ہمشکل منڈوا کے |
| اشق | گوند ہی |
| انجرہ | تخم اوٹنگن |

| اسماے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسماے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| اشنان | گھاس ہی |
| آگ | مدار |
| ازاراقی | کچلہ |
| اسفاناخ | پالک |
| اسفنج | ابر مردہ |
| **ب پ** | |
| بلادر | بھلاوان |
| بنجنگشت | سنبھالو منڈی |
| بذرالبنج | خراسانی اجوائن |
| بادرنجبویہ | بلی لوٹن |
| برنگ کابلی | بابے برنگ |
| برنجاسف | تلسی |
| بادیان | سونف |
| بیخ کبر | جڑ ہی |
| بسد | مونگا |
| بسباسہ | جاوتری |
| بسفائج | جڑ ہی |
| بوزیدان | جڑ ہی |
| بورہ ارمنی | نمک ہی |
| بیخ مہک | ملٹھی |
| بیخ نی | نرکل کی جڑ |
| بلوط | پھل ہی |
| پشک موش | چوہے کی مینگنی |
| باقلا | غلہ ہی |

| اسماے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسماے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| بیخ لفاح | جڑ ہی |
| بہمنین | جڑ ہی |
| بید انجیر | ریند وارنڈ |
| پرسیاوشان | سنبل چاہی گھاس ہی |
| بادروج | تلسی جنگلی |
| **ت** | |
| تربد | نسوت |
| ترب | مولی |
| ترہ تیزک | جرجیر کا دانہ ہی |
| ترنج | لیموں نا ہی |
| تودری | دانے ہین |
| ترمس | بھٹوانس |
| **ج چ** | |
| جند بیدستر | سگ دریائی کا خصیہ ہی |
| جرجیر | لٹ جیرہ |
| جاوشیر | گوند ہی بدبو |
| جنطیانا | پکھان بید |
| جوزبوا | جایفل |
| جدوار | نربسی |
| جوزالقی | مین پھل |
| جوز ماثل | دھتورہ تاتورہ |

| اسماے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسماے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| چرک مس | تانبے کا میل جو گھلانے مین نکلتا ہی |
| چرک آہن | لوہے کا میل جو گھلانے مین نکلتا ہی |
| چشمیزج | چاکسو |
| **ح** | |
| حنظل | اندرائن و اندوئن |
| حماما | ریٹھی |
| حب القلت | کلتھی |
| حب الغار | تخم جو النسہ |
| حماض | چوکا |
| حلتیت | ہینگ |
| حضض | رسوت |
| حسک | گوکھرو بڑے |
| حرمل | اسپند |
| **خ** | |
| خردل | رائی خرد |
| خردلہ | رائی خرد |
| خربق | کٹکی |
| خطمی | خیرو |
| خولنجان | کلیجن یعنی پان کی جڑ |

| اسمائے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسمائے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| خارخسک | گوکھرو کلاں وخرد |
| خبث الحدید | چرک آہن |
| خشخاش سفید | پوستہ جسکا پھول سفید ہوتا ہی |
| خشخاش سیاہ | لالہ جسکے پھول سرخ مین یا ہی ہوتی ہی |
| **د** | |
| دار قلفل | [illegible] |
| دوقو | تخم گزر جنگلی |
| درونج عقربی | جڑ ہی لونگ کی ساخت ڈھونڈ ہو |
| دار چینی | لکڑی ہی بودار |
| دیودار | لکڑی ہی چکنی ہی |
| دم الاخوین | رنگ بہت گوند ہی |
| **ذ** | |
| ذراریح | تیلن کیڑا پرندہ ہی ابلق سرخ وسیاہ برسات مین گھاس پر پیدا ہوتا ہی |
| **ر** | |
| رازیانہ | سونف |
| ریوند چینی | جڑ ہی زرد مائل بسرخی |
| ریوند خطائی | ایضاً |
| راتینج | گوند ہی صنوبر کا |

| اسمائے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسمائے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| روغن بیدانجیر | ریڈی کا تیل |
| **ز** | |
| زراوند طویل | جڑ ہی |
| زراوند مدحرج | جڑ ہی |
| زنجبیل | سونٹھ |
| زعفران | کیسر |
| زرنباد | نرکچور |
| زرنب | تالیس تالیسر |
| زرشک | پھل ہی ترش |
| زردچوب | ہلدی |
| زردچوبہ | ہلدیا |
| زرورد | گلاب کے پھول کا زردہ |
| زوفای یابس | گھاس ہی |
| زوفای رطب | میل ہی عرق ہی جو دنبے وگوسفند کوہی کے کنج ران وغیرہ مین ہوتا ہی |
| زبد البحر | کف دریا |
| زبل گرگ | بھیڑیے کی بیٹ |
| **س** | |
| سعد کوفی | ناگرموتھا |
| سنبل الطیب | جٹا مانسی وبال چھڑ |
| سلیخہ | تج |
| ساذج ہندی | تیج پات |
| سماق | ترتزنک |

| اسمائے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسمائے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| سداب | تیتلی بعد برسات کے خود رو ہوتی ہی |
| سدر | کنار |
| سنگ پشت | کچھوا جانور ہی پانی کا |
| سقمونیا | ایلوہ |
| سوسن | نرگس بستانی وصحرائی ہوتی ہی |
| سورنجان شیرین | جڑ ہی بشکل سنگھاڑا |
| سورنجان تلخ | جڑ ہی |
| **ش** | |
| شونیز | کلونجی |
| شیطرج | چیتک چیتا چیتاور |
| شبت | سویا |
| شقاقل | جڑ ہی شیرین |
| شاہسفرم | نازبو قسم تلسی |
| شب یمانی | پھٹکری |
| شکاعی | گھاس ہی خاردار وچمکتا رنگ |
| **ص** | |
| صبر سقوطری | ایلوہ گھیکوار کا عصارہ ہی |
| صعتر | قسم پودینہ ہی کوہی |
| صمغ عربی | گوند ببول |
| صمغ پلاس | گوند ڈھاک |

| اسمائے طبیہ مندرجہ کتاب ہذا | اسمائے عرفیہ خواہ ماہیت مختصر |
|---|---|
| **ط** | |
| طباشیر | بنسلوچن |
| طلق | ابرک |
| **ع** | |
| عاقرقرحا | لکڑی ہی |
| عود بلسان | لکڑی ہی بلسان کی |
| عود خام | اگر |
| عود ہندی | اگر |
| عفص | مازو پھل ہی کسیلا |
| عود صلیب | |
| عقرب | کژدم وبچھو |
| عدستین | ماسین خرد وکلان |
| عدس | مسور |
| عنب الثعلب | مکوے |
| عصفور | کنجشک خانگی |
| عصافیر | چڑا چڑی |
| **غ** | |
| غاریقون | لکڑی ہی |
| غنچہ گل | گلاب کی کلی ہی |
| غافث | ایک گھاس ہی |
| **ف** | |
| فلفل گرد | مرچ سیاہ |
| فلفل سیاہ | ایضاً |
| فلفل سفید | مرچ سفید |

